# الحدائق العربية

اردو شرح الطريقة العصرية



تالیف

ڈاکٹر عبد الرزاق سکندر

ترجمہ وشرح

مولانا محمد اسلم زاہد



# الحدائق العربية

اردو شرح

## الطريقة العصرية (حصہ اول)



تالیف

**ڈاکٹر عبد الرزاق سکندر**

ترجمہ و شرح

**مولانا محمد اسلم زاہد**

**مکتبہ خلیل**

یوسف مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور۔ فون: 7321118

یہ کتاب عبدالوحید اشرفی مالک مکہ کتاب گھر کی
خصوصی اجازت سے "مکتبہ خلیل" نے شائع کی

| | |
|---|---|
| نام کتاب | حدائق العربیہ اردو شرح الطریقۃ العصریہ حصہ اول |
| ترجمہ و شرح | مولانا محمد اسلم زاہد |
| اشاعت | جولائی 2009ء |
| زیر اہتمام | وکیل احمد |



## ملنے کے پتے

مکتبہ رحیمیہ اردو بازار کراچی
اسلامی کتاب گھر خیابان سرسید راولپنڈی
عثمان بک ایجنسی نیو روڈ مینگورہ
عثمان دینی کتب خانہ مدنی مسجد مانسہرہ
مکتبہ عثمانیہ مین بازار ہری پور
مکتبہ اشاعت الخیر ملتان
مکتبہ المعارف جنگی محلہ پشاور

ادارۃ الرشید بنوری ٹاؤن کراچی
مکتبہ رشیدیہ کمیٹی چوک راولپنڈی
مدنی کتب خانہ مدنی مسجد مانسہرہ
مکتبہ رحیمیہ جی ٹی روڈ اکوڑہ خٹک
عتیق اکیڈمی ملتان
مکتبہ الامہ رحیم یار خان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ابتدائیہ

اللہ تعالیٰ کی مقدس کتاب قرآن کریم، احادیث طیبہ اور دیگر متعلقہ علوم تک رسائی کے لیے صرف ونحو کے قواعد طلبا کو ذہن نشین کرانے کے لیے اکابر اساتذہ نے ہر دور میں مقدور بھر کوششیں فرمائی ہیں لیکن دورِ حاضر میں دنیا کی معروف زبانوں کو سکھانے کا ایک فطری طریقہ رائج ہے اور وہ ہے ''ماحول'' جو بغیر کسی کتاب کے زبان سیکھنے کا مجرب اور قدرتی طریقہ ہے۔

"الطّریقۃ العَصریّہ" کے مؤلف نے اس کتاب کو بھی اسی فطری طریقہ پر ترتیب دیا ہے جن اساتذہ نے اسے پڑھایا ہے وہ اس کے اسلوب کی دلکشی افادیت اور جامعیت کے معترف ہیں یہی وجہ ہے کہ وفاق المدارس العربیہ کی نصابی کمیٹی نے اسے طلبہ وطالبات کے لیے نصاب کا حصہ بنایا ہے۔



زیرِ مطالعہ کتاب "الطّریقۃ العَصریّہ" ہی کی آسان شرح ہے جسے درسِ نظامی کے مقبول استاذ مولانا محمد اسلم زاہد نے ترتیب دیا ہے جو "الحدائق العربیہ" کے نام سے شائع کی جا رہی ہے۔ اللہ تعالیٰ کی توفیق شامل حال رہی تو آئندہ بھی اس طرح کے قابل قدر شہہ پارے آپ تک پہنچتے رہیں گے۔

1. کتاب کے ہر سبق کی ابتداء ایک ''نوٹ'' سے کی گئی ہے۔ جس میں ہر سبق میں مندرجہ مشق کی نشاندہی کر دی گئی ہے تا کہ معلّمین کو اس سبق کے مخصوص اہداف معلوم ہو سکیں۔
2. اسباق میں آپ کو کہیں کہیں مفید تراکیب نظر آئیں گی، سبق میں اس ایک جملے کی ترکیب لکھ دی گئی ہے۔ اسی ترکیب پر قیاس کر کے دوسرے جملوں کو حل کرا لیا جائے۔

3 ''ملاحظہ'' میں آپ مرکبات اور جملوں کے تراجم کا طریقہ پڑھیں گے۔ ابھی سے ترجمہ کا یہ طریقہ ذہن نشین ہو جائے تو اعلیٰ درجہ کی کتابوں کے مشکل مقامات خود حل کرنے میں بڑی مدد ملے گی۔

4 کمپیوٹر کتابت اور دلچسپ ترتیب کی وجہ سے اس شرح سے استفادہ بہت آسان بنادیا گیا ہے۔

☆ یادرہے کہ مولانا موصوف نے اس کتاب کی طباعت واشاعت کے جملہ حقوق دائمی طور پر "دارالہدیٰ پبلشرز" کے نام لکھ دیئے ہیں۔ جزاھم اللہ تعالیٰ

☆ بار بار کی تصحیح کے باوجود اگر کسی مقام پر کوئی غلطی رہ گئی ہو تو ضرور مطلع فرمایئے گا، آپ کے شکریہ کے ساتھ اصلاح کردی جائے گی۔

☆ محترم اساتذہ سے درخواست ہے کہ اسباق پڑھانے کے بعد جہاں آپ اپنے لیے دعا کریں وہاں مرتب، ناشر اور دیگر معاونین اور ان کے کے اساتذہ و والدین کو ضرور یاد رکھیں۔ باری تعالیٰ ہمیں ہر محاذ پر کامیابیوں سے ہمکنار کرے۔



آمین بجاہ النبی الکریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم

والسلام

میاں عبدالوحید اشرفی

ناظم دارالہدیٰ پبلشرز، لاہور

۷ ذی قعدہ ۱۴۲۴ھ

۳۱ دسمبر ۲۰۰۳ء

# فہرستِ کتاب

☆☆☆

[پہلا سبق]

# اَلدَّرْسُ الْاَوَّلُ

(ملاحظہ) اس سبق میں اسم اشارہ (واحد مذکر) کی مشق کرائی گئی ہے اسماً کے آخر میں ضرورت ہو تو موقعہ کے لحاظ سے تنوین کے معنی کے لیے ایک' کوئی ایک' اور کچھ وغیرہ کا اضافہ ہوسکتا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| کِتَابٌ | ایک کتاب | هٰذَا كِتَابٌ | یہ ایک کتاب ہے |
| قَلَمٌ | ایک قلم | هٰذَا قَلَمٌ | یہ ایک قلم ہے |
| هٰذَا | یہ (اسم اشارہ) | هٰذَا وَرَقٌ | یہ ایک کتاب کا صفحہ ہے |



ماهٰذا (مذکر) یہ کیا ہے؟

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَاهٰذَا؟ | یہ کیا ہے؟ | هَذَا كِتَابٌ | یہ ایک کتاب ہے |
| مَاهٰذَا؟ | یہ کیا ہے؟ | هَذَا قَلَمٌ | یہ ایک قلم ہے |
| مَاهٰذَا؟ | یہ کیا ہے؟ | هَذَا كُرْسِيٌّ | یہ ایک کرسی ہے |
| مَاهٰذَا؟ | یہ کیا ہے؟ | هَذَا مَكْتَبٌ | یہ ایک تپائی ہے |
| مَاهٰذَا؟ | یہ کیا ہے؟ | هَذَا بَابٌ | یہ ایک دروازہ ہے |
| مَاهٰذَا؟ | یہ کیا ہے؟ | هَذَا شُبَّاكٌ | یہ کھڑکی ہے |
| مَاهٰذَا؟ | یہ کیا ہے؟ | هَذَا جِدَارٌ | یہ دیوار ہے |

هَذَا طَالِبٌ — یہ ایک طالب علم ہے
هَذَا اُسْتَاذٌ — یہ ایک استاد ہے
هَذَا خَادِمٌ — یہ ایک نوکر ہے

مَنْ هٰذَا؟ یہ کون ہے؟

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنْ ھٰذَا؟ | یہ کون ہے؟ | ھٰذَا طَالِبٌ | یہ ایک طالب علم ہے |
| مَنْ ھٰذَا؟ | یہ کون ہے؟ | ھٰذَا اُسْتَاذٌ | یہ ایک استاد ہے |
| مَنْ ھٰذَا؟ | یہ کون ہے؟ | ھٰذَا خَادِمٌ | یہ ایک خدمت گار ہے |
| مَنْ ھٰذَا؟ | یہ کون ہے؟ | ھٰذَا رَجُلٌ | یہ ایک مرد ہے |
| مَنْ ھٰذَا؟ | یہ کون ہے؟ | ھٰذَا وَلَدٌ | یہ ایک لڑکا ہے |

**ترکیب:** ھٰذَا کِتَابٌ

ھٰذَا مبتدا، کِتَابٌ خبر، مبتدا، خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

| | | |
|---|---|---|
| ھٰذَا سَعِیْدٌ | ھٰذَا مَحْمُوْدٌ | ھٰذَا حَامِدٌ |
| یہ سعید ہے | یہ محمود ہے | یہ حامد ہے |

**ترکیب:** مَنْ ھٰذَا، مَنْ مبتدا ھٰذَا خبر مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ انشائیہ ہوا۔



## تمرین (مشق)

ان الفاظ کے ساتھ لفظ (ھٰذَا) لگا کر پڑھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| کُرْسِیٌّ | کرسی | ھٰذَا کُرْسِیٌّ | یہ ایک کرسی ہے |
| عَمُوْدٌ | ستون | ھٰذَا عَمُوْدٌ | یہ ایک ستون ہے |
| سَقْفٌ | چھت | ھٰذَا سَقْفٌ | یہ ایک چھت ہے |
| کَاْسٌ | پیالہ | ھٰذَا کَاْسٌ | یہ ایک پیالہ ہے |
| وَرَقٌ | ورق | ھٰذَا وَرَقٌ | یہ ایک ورق ہے |
| تِلْمِیْذٌ | شاگرد | ھٰذَا تِلْمِیْذٌ | یہ ایک شاگرد ہے |
| خَادِمٌ | نوکر | ھٰذَا خَادِمٌ | یہ ایک نوکر ہے |
| مُعَلِّمٌ | استاد | ھٰذَا مُعَلِّمٌ | یہ ایک استاد ہے |
| یُوْسُفُ | یوسف | ھٰذَا یُوْسُفُ | یہ یوسف ہے |
| حَارِسٌ | محافظ | ھٰذَا حَارِسٌ | یہ ایک محافظ ہے |

عربی میں ترجمہ کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| یہ پنسل ہے | هٰذَا قَلَمُ الرَّصَاصِ | یہ کھڑکی ہے | هٰذَا شُبَّاكٌ |
| یہ دیوار ہے | هٰذَا جِدَارٌ | یہ ستون ہے | هٰذَا عَمُوْدٌ |
| یہ لڑکا ہے | هٰذَا وَلَدٌ | یہ مرد ہے | هٰذَا رَجُلٌ |
| یہ باپ ہے | هٰذَا اَبٌ | یہ سعید ہے | هٰذَا سَعِيْدٌ |
| یہ مدرس ہے | هٰذَا مُعَلِّمٌ | یہ عالم ہے | هٰذَا عَالِمٌ |

عزیز طلبہ! آپ نے پڑھا مشارٌ الیہ مذکر کے لیے اسم اشارہ بھی مذکر استعمال ہوا ہے۔



[دوسرا سبق]



# اَلدَّرْسُ الثَّانِیْ

(ملاحظہ) اس سبق میں اسم اشارہ واحد مؤنث کے استعمال کی مشق کرائی گئی ہے۔

هٰذَا اسم اشارہ (مؤنث)

| | | |
|---|---|---|
| هٰذِهٖ سَاعَةٌ<br>یہ ایک گھڑی ہے | هٰذِهٖ كُرَّاسَةٌ<br>یہ ایک کاپی ہے | هٰذِهٖ زَهْرَةٌ<br>یہ ایک پھول ہے |

مَا هٰذِهٖ یہ کیا ہے (مؤنث)

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَاهٰذِهٖ ؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ سَاعَةٌ | یہ ایک گھڑی ہے |
| مَاهٰذِهٖ ؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ كُرَّاسَةٌ | یہ ایک کاپی ہے |
| مَاهٰذِهٖ ؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ زَهْرَةٌ | یہ ایک پھول ہے |
| مَاهٰذِهٖ ؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ مِسْطَرَةٌ | یہ ایک پیمانہ ہے |
| مَاهٰذِهٖ ؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ مِحْفَظَةٌ | یہ ایک بستہ ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَاهٰذِهٖ ؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ غُرْفَةٌ | یہ ایک کمرہ ہے |
| مَاهٰذِهٖ ؟ | یہ کیا ہے؟ | هٰذِهٖ سَبُّوْرَةٌ | یہ ایک تختہ سیاہ ہے |

هٰذِهٖ طَالِبَةٌ　　هٰذِهٖ اُسْتَاذَةٌ　　هٰذِهٖ خَادِمَةٌ

یہ طالبہ ہے　　یہ استانی ہے　　یہ نوکرانی ہے

ترکیب: هٰذِهٖ طَالِبَةٌ' هٰذِهٖ مبتدا طَالِبَةٌ خبر مبتدا اخبر مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنْ هٰذِهٖ ؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ طَالِبَةٌ | یہ ایک طالبہ ہے |
| مَنْ هٰذِهٖ ؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ اُسْتَاذَةٌ | یہ ایک استانی ہے |
| مَنْ هٰذِهٖ ؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ خَادِمَةٌ | یہ ایک نوکرانی ہے |
| مَنْ هٰذِهٖ ؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ اِمْرَأَةٌ | یہ ایک عورت ہے |
| مَنْ هٰذِهٖ ؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ بِنْتٌ | یہ ایک لڑکی ہے |
| مَنْ هٰذِهٖ ؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ فَاطِمَةٌ | یہ فاطمہ ہے |



ترکیب: مَنْ مبتدا' هٰذِهٖ خبر' مبتدا اخبر مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔

هٰذِهٖ زَيْنَبُ　　هٰذِهٖ سَعِيْدَةٌ　　هٰذِهٖ سَلْمٰى

یہ زینب ہے　　یہ سعیدہ ہے　　یہ سلمیٰ ہے

## تمرین (مشق)

۞ ان الفاظ کے ساتھ لفظ (هٰذِهٖ) لگا کر پڑھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| غُرْفَةٌ | کمرہ | هٰذِهٖ غُرْفَةٌ | یہ ایک کمرہ ہے |
| مِرْوَحَةٌ | پنکھا | هٰذِهٖ مِرْوَحَةٌ | یہ ایک پنکھا ہے |
| شَجَرَةٌ | درخت | هٰذِهٖ شَجَرَةٌ | یہ ایک درخت ہے |
| مِسْطَرَةٌ | پیمانہ | هٰذِهٖ مِسْطَرَةٌ | یہ ایک پیمانہ ہے |
| طَلَّاسَةٌ | جھاڑن | هٰذِهٖ طَلَّاسَةٌ | یہ ایک جھاڑن ہے |
| تِلْمِيْذَةٌ | شاگردہ | هٰذِهٖ تِلْمِيْذَةٌ | یہ ایک شاگردہ ہے |
| اُسْتَاذَةٌ | استانی | هٰذِهٖ اُسْتَاذَةٌ | یہ ایک استانی ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| خَادِمَةٌ | نوکرانی | هٰذِهٖ خَادِمَةٌ | یہ ایک نوکرانی ہے |
| وَالِدَةٌ | والدہ | هٰذِهٖ وَالِدَةٌ | یہ ماں ہے |
| بِنتٌ | لڑکی | هٰذِهٖ بِنتٌ | یہ لڑکی ہے |

عربی میں ترجمہ کریں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| یہ کمرہ ہے | هٰذِهٖ غُرفَةٌ | یہ درخت ہے | هٰذِهٖ شَجَرَةٌ |
| یہ عینک ہے | هٰذِهٖ نَظَّارَةٌ | یہ سائیکل ہے | هٰذِهٖ دَرَّاجَةٌ |
| یہ گھڑی ہے | هٰذِهٖ سَاعَةٌ | یہ مدرسہ ہے | هٰذِهٖ مَدرَسَةٌ |
| یہ موٹر ہے | هٰذِهٖ سَيَّارَةٌ | یہ استانی ہے | هٰذِهٖ أُستَاذَةٌ |
| یہ سعیدہ ہے | هٰذِهٖ سَعِيدَةٌ | یہ بچی ہے | هٰذِهٖ طِفلَةٌ |

اردو میں ترجمہ کریں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذِهٖ مِروَحَةٌ | یہ ایک پنکھا ہے | هٰذِهٖ نَظَّارَةٌ | یہ ایک عینک ہے |
| هٰذِهٖ اِمرَأَةٌ | یہ ایک عورت ہے | هٰذِهٖ سَاعَةٌ | یہ ایک گھڑی ہے |
| هٰذِهٖ وَردَةٌ | یہ گلاب کا پھول ہے | هٰذِهٖ غُرفَةٌ | یہ ایک کمرہ ہے |
| هٰذِهٖ أُمٌّ | یہ ماں ہے | هٰذِهٖ بِنتٌ | یہ ایک لڑکی ہے |
| هٰذِهٖ سَعِيدَةٌ | یہ سعیدہ ہے | هٰذِهٖ شَرِيفَةٌ | یہ شریفہ ہے |





[تیسرا سبق]

# اَلدَّرسُ الثَّالِثُ

ملاحظہ: اس سبق میں اسم اشارہ قریب وبعید (واحد مذکر ومؤنث) کی مشق کرائی گئی ہے۔ ھٰـــذَا یہ (اسم اشارہ قریب) (مذکر) ذٰاکَ وہ (اسم اشارہ بعید) (مذکر)

هٰذَا کِتَابٌ وَذَاکَ کِتَابٌ — یہ کتاب ہے اور وہ کتاب ہے

هٰذَا قَلَمٌ وَذَاکَ قَلَمٌ — یہ قلم ہے اور وہ قلم ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَاذَاکَ ؟ | وہ کیا (چیز) ہے؟ | ذَاکَ کِتَابٌ | وہ ایک کتاب ہے |
| مَاذَاکَ ؟ | وہ کیا (چیز) ہے؟ | ذَاکَ کُرْسِیٌّ | وہ ایک کرسی ہے |
| مَاذَاکَ ؟ | وہ کیا (چیز) ہے؟ | ذَاکَ بَابٌ | وہ ایک دروازہ ہے |
| مَنْذَاکَ ؟ | وہ کون ہے؟ | ذَاکَ اُسْتَاذٌ | وہ ایک استاد ہے |
| مَنْذَاکَ ؟ | وہ کون ہے؟ | ذَاکَ طَالِبٌ | وہ ایک طالب علم ہے |
| مَنْذَاکَ ؟ | وہ کون ہے؟ | ذَاکَ مَحْمُوْدٌ | وہ محمود ہے |

ترکیب: ذَاکَ مبتداء کِتَابٌ خبر مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

هٰذِهٖ یہ (اسم اشارہ قریب) (مؤنث) تِلْکَ وہ (اسم اشارہ بعید) (مؤنث)

هٰذِهٖ سَاعَةٌ وَتِلْکَ سَاعَةٌ — یہ ایک گھڑی ہے اور وہ ایک گھڑی ہے

هٰذِهٖ شَجَرَةٌ وَتِلْکَ شَجَرَةٌ — یہ ایک درخت ہے اور وہ ایک درخت ہے



| | | | |
|---|---|---|---|
| مَا تِلْکَ ؟ | وہ کیا (چیز) ہے؟ | تِلْکَ سَاعَةٌ | وہ ایک گھڑی ہے |
| مَا تِلْکَ ؟ | وہ کیا (چیز) ہے؟ | تِلْکَ شَجَرَةٌ | وہ ایک درخت ہے |
| مَا تِلْکَ ؟ | وہ کیا (چیز) ہے؟ | تِلْکَ مِرْوَحَةٌ | وہ ایک پنکھا ہے |
| مَنْ تِلْکَ ؟ | وہ کون ہے؟ | تِلْکَ طَالِبَةٌ | وہ ایک طالبہ ہے |
| مَنْ تِلْکَ ؟ | وہ کون ہے؟ | تِلْکَ اِمْرَأَةٌ | وہ ایک عورت ہے |
| مَنْ تِلْکَ ؟ | وہ کون ہے؟ | تِلْکَ بِنْتٌ | وہ ایک لڑکی ہے |

ذَالِکَ وَالِدٌ — وہ ایک باپ ہے

وَذَالِکَ وَلَدٌ — اور وہ ایک لڑکا ہے

وَتِلْکَ بِنْتٌ — اور وہ ایک لڑکی ہے

## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں:

ملاحظہ: ذیل میں ذکر کئے جانے والے الفاظ چونکہ عربی زبان میں مذکر استعمال ہوتے ہیں۔ لہٰذا عربی میں ترجمہ کرتے وقت ان کے لیے اسم اشارہ بھی مذکر ہی استعمال ہوگا۔

| اردو | عربی | اردو | عربی |
|---|---|---|---|
| وہ مسجد ہے | ذَاکَ مَسْجِدٌ | وہ میدان ہے | ذَاکَ مِیْدَانٌ |
| وہ گھر ہے | ذَاکَ بَیْتٌ | وہ چارپائی ہے | ذَاکَ سَرِیْرٌ |
| وہ سڑک ہے | ذَاکَ شَارِعٌ | وہ کون ہے؟ | مَنْ ذَاکَ ؟ |
| وہ طالب علم ہے | ذَاکَ طَالِبٌ | وہ منشی ہے | ذَاکَ کَاتِبٌ |
| وہ مؤذن ہے | ذَاکَ مُؤَذِّنٌ | وہ سعید ہے | ذَاکَ سَعِیْدٌ |



ملاحظہ: ذیل میں ذکر کیے جانے والے الفاظ چونکہ عربی میں مؤنث استعمال ہوتے ہیں۔ لہٰذا ان کے ترجمہ کے وقت ان کے لیے اسم اشارہ بھی مؤنث ہی استعمال ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| وہ کمرہ ہے | تِلْکَ غُرْفَةٌ | وہ درخت ہے | تِلْکَ شَجَرَةٌ |
| وہ سورج ہے | تِلْکَ شَمْسٌ | وہ سائیکل ہے | تِلْکَ دَرَّاجَةٌ |
| وہ موٹر ہے | تِلْکَ سَیَّارَةٌ | وہ ہوائی جہاز ہے | تِلْکَ طَائِرَةٌ |
| وہ عورت ہے | تِلْکَ اِمْرَأَةٌ | وہ بچی ہے | تِلْکَ طِفْلَةٌ |
| وہ ماں ہے | تِلْکَ أُمٌّ | وہ فاطمہ ہے | تِلْکَ فَاطِمَةٌ |

ترکیب: اسم اشارہ قریب کی طرح اشارہ بعید کی ترکیب ہوگی۔



[چوتھا سبق]

# اَلدَّرسُ الرَّابِعُ

تنبیہ: ضمیر وہ اسم ہے جو کسی غائب، حاضر یا متکلم شخص کی جگہ بولی جائے۔ اس سبق میں واحد غائب' واحد حاضر اور متکلم کی ضمیروں کے استعمال کی مشق کی جائے گی اوّلاً مذکر کی ضمیریں ملاحظہ ہوں۔

| أَنَا (میں) | أَنتَ (تو) | هُوَ (وہ) |
|---|---|---|
| أَنَا أُستَاذٌ<br>میں ایک استاد ہوں | أَنْتَ تِلْمِيذٌ<br>تو ایک شاگرد ہے | هُوَ تِلْمِيذٌ<br>وہ ایک شاگرد ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنْ أَنْتَ يَا خَالِدُ؟ | اے خالد تو کون ہے؟ | أَنَا تِلْمِيذٌ | میں ایک شاگرد ہوں |
| مَنْ أَنَا ؟ | میں کون ہوں؟ | أَنْتَ أُستَاذٌ | آپ ایک استاد ہیں |
| مَنْ هُوَ؟ | وہ کون ہے؟ | هُوَ تِلْمِيذٌ | وہ ایک شاگرد ہے |



ترکیب: أَنَا أُستَاذٌ' أَنَا مبتدا أُستَاذٌ خبر' مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| هَلْ أَنْتَ تِلْمِيذٌ؟ | کیا تو شاگرد ہے؟ | نَعَمْ، أَنَا تِلْمِيذٌ | جی ہاں میں شاگرد ہوں۔ |
| هَلْ أَنْتَ أُستَاذٌ؟ | کیا آپ استاد ہیں؟ | لَا، بَلْ أَنَا تِلْمِيذٌ | نہیں بلکہ میں شاگرد ہوں |
| هَلْ أَنَا أُستَاذٌ؟ | کیا میں استاد ہوں؟ | نَعَمْ، أَنْتَ أُستَاذٌ | جی ہاں آپ استاد ہیں |
| هَلْ خَالِدٌ تِلْمِيذٌ؟ | کیا خالد شاگرد ہے؟ | نَعَمْ، خَالِدٌ تِلْمِيذٌ | جی ہاں خالد شاگرد ہے |

اب مؤنث کی ضمیریں ملاحظہ کیجئے:

| أَنَا (میں) | أَنتِ (تو) | هِيَ (وہ) |
|---|---|---|
| أَنَا أُستَاذَةٌ | أَنتِ تِلْمِيذَةٌ | هِيَ تِلْمِيذَةٌ |
| میں استانی ہوں | تو شاگردہ ہے | وہ شاگردہ ہے |

| | |
|---|---|
| مَنْ أَنْتِ يَا فَاطِمَةُ ؟ | اے فاطمہ! تو کون ہے؟ |
| أَنَا تِلْمِيْذَةٌ | میں شاگردہ ہوں |
| مَنْ أَنَا؟ | میں کون ہوں؟ |
| أَنْتِ أُسْتَاذَةٌ | تو استانی ہے |
| مَنْ هِيَ؟ | وہ کون ہے؟ |
| هِيَ زَيْنَبُ | وہ زینب ہے |
| هَلْ أَنْتِ تِلْمِيْذَةٌ ؟ | کیا تو شاگردہ ہے؟ |
| نَعَمْ ،أَنَا تِلْمِيْذَةٌ | جی ہاں میں شاگردہ ہوں |
| هَلْ أَنْتِ أُسْتَاذَةٌ؟ | کیا تو استانی ہے؟ |
| لَا ، بَلْ أَنَا تِلْمِيْذَةٌ | نہیں بلکہ میں شاگردہ ہوں |
| هَلْ أَنَا أُسْتَاذَةٌ ؟ | کیا میں استانی ہوں؟ |
| نَعَمْ، أَنْتِ أُسْتَاذَةٌ | جی ہاں آپ استانی ہیں |



| | | |
|---|---|---|
| هٰذِهٖ فَاطِمَةُ | هِيَ تِلْمِيْذَةٌ | هِيَ مُؤَدَّبَةٌ |
| یہ فاطمہ ہے | وہ شاگردہ ہے | وہ باادب ہے |

ترکیب: هَلْ أَنْتِ تِلْمِيْذَةٌ' هَلْ استفہامیہ أَنْتِ مبتدا تِلْمِيْذَةٌ خبر مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ انشائیہ ہوا۔

## تمرین (مشق)

ان الفاظ کو جملوں میں استعمال کریں:

| مذکر الفاظ | ترجمہ | جملے | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| عَالِمٌ | جاننے والا | هٰذَا عَالِمٌ | یہ عالم ہے |
| تَاجِرٌ | تجارت کرنے والا | أَنْتَ تَاجِرٌ | تو تاجر ہے |
| عَاقِلٌ | عقلمند | هُوَ عَاقِلٌ | وہ عقلمند ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| شَرِیْفٌ | بزرگ | أَنْتَ شَرِیْفٌ | تو بزرگ ہے |
| خَادِمٌ | نوکر | أنَا خَادِمٌ | میں نوکر ہوں |

مؤنث الفاظ:

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَالِمَةٌ | جاننے والی | هٰذِهِ عَالِمَةٌ | یہ جاننے والی ہے |
| تَاجِرَةٌ | تجارت کرنے والی | أَنْتِ تَاجِرَةٌ | تو تجارت کرنے والی ہے |
| عَاقِلَةٌ | سمجھدار | هِيَ عَاقِلَةٌ | وہ عورت سمجھدار ہے |
| شَرِیْفَةٌ | بزرگ عورت | أَنَا شَرِیْفَةٌ | میں بزرگ عورت ہوں |
| خَادِمَةٌ | نوکرانی | أَنْتِ خَادِمَةٌ | تو نوکرانی ہے |

مذکر الفاظ

مندرجہ ذیل سوالات کے جوابات خود لکھیں:



| سوالات | جوابات |
|---|---|
| هَلْ أَنْتَ مُوَظَّفٌ؟ | کیا تو ملازم ہے؟ |
| نَعَمْ ، أنَا مُوَظَّفٌ | جی ہاں میں ملازم ہوں |
| هَلْ أَنْتَ مُسْلِمٌ ؟ | کیا تو مسلمان ہے؟ |
| نَعَمْ ، أَنَا مُسْلِمٌ | جی ہاں میں مسلمان ہوں |
| هَلْ أَنْتَ بَاکِسْتَانِيٌّ؟ | کیا تو پاکستانی ہے؟ |
| نَعَمْ ،أنَا بَاکِسْتَانِيٌّ | جی ہاں میں پاکستانی ہوں |
| هَلْ أَنْتَ رَجُلٌ؟ | کیا تو مرد ہے؟ |
| نَعَمْ ،أنَا رَجُلٌ | جی ہاں میں مرد ہوں |
| هَلْ مَحْمُوْدٌ طَالِبٌ؟ | کیا محمود طالب علم ہے؟ |

| | |
|---|---|
| نَعَمْ ، مَحْمُوْدٌ طَالِبٌ | جی ہاں محمود طالب علم ہے |
| هَلْ هُوَ مَسْرُوْرٌ؟ | کیا وہ خوش ہے؟ |
| نَعَمْ هُوَمَسْرُوْرٌ | جی ہاں وہ خوش ہے |

مؤنث الفاظ — ترجمہ

| | |
|---|---|
| هَلْ أَنْتِ مُوَظَّفَةٌ ؟ | کیا تو ملازمہ ہے؟ |
| نَعَمْ ، أَنَا مُوَظَّفَةٌ | جی ہاں میں ملازمہ ہوں |
| هَلْ أَنْتِ مُسْلِمَةٌ؟ | کیا تو مسلمان ہے؟ |
| نَعَمْ ، أَنَا مُسْلِمَةٌ | جی ہاں میں مسلمان ہوں |
| هَلْ أَنْتِ بَاكِسْتَانِيَّةٌ؟ | کیا تو پاکستانی ہے؟ |
| نَعَمْ ، أَنَا بَاكِسْتَانِيَّةٌ | جی ہاں میں پاکستانی ہوں |
| هَلْ أَنْتِ اِمْرَاَةٌ؟ | کیا تو عورت ہے؟ |
| نَعَمْ ، أَنَا اِمْرَاَةٌ | جی ہاں میں عورت ہوں |
| هَلْ فَاطِمَةُ طَالِبَةٌ؟ | کیا فاطمہ طالبہ ہے؟ |
| نَعَمْ ، فَاطِمَةُ طَالِبَةٌ | جی ہاں فاطمہ طالبہ ہے |
| هَلْ هِيَ مَسْرُوْرَةٌ؟ | کیا وہ خوش ہے؟ |
| نَعَمْ ، هِيَ مَسْرُوْرَةٌ | جی ہاں وہ خوش ہے |



ترکیب: هَلْ أَنْتَ مُوَظَّفٌ ' هَلْ حرف استفہام أَنْتَ ضمیر مبتداء مُوَظَّفٌ خبر' مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ انشائیہ ہوا۔

مذکر الفاظ کو مؤنث میں تبدیل کریں:

| مذکر الفاظ | ترجمہ | مؤنث الفاظ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| هٰذَا صَالِحٌ | یہ نیک ہے | هٰذِهٖ صَالِحَةٌ | یہ مؤنث نیک ہے |
| هٰذَا كَاتِبٌ | یہ لکھنے والا ہے | هٰذِهٖ كَاتِبَةٌ | یہ لکھنے والی ہے |
| هٰذَا مُتَعَلِّمٌ | یہ طالب علم ہے | هٰذِهٖ مُتَعَلِّمَةٌ | یہ طالبہ علم ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| أَنْتَ وَلَدٌ | تو لڑکا ہے | أَنْتِ وَلَدَةٌ | تو لڑکی ہے |
| هٰذَا شَرِيْفٌ | یہ معزز ہے | هٰذِهٖ شَرِيْفَةٌ | یہ معزز عورت ہے |
| هُوَ كَرِيْمٌ | وہ شریف ہے | هِيَ كَرِيْمَةٌ | وہ شریفہ ہے |
| هُوَ مَرِيْضٌ | وہ بیمار ہے | هِيَ مَرِيْضَةٌ | وہ بیمار عورت ہے |
| أَنَا تِلْمِيْذٌ | میں شاگرد ہوں | اَنَا تِلْمِيْذَةٌ | میں شاگردہ ہوں |
| أَنْتَ اُسْتَاذٌ | آپ استاد ہیں | أَنْتِ اُسْتَاذَةٌ | آپ استانی ہیں |
| هُوَ وَلَدٌ | وہ لڑکا ہے | هِيَ وَلَدَةٌ | وہ لڑکی ہے |



[پانچواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الْخَامِسُ



ملاحظہ: اس سبق میں (ی) بمعنی (میرا۔میری۔میرے) جو کہ واحد متکلم کی ضمیر ہے اور (کَ) بمعنی (تیرا۔تیری۔تیرے) جو کہ واحد مذکر حاضر کی ضمیر ہے اور (کِ) واحد مؤنث حاضر کی ضمیر ہے۔ان کی مشق کرائی گئی ہے۔

## ❁ عربی میں لکھیں مذکر کی مشق

هٰذَا كِتَابِيْ وَهٰذَا كِتَابُكَ — یہ میری کتاب ہے اور یہ تیری کتاب ہے

هٰذَا قَلَمِيْ وَهٰذَا قَلَمُكَ — یہ میرا قلم ہے اور یہ تیرا قلم ہے

ترکیب: هٰذَا مبتدا، کِتَابِ، مضاف یٰ مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ مل کر خبر مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

| سوالات | ترجمہ | جوابات | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| يَا مَحْمُوْدُ! | اے محمود! | نَعَمْ ، يَا سَيِّدِيْ | جی ہاں اے میرے آقا |
| لِمَنْ هٰذَا الْكِتَابُ؟ | یہ کتاب کس کی ہے؟ | هٰذَا كِتَابِيْ | یہ میری کتاب ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِمَنْ هٰذِهِ السَّاعَةُ؟ | یہ گھڑی کس کی ہے؟ | هٰذِهِ سَاعَتِیْ | یہ میری گھڑی ہے |
| مَنْ اُسْتَاذُکَ ؟ | تیرا استاد کون ہے؟ | أَنْتَ اُسْتَاذِیْ | آپ میرے استاد ہیں |
| مَنْ زَمِیْلُکَ؟ | تیرا دوست کون ہے؟ | ذَاکَ زَمِیْلِیْ | وہ میرا دوست ہے |
| مَنْ اَخُوْکَ؟ | تیرا بھائی کون ہے؟ | هٰذَا اَخِیْ | یہ میرا بھائی ہے |

(یٰ کِ) (مؤنث کی مشق)

هٰذَا کِتَابِیْ وَهٰذَا کِتَابُکِ
یہ میری کتاب ہے اور یہ تیری کتاب ہے

هٰذَا قَلَمِیْ وَهٰذَا قَلَمُکِ
یہ میرا قلم ہے اور یہ تیرا قلم ہے

| سوالات | ترجمہ | جوابات | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| یَا فَاطِمَةُ! | اے فاطمہ! | نَعَمْ ، یَا سَیِّدَتِیْ | جی ہاں اے میری محترمہ |
| لِمَنْ هٰذَا الْکِتَابُ؟ | یہ کتاب کس کی ہے؟ | هٰذَا کِتَابِیْ | یہ میری کتاب ہے |
| لِمَنْ هٰذِهِ الْکُرَّاسَةُ؟ | یہ کاپی کس کی ہے؟ | هٰذِهِ کُرَّاسَتِیْ | یہ میری کاپی ہے |
| مَنْ اُسْتَاذَتُکِ؟ | تیری استانی کون ہے؟ | أَنْتِ اُسْتَاذَتِیْ | آپ میری استانی ہیں |
| مَنْ زَمِیْلَتُکِ؟ | تیری سہیلی کون ہے؟ | تِلْکَ زَمِیْلَتِیْ | وہ میری سہیلی ہے |
| مَنْ اُخْتُکِ؟ | تیری بہن کون ہے؟ | هٰذِهِ أُخْتِیْ | یہ میری بہن ہے |
| أَیْنَ أُمُّکِ؟ | تیری والدہ کہاں ہے؟ | اُمِّیْ فِی الْبَیْتِ | میری والدہ گھر میں ہے |
| أَیْنَ زَمِیْلَتُکِ؟ | تیری سہیلی کہاں ہے؟ | زَمِیْلَتِیْ فِی الْفَصْلِ | میری سہیلی درس گاہ میں ہے |

هٰذِهِ سَاعَتِیْ وَهٰذِهِ سَاعَتُکِ
یہ میری گھڑی ہے اور یہ تیری گھڑی ہے

هٰذِهِ أُخْتِیْ وَهٰذِهِ أُخْتُکِ
یہ میری بہن ہے اور یہ تیری بہن ہے

# تمرين (مشق)

ان الفاظ کے ساتھ (ی) لگا کر پڑھیں:

| ترجمہ | ی کے ساتھ | ترجمہ | ی کے بغیر |
|---|---|---|---|
| یہ میرا سر ہے | هٰذَا رَأسِی | یہ سر ہے | هٰذَا رَأسٌ |
| یہ میرا چہرہ ہے | هٰذَا وَجْهِی | یہ چہرہ ہے | هٰذَا وَجْهٌ |
| یہ میری ناک ہے | هٰذَا أَنْفِی | یہ ناک ہے | هٰذَا أَنْفٌ |
| یہ میرا منہ ہے | هٰذَا فَمِی | یہ منہ ہے | هٰذَا فَمٌ |
| یہ میرا دل ہے | هٰذَا قَلْبِی | یہ دل ہے | هٰذَا قَلْبٌ |
| یہ میری زبان ہے | هٰذَا لِسَانِی | یہ زبان ہے | هٰذَا لِسَانٌ |
| یہ میرا سینہ ہے | هٰذَا صَدْرِی | یہ سینہ ہے | هٰذَا صَدْرٌ |
| یہ میرا پیٹ ہے | هٰذَا بَطْنِی | یہ پیٹ ہے | هٰذَا بَطْنٌ |
| یہ میری پشت ہے | هٰذَا ظَهْرِی | یہ پشت ہے | هٰذَا ظَهْرٌ |
| یہ میرا چمڑہ ہے | هٰذَا جِلْدِی | یہ چمڑا (کھال) ہے | هٰذَا جِلْدٌ |



اب ان الفاظ کے ساتھ (کَ) لگا کر پڑھیں:

| ترجمہ | الفاظ | ترجمہ | الفاظ |
|---|---|---|---|
| یہ تیرا چہرہ ہے | هٰذَا وَجْهُکَ | یہ تیرا سر ہے | هٰذَا رَأْسُکَ |
| یہ تیرا منہ ہے | هٰذَا فَمُکَ | یہ تیری ناک ہے | هٰذَا أَنْفُکَ |
| یہ تیری زبان ہے | هٰذَا لِسَانُکَ | یہ تیرا دل ہے | هٰذَا قَلْبُکَ |
| یہ تیرا پیٹ ہے | هٰذَا بَطْنُکَ | یہ تیرا سینہ ہے | هٰذَا صَدْرُکَ |
| یہ تیری کھال ہے | هٰذَا جِلْدُکَ | یہ تیری پشت ہے | هٰذَا ظَهْرُکَ |

عربی میں ترجمہ کریں:

| اردو | عربی |
|---|---|
| میں مسلمان ہوں | أَنَا مُسْلِمٌ |
| اسلام میرا دین ہے | اَلاِسْلَامُ دِینِیْ |
| قرآن میری کتاب ہے | اَلقُرْآنُ کِتَابِیْ |
| آپ میرے دوست ہیں | أَنْتَ صَدِیْقِیْ |
| وہ میرے استاد ہیں | ذَاکَ أُسْتَاذِیْ |
| پاکستان میرا ملک ہے | اَلبَاکِسْتَانُ دَوْلَتِیْ |
| یہ میرا مدرسہ ہے | هٰذِهٖ مَدْرَسَتِیْ |
| وہ میرا کمرہ ہے | تِلْکَ غُرْفَتِیْ |
| کراچی میرا شہر ہے | اَلْکَرَاتِشِیْ بَلَدِیْ |





[چھٹا سبق] (املاء)

# اَلدَّرْسُ السَّادِسُ

ملاحظہ: اس سبق میں اسم اشارہ مؤنث هٰذِهٖ کے لکھنے کی مشق کرائی گئی ہے۔

مفردات

| الفاظ | معنی | الفاظ | معنی |
|---|---|---|---|
| هٰذَا | یہ مذکر | ذَاکَ | وہ مذکر |
| ذَالِکَ | وہ مذکر | هٰذِهٖ | یہ (مؤنث) |
| تِلْکَ | وہ (مؤنث) | قَلَمٌ | قلم |

| | | | |
|---|---|---|---|
| شُبَّاکٌ | کھڑکی | عَمُودٌ | ستون |
| سَقْفٌ | چھت (نیچے کی طرف) | سَطْحٌ | چھت (اوپر کی طرف) |
| حَارِسٌ | چوکیدار | زَهْرَةٌ | پھول |
| مِسْطَرَةٌ | پیمانہ | مِحْفَظَةٌ | بستہ |
| مُوَظَّفَةٌ | ملازمہ | مَسْرُورَةٌ | خوش |

## جملے

| عربی | اردو | عربی | اردو |
|---|---|---|---|
| أَنَا تِلْمِيْذٌ | میں شاگرد ہوں | إِسْمِيْ حَامِدٌ | میرا نام حامد ہے |
| وَهٰذَا زَمِيْلِيْ مَحْمُوْدٌ | اور یہ میرا دوست محمود ہے | هٰذِهٖ مَدْرَسَتِيْ | یہ میرا مدرسہ ہے |
| وَذَاکَ جَارِيْ يُوْسُفُ | اور وہ میرا ہمسایہ یوسف ہے | وَذٰلِکَ بَيْتِيْ | اور وہ میرا گھر ہے |
| وَتِلْکَ غُرْفَتِيْ | اور وہ میرا کمرہ ہے | هٰذِهٖ فَاطِمَةٌ | یہ فاطمہ ہے |
| فَاطِمَةُ طِفْلَةٌ | فاطمہ بچی ہے | هِيَ تِلْمِيْذَةٌ | وہ شاگردہ ہے |
| هِيَ نَشِيْطَةٌ | وہ چست ہے | هٰذِهٖ حَدِيْقَةٌ | یہ باغ ہے |
| وَتِلْکَ شَجَرَةٌ | اور وہ ایک درخت ہے | اَلشَّجَرَةُ جَمِيْلَةٌ | درخت خوبصورت ہے |
| هٰذِهٖ وَرْدَةٌ | یہ ایک گلاب کا پھول ہے | اَلْوَرْدَةُ جَمِيْلَةٌ | گلاب کا پھول خوبصورت ہے |

[ساتواں سبق]

# اَلدَّرسُ السَّابِعُ

(ضمیر المذکر الغائب)

ملاحظہ: اس سبق میں مذکر غائب کی ضمیر کے استعمال کی مشق کی جائے گی۔ پہلے مذکر کی ضمیر کا استعمال ملاحظہ ہو، پھر مؤنث کی ضمیر کا۔ نیز (ہ) ضمیر مذکر غائب کے لیے۔اور اس سبق میں اضافت کے طریقہ کی وضاحت ہے اضافت کے معنیٰ میں کا۔کے۔کی۔را۔رے۔ری آئے گا۔ان کے لیے کوئی لفظ موجود نہ ہوگا۔

| عربی | ترجمہ | عربی | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| هٰذَا خَالِدٌ | یہ خالد ہے | هٰذَا كِتَابُهُ | یہ اس کی کتاب ہے |
| هٰذَا قَلَمُهُ | یہ اس کا قلم ہے | هٰذَا رَأْسُهُ | یہ اس کا سر ہے |
| هٰذَا وَجْهُهُ | یہ اس کا چہرہ ہے | هٰذَا أَنْفُهُ | یہ اس کی ناک ہے |
| هٰذَا فَمُهُ | یہ اس کا منہ ہے | هٰذَا لِسَانُهُ | یہ اس کی زبان ہے |
| مَنْ هٰذَا؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذَا خَالِدٌ | یہ خالد ہے |
| أَيْنَ كِتَابُهُ ؟ | اس کی کتاب کہاں ہے؟ | هٰذَا كِتَابُهُ | یہ اس کی کتاب ہے |
| أَيْنَ رَأْسُهُ ؟ | اس کا سر کہاں ہے؟ | هٰذَا رَأْسُهُ | یہ اس کا سر ہے |
| أَيْنَ صَدْرُهُ ؟ | اس کا سینہ کہاں ہے؟ | هٰذَا صَدْرُهُ | یہ اس کا سینہ ہے |

(ہا) ضمیر المؤنث الغائب کا استعمال

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذِهٖ فَاطِمَةُ | یہ فاطمہ ہے | هٰذَا كِتَابُهَا | یہ اس کی کتاب ہے |
| هٰذَا قَلَمُهَا | یہ اس کا قلم ہے | هٰذِهٖ سَاعَتُهَا | یہ اس کی گھڑی ہے |
| تِلْكَ كُرَّاسَتُهَا | وہ اس کی کاپی ہے | هٰذَا أَخُوهَا | یہ اس کا بھائی ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَتِلْکَ أُخْتُهَا | اور وہ اس کی بہن ہے | | |
| مَنْ هٰذِهٖ ؟ | یہ کون ہے؟ | هٰذِهٖ فَاطِمَةُ | یہ فاطمہ ہے |
| أَيْنَ كِتَابُهَا؟ | اس کی کتاب کہاں ہے؟ | هٰذَا كِتَابُهَا | یہ اس کی کتاب ہے |
| أَيْنَ سَاعَتُهَا؟ | اس کی گھڑی کہاں ہے؟ | هٰذِهٖ سَاعَتُهَا | یہ اس کی گھڑی ہے |
| أَيْنَ وَالِدُهَا؟ | اس کے والد کہاں ہیں؟ | ذَاكَ وَالِدُهَا | وہ اس کے والد ہیں |

(سوالیہ انداز) لِمَنْ هٰذَا؟ یہ کس کا ہے؟

| | |
|---|---|
| لِمَنْ هٰذَا الْكِتَابُ ؟ | یہ کتاب کس کی ہے؟ |
| هٰذَا كِتَابُ مَحْمُوْدٍ | یہ محمود کی کتاب ہے |
| لِمَنْ ذَاكَ الْقَلَمُ ؟ | وہ قلم کس کا ہے؟ |
| ذَاكَ قَلَمُهٗ | وہ اس کا قلم ہے |
| لِمَنْ هٰذِهِ الْكُرَّاسَةُ ؟ | یہ کاپی کس کی ہے؟ |
| هٰذِهٖ كُرَّاسَةُ زَيْنَبَ | یہ زینب کی کاپی ہے |
| لِمَنْ تِلْكَ السَّاعَةُ ؟ | وہ گھڑی کس کی ہے؟ |
| تِلْكَ سَاعَتُهَا | وہ اس کی گھڑی ہے |



## تمرین (مشق)

مندرجہ ذیل الفاظ کے ساتھ ضمیر لگا کر استعمال کریں:

| بغیر ضمیر کے الفاظ | ترجمہ | ضمیر کے ساتھ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| هٰذِهٖ عَيْنٌ | یہ آنکھ ہے | هٰذِهٖ عَيْنُهٗ | یہ اس کی آنکھ ہے |
| هٰذِهٖ أُذُنٌ | یہ کان ہے | هٰذِهٖ أُذُنُهٗ | یہ اس کا کان ہے |
| هٰذِهٖ يَدٌ | یہ ہاتھ ہے | هٰذِهٖ يَدُهٗ | یہ اس کا ہاتھ ہے |
| هٰذِهٖ أُصْبُعٌ | یہ انگلی ہے | هٰذِهٖ أُصْبُعُهٗ | یہ اس کی انگلی ہے |
| هٰذِهٖ كَتِفٌ | یہ کندھا ہے | هٰذِهٖ كَتِفُهٗ | یہ اس کا کندھا ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذِهٖ رِجْلٌ | یہ ٹانگ ہے | هٰذِهٖ رِجْلُهٗ | یہ اس کی ٹانگ ہے |
| هٰذِهٖ فَخِذٌ | یہ ران ہے | هٰذِهٖ فَخِذُهٗ | یہ اس کی ران ہے |
| هٰذِهٖ قَدَمٌ | یہ قدم ہے | هٰذِهٖ قَدَمُهٗ | یہ اس کے قدم ہیں |
| هٰذِهٖ سَاقٌ | یہ پنڈلی ہے | هٰذِهٖ سَاقُهٗ | یہ اس کی پنڈلی ہے |
| هٰذِهٖ رُكْبَةٌ | یہ گھٹنا ہے | هٰذِهٖ رُكْبَتُهٗ | یہ اس کا گھٹنا ہے |

اردو میں ترجمہ کریں

| عربی | اردو | عربی | اردو |
|---|---|---|---|
| هٰذِهٖ طَالِبَةٌ | یہ طالبہ ہے | إِسْمُهَا سَعِيْدَةُ | اس کا نام سعیدہ ہے |
| هٰذَا كِتَابُهَا | یہ اس کی کتاب ہے | هٰذَا قَلَمُهَا | یہ اس کا قلم ہے |
| هٰذِهٖ سَاعَتُهَا | یہ اس کی گھڑی ہے | هٰذَا بَيْتُهَا | یہ اس کا گھر ہے |
| وَتِلْكَ مَدْرَسَتُهَا | اور وہ اس کا سکول ہے | هٰذِهٖ أُمُّهَا | یہ اس کی ماں ہے |
| وَذَاكَ أَبُوْهَا | اور وہ اس کا باپ ہے | هٰذِهٖ أُخْتُهَا | یہ اس کی بہن ہے |
| وَهٰذَا أَخُوْهَا | اور یہ اس کا بھائی ہے | | |

عربی میں ترجمہ کریں:

| اردو | عربی | اردو | عربی |
|---|---|---|---|
| یہ میرا بھائی ہے | هٰذَا أَخِيْ | وہ طالب علم ہے | ذَاكَ طَالِبٌ |
| تمہارا بھائی کہاں ہے؟ | أَيْنَ أَخُوْكَ ؟ | اس کا کمرہ کہاں ہے؟ | أَيْنَ غُرْفَتُهٗ؟ |
| تمہارا سکول کہاں ہے؟ | أَيْنَ مَدْرَسَتُكَ ؟ | یہ میرا ساتھی ہے | هٰذَا زَمِيْلِيْ |
| تمہارے استاد کون ہیں؟ | مَنْ أُسْتَاذُكَ ؟ | یہ اس کی کاپی ہے | هٰذِهٖ كُرَّاسَتُهٗ |
| ان کا گھر کہاں ہے؟ | أَيْنَ بَيْتُهٗ ؟ | یہ اس کی کتاب ہے | هٰذَا كِتَابُهٗ |

[آٹھواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الثَّامِنُ

ملاحظہ: اس سبق میں اضافت کا استعمال کرایا گیا ہے۔

## المکالمة (بات چیت)

| عربی | اردو | عربی | اردو |
|---|---|---|---|
| أُسْتَاذٌ | استاد | تِلْمِیْذٌ | شاگرد |
| یَا وَلَدُ ! | اے لڑکے! | نَعَمْ ، یَا سَیِّدِیْ | جی ہاں اے میرے سردار |
| مَا إِسْمُکَ ؟ | تیرا نام کیا ہے؟ | إِسْمِیْ خَالِدٌ | میرا نام خالد ہے |
| کَیْفَ حَالُکَ؟ | تیرا حال کیا ہے؟ | طَیِّبٌ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ | الحمدللہ اچھا حال ہے |
| مَنْ رَبُّکَ؟ | تیرا رب کون ہے؟ | رَبِّیَ اللّٰہُ | میرا رب اللہ ہے |
| مَنْ رَّسُوْلُکَ ؟ | تیرا رسول کون ہے؟ | رَسُوْلِیْ مُحَمَّدٌ ﷺ | میرے رسول محمد ﷺ ہیں |
| مَا دِیْنُکَ ؟ | تیرا دین کیا ہے؟ | دِیْنِی الْإِسْلَامُ | میرا دین اسلام ہے |
| مَا کِتَابُکَ؟ | تیری کتاب کیا ہے؟ | کِتَابِی الْقُرْآنُ الْکَرِیْمُ | میری کتاب قرآن کریم ہے |
| مَاقِبْلَتُکَ ؟ | تیرا قبلہ کیا ہے؟ | قِبْلَتِیْ الْکَعْبَةُ | میرا قبلہ کعبہ ہے |
| مَا إِسْمُ دَوْلَتِکَ ؟ | تیرے ملک کا نام کیا ہے؟ | إِسْمُ دَوْلَتِیْ بَاکِسْتَانُ | میرے ملک کا نام پاکستان ہے |
| یَا بِنْتُ ! | اے لڑکی! | نَعَمْ ، یَا سَیِّدَتِیْ | جی ہاں! اے میری سردار |
| مَا إِسْمُکِ؟ | تیرا نام کیا ہے؟ | إِسْمِیْ فَاطِمَةُ | میرا نام فاطمہ ہے |
| کَیْفَ حَالُکِ؟ | تیرا حال کیا ہے؟ | طَیِّبَةٌ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ | الحمدللہ اچھا حال ہے |
| مَنْ رَّبُّکِ؟ | تیرا رب کون ہے؟ | اَللّٰہُ رَبِّیْ | میرا رب اللہ ہے |
| مَنْ نَّبِیُّکِ؟ | تیرے نبی کون ہیں؟ | مُحَمَّدٌ نَبِیِّیْ ﷺ | محمد ﷺ میرے نبی ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَا کِتَابُکِ؟ | تیری کتاب کون سی ہے؟ | اَلْقُرآنُ کِتَابِیْ | میری کتاب قرآن کریم ہے |
| مَاقِبْلَتُکِ؟ | تیرا قبلہ کون سا ہے؟ | اَلْکَعْبَةُ قِبْلَتِیْ | میرا قبلہ کعبہ ہے |
| مَابلدُکِ؟ | تیرا شہر کون سا ہے؟ | مُلْتَانُ بَلَدِیْ | ملتان میرا شہر ہے |

یَـا وَلَدُ. یَا حرف ندا قائم مقام اَدْعُوْ فعل کے۔ اَدْعُوْ فعل میں اَنَا اس کا فاعل وَلَدُ مفعول بہ۔ فعل اپنے فاعل مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہوا۔

## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں۔

| اردو | عربی |
|---|---|
| میں طالب علم ہوں | أَنَا طَالِبٌ |
| میرا نام خالد ہے | إِسْمِیْ خَالِدٌ |
| یہ میرا مدرسہ ہے | هٰذِهٖ مَدْرَسَتِیْ |
| وہ میری درس گاہ ہے | ذَاکَ فَصْلِیْ |
| وہ میری کتاب ہے | ذَاکَ کِتَابِیْ |
| اور یہ میری کاپی ہے | وَهٰذِهٖ كُرَّاسَتِیْ |
| یہ میرے استاد ہیں | هٰذَا اُسْتَاذِیْ |
| اور وہ میرا دوست ہے | وَذَاکَ صَدِیْقِیْ |
| یہ مدرسہ کا منشی ہے | هٰذَا کَاتِبُ الْمَدْرَسَةِ |
| اور وہ مدرسہ کا چپڑاسی ہے | وَذَاکَ خَادِمُ الْمَدْرَسَةِ |



اردو میں ترجمہ کریں

| عربی | اُردو |
|---|---|
| یَا فَاطِمَةُ أَیْنَ زَمِیْلَتُکِ ؟ | اے فاطمہ تیری سہیلی کہاں ہے؟ |
| هَلْ هٰذَا وَالِدُکِ؟ | کیا یہ تیرے والد ہیں؟ |
| هَلْ ذَاکَ أَخُوْکِ ؟ | کیا وہ تیرا بھائی ہے؟ |

| | |
|---|---|
| هَلْ هٰذِهٖ سَاعَتُكِ ؟ | کیا یہ تیری گھڑی ہے؟ |
| لِمَنْ تِلْكَ الدَّرَّاجَةُ ؟ | وہ سائیکل کس کی ہے؟ |
| لِمَنْ هٰذَا الْقَلَمُ؟ | یہ قلم کس کا ہے؟ |
| كَيْفَ حَالُكِ؟ | تیرا کیا حال ہے؟ |
| أَنَا بِخَيْرٍ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ | میں الحمدللہ خیریت سے ہوں |
| كَيْفَ وَالِدُكِ ؟ | تیرے والد کا کیا حال ہے؟ |
| وَالِدِيْ بِخَيْرٍ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ | میرے والد الحمدللہ خیریت سے ہیں |
| كَيْفَ أَخُوْكِ؟ | تیرا بھائی کیسا ہے؟ |
| هُوَ مَرِيْضٌ | وہ بیمار ہے |





[نواں سبق]

# اَلدَّرْسُ التَّاسِعُ

ملاحظہ: اس سبق میں اسم کے آخری حرف کو زیر دینے والے حروف جارہ کی مشق کرائی گئی ہے۔

## فی (میں)

| | | |
|---|---|---|
| اَلْقَلَمُ فِي الْجَيْبِ<br>قلم جیب میں ہے<br>مَحْمُوْدٌ فِي الْغُرْفَةِ<br>محمود کمرے میں ہے | أَيْنَ الْقَلَمُ؟<br>قلم کہاں ہے؟<br>أَيْنَ مَحْمُوْدٌ؟<br>محمود کہاں ہے؟ | اَلْقَلَمُ فِي الْجَيْبِ<br>قلم جیب میں ہے<br>مَحْمُوْدٌ فِي الْغُرْفَةِ<br>محمود کمرے میں ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَا ذَا فِی الْجَیْبِ؟ | جیب میں کیا ہے؟ | اَلْقَلَمُ فِی الْجَیْبِ | جیب میں قلم ہے |
| مَنْ فِی الْغُرْفَةِ؟ | کمرے میں کون ہے؟ | مَحْمُوْدٌ فِی الْغُرْفَةِ | محمود کمرے میں ہے |
| مَنْ فِی الْبَیْتِ؟ | گھر میں کون ہے؟ | فَاطِمَةُ فِی الْبَیْتِ | گھر میں فاطمہ ہے |
| مَنْ فِی الْمَسْجِدِ؟ | مسجد میں کون ہے؟ | خَالِدٌ فِی الْمَسْجِدِ | مسجد میں خالد ہے |

ترکیب: اَلْقَلَمُ مبتدا فِیْ حرف جار الْجَیْبِ مجرور۔ جار مجرور مل کر خبر مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## عَلٰی (پر)

| | | |
|---|---|---|
| اَلْکِتَابُ عَلَی الْمَکْتَبِ | أَیْنَ الْکِتَابُ؟ | اَلْکِتَابُ عَلَی الْمَکْتَبِ |
| کتاب میز پر ہے | کتاب کہاں ہے؟ | کتاب میز پر ہے |
| مَحْمُوْدٌ عَلَی السَّطْحِ | أَیْنَ مَحْمُوْدٌ؟ | مَحْمُوْدٌ عَلَی السَّطْحِ |
| محمود چھت پر ہے | محمود کہاں ہے؟ | محمود چھت پر ہے |



| | | | |
|---|---|---|---|
| مَاذَا عَلَی الْکِتَابِ؟ | کتاب پر کیا ہے؟ | اَلْقَلَمُ عَلَی الْکِتَابِ | کتاب پر قلم ہے |
| مَنْ عَلَی السَّطْحِ؟ | چھت پر کون ہے؟ | مَحْمُوْدٌ عَلَی السَّطْحِ | چھت پر محمود ہے |
| مَاذَا عَلَی الشَّجَرَةِ؟ | درخت پر کیا ہے؟ | اَلْعُصْفُوْرُ عَلَی الشَّجَرَةِ | درخت پر چڑیا ہے |

## فَوْقَ تَحْتَ

## اوپر نیچے

| | |
|---|---|
| اَلسَّمَاءُ فَوْقَنَا ،أَیْنَ السَّمَاءُ ؟ | آسمان ہمارے اوپر ہے، آسمان کہاں ہے؟ |
| اَلسَّمَاءُ فَوْقَنَا | آسمان ہمارے اوپر ہے |
| اَلسَّقْفُ فَوْقَنَا ،أَیْنَ السَّقْفُ ؟ | چھت ہمارے اوپر ہے، چھت کہاں ہے؟ |
| اَلسَّقْفُ فَوْقَنَا | چھت ہمارے اوپر ہے |
| اَلْأَرْضُ تَحْتَنَا ،أَیْنَ الْأَرْضُ ؟ | زمین ہمارے نیچے ہے، زمین کہاں ہے؟ |
| اَلْأَرْضُ تَحْتَنَا | زمین ہمارے نیچے ہے |
| أَیْنَ الطَّلَّاسَةُ؟ | جھاڑن کہاں ہے؟ |

| | |
|---|---|
| اَلطَّلَّاسَۃُ تَحۡتَ السَّبُّوۡرَۃِ | جھاڑن تختہ سیاہ کے نیچے ہے |
| اَیۡنَ الۡھِرَّۃُ ؟ | بلی کہاں ہے؟ |
| اَلۡھِرَّۃُ تَحۡتَ الۡکُرۡسِیِّ | بلی کرسی کے نیچے ہے |

ترکیب: اَلسَّمَاءُ فَوۡقَنَا۔ اَلسَّمَاءُ مبتدا فوق مضاف نَا ضمیر مضاف الیہ مضاف، مضاف الیہ مل کر خبر مبتداء، خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| اے خالد! | یَا خَالِدُ ! | جی ہاں | نَعَمۡ |
| تمہارا بھائی کہاں ہے؟ | أَیۡنَ أَخُوۡکَ؟ | میرا بھائی مدرسہ میں ہے | أَخِیۡ فِی الۡمَدۡرَسَۃِ |
| تمہارے والد کہاں ہیں؟ | أَیۡنَ أَبُوۡکَ؟ | میرے والد مسجد میں ہیں | أَبِیۡ فِی الۡمَسۡجِدِ |
| تمہارے استاد کہاں ہیں؟ | أَیۡنَ أُسۡتَاذُکَ؟ | میرے استاد درس گاہ میں ہیں | أُسۡتَاذِیۡ فِی الۡفَصۡلِ |
| تمہارا دوست کہاں ہے؟ | أَیۡنَ زَمِیۡلُکَ؟ | میرا دوست گھر میں ہے | زَمِیۡلِیۡ فِی الۡبَیۡتِ |
| مہتمم صاحب کہاں ہیں؟ | أَیۡنَ الۡمُدِیۡرُ؟ | مہتمم صاحب دفتر میں ہیں | اَلۡمُدِیۡرُ فِی الۡمَکۡتَبِ |



اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| اَلۡخَطِیۡبُ عَلَی الۡمِنۡبَرِ | خطیب منبر پر ہے |
| وَالۡمُسۡلِمُوۡنَ فِی الۡمَسۡجِدِ | اور مسلمان مسجد میں ہیں |
| هٰذِهٖ مَدۡرَسَتِیۡ | یہ میرا مدرسہ ہے |
| اَلطُّلَّابُ فِی الۡمَدۡرَسَۃِ | طالب علم مدرسہ میں ہیں |
| اَلطِّفۡلُ تَحۡتَ الشَّجَرَۃِ | بچہ درخت کے نیچے ہے |
| وَالۡعُصۡفُوۡرُ عَلَی الشَّجَرَۃِ | اور چڑیا درخت کے اوپر ہے |
| اَلۡاَزۡهَارُ فِی الۡحَدِیۡقَۃِ | پھول باغ میں ہیں |
| اَلسَّمَاءُ فَوۡقَنَا | آسمان ہمارے اوپر ہے |
| وَالۡاَرۡضُ تَحۡتَنَا | اور زمین ہمارے نیچے ہے |
| اَلۡحُجَّاجُ فِی مَکَّۃَ الۡمُکَرَّمَۃِ | حاجی مکہ مکرمہ میں ہیں |

[دسواں سبق]

# اَلدَّرسُ العَاشِرُ

ملاحظہ: اس سبق میں اسم اشارہ مذکر و مؤنث اور تثنیہ کی مشق کرائی گئی ہے۔

(ھٰذا . ھٰذان)

| | | |
|---|---|---|
| ھٰذَا کِتَابٌ | وَھٰذَا کِتَابٌ | ھٰذَانِ کِتَابَانِ |
| یہ ایک کتاب ہے | اور یہ ایک کتاب ہے | یہ دو کتابیں ہیں |
| ھٰذَا قَلَمٌ | وَھٰذَا قَلَمٌ | ھٰذَانِ قَلَمَانِ |
| یہ ایک قلم ہے | اور یہ ایک قلم ہے | یہ دو قلم ہیں |
| ھٰذَا تِلْمِیْذٌ | وَھٰذَا تِلْمِیْذٌ | ھٰذَانِ تِلْمِیْذَانِ |
| یہ ایک شاگرد ہے | اور یہ ایک شاگرد ہے | یہ دو شاگرد ہیں |



(مَا ھٰذَان)

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَاھٰذَانِ؟ | یہ دو (چیزیں) کیا ہیں؟ | ھٰذَانِ کِتَابَانِ | یہ دو کتابیں ہیں |
| مَاھٰذَانِ؟ | یہ دو (چیزیں) کیا ہیں؟ | ھٰذَانِ قَلَمَانِ | یہ دو قلم ہیں |
| مَنْ ھٰذَانِ؟ | یہ دونوں کون ہیں؟ | ھٰذَانِ تِلْمِیْذَانِ | یہ دونوں شاگرد ہیں |

ھٰذِہٖ ' ھاتان

| | | |
|---|---|---|
| ھٰذِہٖ سَاعَۃٌ | وھٰذِہٖ سَاعَۃٌ | ھَاتَانِ سَاعَتَانِ |
| یہ ایک گھڑی ہے | اور یہ ایک گھڑی ہے | یہ دو گھڑیاں ہیں |
| ھٰذِہٖ کُرَّاسَۃٌ | وھٰذِہٖ کُرَّاسَۃٌ | ھَاتَانِ کُرَّاسَتَانِ |
| یہ ایک کاپی ہے | اور یہ ایک کاپی ہے | یہ دو کاپیاں ہیں |
| ھٰذِہٖ طَالِبَۃٌ | وھٰذِہٖ طَالِبَۃٌ | ھَاتَانِ طَالِبَتَانِ |
| یہ ایک طالبہ ہے | اور یہ ایک طالبہ ہے | یہ دو طالبات ہیں |

ترکیب: هٰذَانِ مبتدا، کِتَابَانِ خبر، مبتدا، خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

( مَا هَاتَانِ )

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَا هَاتَانِ؟ | یہ دو چیزیں کیا ہیں؟ | هَاتَانِ سَاعَتَانِ | یہ دو گھڑیاں ہیں |
| مَنْ هَاتَانِ ؟ | یہ دو لڑکیاں کون ہیں؟ | هَاتَانِ طَالِبَتَانِ | یہ دو طالبات ہیں |
| مَا هٰذَانِ؟ | یہ دو چیزیں کیا ہیں؟ | هٰذَانِ كِتَابٌ وَقَلَمٌ | یہ دو چیزیں کتاب اور قلم ہیں |
| مَنْ هٰذَانِ؟ | یہ دو شخص کون ہیں؟ | هٰذَانِ خَالِدٌ وَمَحْمُوْدٌ | یہ دو شخص خالد اور محمود ہیں |
| مَا هَاتَانِ؟ | یہ دو چیزیں کیا ہیں؟ | هَاتَانِ سَاعَةٌ وَكُرَّاسَةٌ | یہ دو چیزیں گھڑی اور کاپی ہیں |
| مَنْ هَاتَانِ؟ | یہ دو عورتیں کون ہیں؟ | هَاتَانِ فَاطِمَةُ وَزَيْنَبُ | یہ دو عورتیں فاطمہ اور زینب ہیں |

## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| میرے پاس دو کتابیں ہیں دو قلم ہیں | عِنْدِیْ كِتَابَانِ وَقَلَمَانِ |
| دو تختیاں ہیں اور دو کاپیاں ہیں | لَوْحَانِ وَكُرَّاسَتَانِ |
| خالد کے دو بھائی اور دو بہنیں ہیں | لِخَالِدٍ اَخَوَانِ وَاُخْتَانِ |
| اسلم کے پاس دو گھڑیاں ہیں | عِنْدَ أَسْلَمَ سَاعَتَانِ |
| سعید کے پاس دو ٹوپیاں ہیں | عِنْدَ سَعِيْدٍ قَلَنْسُوَتَانِ |
| کمرے میں دو کھڑکیاں ہیں | لِلْغُرْفَةِ شُبَّاكَانِ |
| یہ دو درخت ہیں | هَاتَانِ شَجَرَتَانِ |
| یہ دو پھول ہیں | هَاتَانِ زَهْرَتَانِ |



اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| لِیْ أَخَوَانِ وَصَدِيْقَانِ | میرے دو بھائی اور دو دوست ہیں |
| عَلَى الشَّجَرَةِ عُصْفُوْرَانِ | درخت پر دو چڑیاں ہیں |
| هَاتَانِ وَرْدَتَانِ | یہ دو گلاب کے پھول ہیں |

| | |
|---|---|
| لِلْمَسْجِدِ مَنَارَتَانِ | مسجد کے دو مینار ہیں |
| لِخَالِدٍ اِبْنٌ وَّاحِدٌ وَلَهُ بِنْتٌ وَاحِدَةٌ | خالد کا ایک بیٹا اور ایک بیٹی ہے |
| وَفَاطِمَةُ لَهَا أَخَوَانِ وَأُخْتَانِ وَزَمِيْلَةٌ وَاحِدَةٌ | اور فاطمہ کے دو بھائی اور دو بہنیں اور ایک سہیلی ہے |
| لِلطَّائِرَةِ جَنَاحَانِ | ہوائی جہاز کے دو پر ہیں |
| لِلْغُرْفَةِ بَابَانِ | کمرے کے دو دروازے ہیں |



[گیارھواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الْحَادِیْ عَشَرَ



ملاحظہ: اس سبق میں ضمیروں کی مشق کرائی گئی ہے۔ یہ ضمیریں ابتدا میں ہونے کی وجہ سے مبتداء ہیں۔

۞ أنا ۔نحن۔ أنت۔أنتما

(مذکر)

| | | |
|---|---|---|
| أَنَا رَجُلٌ | وَهٰذَا رَجُلٌ | نَحْنُ رَجُلَانِ |
| میں مرد ہوں | اور یہ مرد ہے | ہم دونوں مرد ہیں |
| أَنْتَ رَجُلٌ | وَأَنْتَ رَجُلٌ | اَنْتُمَا رَجُلَانِ |
| تو مرد ہے | اور تو مرد ہے | تم دونوں مرد ہو |
| هُوَ وَلَدٌ | وَذٰلِكَ وَلَدٌ | هُمَا وَلَدَانِ |
| وہ ایک لڑکا ہے | اور وہ ایک لڑکا ہے | وہ دونوں لڑکے ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنْ اَنْتُمَا؟ | تم دونوں کون ہو؟ | نَحْنُ رَجُلاَنِ | ہم دومرد ہیں |
| مَنْ نَحْنُ؟ | ہم کون ہیں؟ | أَنْتُمَا رَجُلاَنِ | تم دونوں مرد ہو |
| مَنْ هُمَا؟ | وہ دونوں کون ہیں؟ | هُمَا رَجُلاَنِ | وہ دونوں مرد ہیں |

ترکیب: انا مبتداء رَجُلٌ خبر' مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

| | |
|---|---|
| هَلْ أَنْتُمَا مُسْلِمَانِ؟ | نَعَمْ، نَحْنُ مُسْلِمَانِ |
| کیاتم دونوں مسلمان ہو؟ | جی ہاں ہم مسلمان ہیں |
| هَلْ نَحْنُ بَاكِسْتَانِيَانِ؟ | نَعَمْ، أَنْتُمَا بَاكِسْتَانِيَانِ |
| کیا ہم پاکستانی ہیں؟ | جی ہاں تم دونوں پاکستانی ہو |
| هَلْ هُمَا رَجُلاَنِ؟ | لاَ ، بَلْ هُمَا وَلَدَانِ |
| کیاوہ دونوں مرد ہیں؟ | نہیں بلکہ وہ دونوں لڑکے ہیں |
| مَنْ أَنْتُمَا؟ | نَحْنُ خَالِدٌ وَمَحْمُوْدٌ |
| تم دونوں کون ہو؟ | ہم خالد اور محمود ہیں |



(انا . نحن . انتِ . انتما .) (مؤنث)

| | | |
|---|---|---|
| أَنْتِ بِنْتٌ | وَأَنْتِ بِنْتٌ | أَنْتُمَا بِنْتَانِ |
| تو لڑکی ہے | اور تو لڑکی ہے | تم دونوں لڑکیاں ہو |
| هِيَ بِنْتٌ | وَتِلْكَ بِنْتٌ | هُمَا بِنْتَانِ |
| وہ لڑکی ہے | اور وہ لڑکی ہے | وہ دونوں لڑکیاں ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنْ أَنْتُمَا؟ | تم دونوں کون ہو؟ | نَحْنُ بِنْتَانِ | ہم دونوں لڑکیاں ہیں |
| مَنْ هُمَا؟ | وہ دونوں کون ہیں؟ | هُمَا بِنْتَانِ | وہ دونوں لڑکیاں ہیں |

| | |
|---|---|
| هَلْ أَنْتُمَا مُسْلِمَتَانِ؟ | نَعَمْ، نَحْنُ مُسْلِمَتَانِ |
| کیاتم دونوں عورتیں مسلمان ہو؟ | جی ہاں ہم دونوں عورتیں مسلمان ہیں |
| هَلْ هُمَا مِصْرِيَّتَانِ؟ | لاَ ،بَلْ هُمَا بَاكِسْتَانِيَّتَانِ |
| کیاوہ دونوں عورتیں مصری ہیں؟ | نہیں بلکہ وہ دونوں پاکستانی ہیں |

| | |
|---|---|
| مَنْ أَنْتُمَا؟ | نَحْنُ فَاطِمَةُ وَزَيْنَبُ |
| تم دونوں کون ہو؟ | ہم فاطمہ اور زینب ہیں |

## تمرین (مشق)

❶ مندرجہ ذیل مفرد الفاظ سے تثنیہ بنائیں۔

| مفرد | ترجمہ | تثنیہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| رَأْسٌ | سر | رَأْسَانِ | دو سر |
| لِسَانٌ | زبان | لِسَانَانِ | دو زبانیں |
| صَدْرٌ | سینہ | صَدْرَانِ | دو سینے |
| قَلْبٌ | دل | قَلْبَانِ | دو دل |
| بَطْنٌ | پیٹ | بَطْنَانِ | دو پیٹ |
| عَيْنٌ | آنکھ | عَيْنَانِ | دو آنکھیں |
| شَفَةٌ | ہونٹ | شفتانِ | دو ہونٹ |
| سَاقٌ | پنڈلی | سَاقَانِ | دو پنڈلیاں |
| قَدَمٌ | پاؤں | قَدَمَانِ | دو پاؤں |
| رِجْلٌ | ٹانگ | رِجْلَانِ | دو ٹانگیں |



❷ مندرجہ ذیل الفاظ کو جملوں میں استعمال کریں:

### مذکر الفاظ

| الفاظ | معانی | جملے | معانی |
|---|---|---|---|
| وَجْهَانِ | دو چہرے | هٰذَانِ وَجْهَانِ | یہ دو چہرے ہیں |
| أَنْفَانِ | دو ناک | هٰذَانِ أَنْفَانِ | یہ دو ناک ہیں |
| فَمَانِ | دو منہ | هٰذَانِ فَمَانِ | یہ دو منہ ہیں |
| بَطْنَانِ | دو پیٹ | هٰذَانِ بَطْنَانِ | یہ دو پیٹ ہیں |
| ظَهْرَانِ | دو پشت (کمر) | هٰذَانِ ظَهْرَانِ | یہ دو پشتیں ہیں |
| جِسْمَانِ | دو جسم | هٰذَانِ جِسْمَانِ | یہ دو جسم ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| حَجَرَانِ | دو پتھر | هٰذَانِ حَجَرَانِ | یہ دو پتھر ہیں |
| جِدَارَانِ | دو دیواریں | هٰذَانِ جِدَارَانِ | یہ دو دیواریں ہیں |

مؤنث الفاظ

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَدَانِ | دو ہاتھ | هَاتَانِ یَدَانِ | یہ دو ہاتھ ہیں |
| أُذُنَانِ | دو کان | هَاتَانِ أُذُنَانِ | یہ دو کان ہیں |
| کَتِفَانِ | دو کندھے | هَاتَانِ کَتِفَانِ | یہ دو کندھے ہیں |
| فَخِذَانِ | دو رانیں | هَاتَانِ فَخِذَانِ | یہ دو رانیں ہیں |
| رُکْبَتَانِ | دو گھٹنے | هَاتَانِ رُکْبَتَانِ | یہ دو گھٹنے ہیں |
| سَیَّارَتَانِ | دو موٹریں | هَاتَانِ سَیَّارَتَانِ | یہ دو موٹریں ہیں |
| زَهْرَتَانِ | دو پھول | هَاتَانِ زَهْرَتَانِ | یہ دو پھول ہیں |
| شَجَرَتَانِ | دو درخت | هَاتَانِ شَجَرَتَانِ | یہ دو درخت ہیں |





[بارہواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الثَّانِیْ عَشَرَ (املا)

ملاحظہ: اس سبق میں اَنَا اور هٰذَانِ لکھنے کا طریقہ واضح کیا گیا ہے۔

(المفردات)

| | | | |
|---|---|---|---|
| أَنَا | میں | أَنْتَ | تو |
| أَنْتُمَا | تم دونوں | هُمَا | وہ دونوں |
| نَحْنُ | ہم سب | أُذُنٌ | کان |
| أُصْبُعٌ | انگلی | قِبْلَةٌ | خانہ کعبہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَعْبَةٌ | خانہ کعبہ | نَشِيْطَةٌ | چست |
| كَسْلَانٌ | سست | مَرِيْضٌ | بیمار |
| صَحِيْحٌ | تندرست | طَلَّاسَةٌ | جھاڑن |
| هِرَّةٌ | بلی | اَلْاَزْهَارُ | پھول |
| اَلْحُجَّاجُ | حاجی لوگ | جَنَاحَانِ | دو پر |
| عُصْفُوْرَانِ | دو چڑیاں | | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذَا سَالِمٌ | یہ سالم ہے | هٰذَا رَأْسُهٗ | یہ اس کا سر ہے |
| هٰذَا وَجْهُهٗ | یہ اس کا چہرہ ہے | هٰذَا فَمُهٗ | یہ اس کا منہ ہے |
| هٰذِهٖ فَاطِمَةُ | یہ فاطمہ ہے | هٰذِهٖ سَاعَتُهَا | یہ اس کی گھڑی ہے |
| وَتِلْكَ كُرَّاسَتُهَا | اور وہ اس کی کاپی ہے | هٰذِهٖ اُخْتُهَا | یہ اس کی بہن ہے |
| تِلْكَ جَارَتُهَا | وہ اس کی پڑوسن ہے | اَللّٰهُ رَبِّيْ | اللہ تعالیٰ میرے رب ہیں |
| أَنَا مُسْلِمٌ | میں مسلمان ہوں | اَلْإِسْلَامُ دِيْنِيْ | اسلام میرا دین ہے |
| مُحَمَّدٌ رَسُوْلِيْ | محمدؐ میرے رسول ہیں | اَلْكَعْبَةُ قِبْلَتِيْ | کعبہ میرا قبلہ ہے |
| اَلْقُرْآنُ كِتَابِيْ | قرآن میری کتاب ہے | أَنْتَ أَخِيْ | تو میرا بھائی ہے |



| | |
|---|---|
| سَعِيْدٌ عَلَى السَّطْحِ | سعید چھت پر ہے |
| وَحَامِدٌ عَلَى السُّلَّمِ | اور حامد سیڑھی پر ہے |
| وَأَبُوْهُمَا فِي الْبَيْتِ | اور ان کے والد گھر میں ہیں |
| جَمِيْلٌ وَنَعِيْمٌ تِلْمِيْذَانِ | جمیل اور نعیم دو شاگرد ہیں |
| هُمَا صَدِيْقَانِ وَهُمَا جَارَانِ | وہ دونوں دوست ہیں اور دونوں ہمسائے ہیں |
| سَعِيْدَةٌ وَنَعِيْمَةٌ طِفْلَتَانِ | سعیدہ اور نعیمہ دونوں بچیاں ہیں |
| هُمَا زَمِيْلَتَانِ وَهُمَا جَارَتَانِ | وہ دونوں سہیلیاں ہیں اور دونوں ہمسایاں ہیں |

[تیرہواں سبق]

# اَلدَّرسُ الثَّالِثُ عَشَرَ

ملاحظہ: اس سبق میں اسم واحد سے تثنیہ اور جمع بنانے کی مشق کرائی گئی ہے۔

| المفرد (واحد) | المثنی (تثنیہ) | الجمع (جمع) |
|---|---|---|
| هٰذَا كِتَابٌ | هٰذَانِ كِتَابَانِ | هٰذِهٖ كُتُبٌ |
| یہ ایک کتاب ہے | یہ دو کتابیں ہیں | یہ سب کتابیں ہیں |
| هٰذَا قَلَمٌ | هٰذَانِ قَلَمَانِ | هٰذِهٖ أَقْلَامٌ |
| یہ ایک قلم ہے | یہ دو قلم ہیں | یہ سب قلم ہیں |
| هٰذَا بَابٌ | هٰذَانِ بَابَانِ | هٰذِهٖ أَبْوَابٌ |
| یہ ایک دروازہ ہے | یہ دو دروازے ہیں | یہ سب دروازے ہیں |
| هٰذِهٖ سَاعَةٌ | هَاتَانِ سَاعَتَانِ | هٰذِهٖ سَاعَاتٌ |
| یہ ایک گھڑی ہے | یہ دو گھڑیاں ہیں | یہ سب گھڑیاں ہیں |
| هٰذِهٖ شَجَرَةٌ | هَاتَانِ شَجَرَتَانِ | هٰذِهٖ أَشْجَارٌ |
| یہ ایک درخت ہے | یہ دو درخت ہیں | یہ سب درخت ہیں |

| | |
|---|---|
| لِمَنْ هٰذِهِ الْكُتُبُ؟ | یہ کتابیں کس کی ہیں؟ |
| هٰذِهٖ كُتُبُ مَحْمُوْدٍ | یہ محمود کی کتابیں ہیں |
| مَا هٰذِهٖ؟ | یہ کیا ہے؟ |
| هٰذِهٖ أَبْوَابُ الْمَسْجِدِ | یہ مسجد کے دروازے ہیں |
| مَا هٰذِهٖ؟ | یہ کیا ہے؟ |
| هٰذِهٖ فُصُوْلُ الْمَدْرَسَةِ | یہ مدرسہ کی درس گاہیں ہیں |
| مَا تِلْكَ؟ | وہ کیا ہے؟ |
| تِلْكَ غُرُفَاتُ الطَّلَبَةِ | وہ طلبہ کے کمرے ہیں |

| | | |
|---|---|---|
| هٰذَا وَلَدٌ | هٰذَانِ وَلَدَانِ | هٰؤُلَاءِ أَوْلَادٌ |
| یہ ایک لڑکا ہے | یہ دو لڑکے ہیں | یہ سب لڑکے ہیں |
| هٰذَا طَالِبٌ | هٰذَانِ طَالِبَانِ | هٰؤُلَاءِ طَلَبَةٌ |
| یہ ایک طالب علم ہے | یہ دو طالب علم ہیں | یہ سب طالب علم ہیں |
| هٰذَا أُسْتَاذٌ | هٰذَانِ أُسْتَاذَانِ | هٰؤُلَاءِ أَسَاتِذَةٌ |
| یہ ایک استاد ہے | یہ دو استاد ہیں | یہ سب استاد ہیں |
| هٰذِهٖ بِنْتٌ | هَاتَانِ بِنْتَانِ | هٰؤُلَاءِ بَنَاتٌ |
| یہ ایک لڑکی ہے | یہ دو لڑکیاں ہیں | یہ سب لڑکیاں ہیں |
| هٰذِهٖ طَالِبَةٌ | هَاتَانِ طَالِبَتَانِ | هٰؤُلَاءِ طَالِبَاتٌ |
| یہ ایک طالبہ ہے | یہ دو طالبات ہیں | یہ سب طالبات ہیں |



| عربی | ترجمہ | عربی | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| مَنْ هٰؤُلَاءِ؟ | یہ سب کون ہیں؟ | هٰؤُلَاءِ أَوْلَادٌ | یہ سب لڑکے ہیں |
| مَنْ أُولٰئِکَ؟ | وہ سب کون ہیں؟ | أُولٰئِکَ أَسَاتِذَةٌ | وہ سب استاد ہیں |
| مَنْ هٰؤُلَاءِ؟ | یہ سب کون ہیں؟ | هٰؤُلَاءِ نِسَاءٌ | یہ سب عورتیں ہیں |
| مَنْ أُولٰئِکَ؟ | وہ سب کون ہیں؟ | أُولٰئِکَ بَنَاتٌ | وہ سب لڑکیاں ہیں |

## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| یہ مدرسہ ہے | هٰذِهٖ مَدْرَسَةٌ |
| یہ مدرسہ کی درس گاہیں ہیں | هٰذِهٖ فُصُوْلُ الْمَدْرَسَةِ |
| یہ دار الاقامہ ہے | هٰذِهٖ دَارُ الْإِقَامَةِ |
| یہ طلبہ کے کمرے ہیں | هٰذِهٖ غُرُفَاتُ الطَّلَبَةِ |
| یہ مدرسہ کے استاد ہیں | هٰؤُلَاءِ أَسَاتِذَةُ الْمَدْرَسَةِ |

| | |
|---|---|
| یہ باغیچہ ہے | هٰذِهِ حَدِيْقَةٌ |
| اس میں لمبے لمبے درخت ہیں | فِيْهَا أَشْجَارٌ طَوِيْلَةٌ |
| اور خوبصورت پھول ہیں | وَالْأَزْهَارُ جَمِيْلَةٌ |
| یہ لڑکیوں کا سکول ہے | هٰذِهِ مَدْرَسَةُ الْبَنَاتِ |
| اور یہ اس کی طالبات ہیں | وَهٰؤُلَاءِ طَالِبَاتُهَا |

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| هٰذِهِ كُتُبٌ | یہ کتابیں ہیں |
| هٰذِهِ كُتُبٌ دِيْنِيَّةٌ | یہ دینی کتابیں ہیں |
| هٰذِهِ كُتُبٌ عَرَبِيَّةٌ | یہ عربی کتابیں ہیں |
| هٰذِهِ مَدَارِسُ إِسْلَامِيَّةٍ | یہ اسلامی مدرسے ہیں |
| هٰذِهِ خِزَانَاتُ الْمَكْتَبَةِ | یہ کتب خانہ کی الماریاں ہیں |
| نَحْنُ مُسْلِمُوْنَ | ہم مسلمان ہیں |
| هٰؤُلَاءِ بَنَاتٌ صَالِحَاتٌ | یہ نیک لڑکیاں ہیں |
| هٰذِهِ شَوَارِعُ نَظِيْفَةٌ | یہ صاف ستھری سڑکیں ہیں |
| مَسَاجِدُ كَرَاتِشِيْ جَمِيْلَةٌ وَنَظِيْفَةٌ | کراچی کی مسجدیں خوبصورت اور صاف ہیں |

[چودھواں سبق]

# اَلدَّرسُ الرَّابِعُ عَشَرَ

ملاحظہ: اس سبق میں اسم واحد، تثنیہ اور جمع کو جملوں میں استعمال کرایا گیا ہے۔

## اَنْتُمَا. نَحْنُ (مذکر)

| | | |
|---|---|---|
| أَنْتَ وَلَدٌ<br>تو لڑکا ہے<br>أَنْتَ طَالِبٌ<br>تو طالب علم ہے | وَأَنْتَ وَلَدٌ<br>اور تو لڑکا ہے<br>وَأَنْتَ طَالِبٌ<br>اور تو طالب علم ہے | أَنْتُمَا وَلَدَانِ<br>تم دو لڑکے ہو<br>أَنْتُمَا طَالِبَانِ<br>تم دو طالب علم ہو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنْ أَنْتُمَا ؟<br>مَنْ أَنْتُمَا ؟ | تم دونوں کون ہو؟<br>تم دونوں کون ہو؟ | نَحْنُ طَالِبَانِ<br>نَحْنُ وَلَدَانِ | ہم دونوں طالب علم ہیں<br>ہم دونوں لڑکے ہیں |



## هُوَ هُمَا (مذکر)

| | | |
|---|---|---|
| عَابِدٌ طَالِبٌ<br>عابد طالب علم ہے<br>حَامِدٌ وَلَدٌ<br>حامد لڑکا ہے | وَسَعِيدٌ طَالِبٌ<br>اور سعید طالب علم ہے<br>وَسَالِمٌ وَلَدٌ<br>اور سالم لڑکا ہے | هُمَا طَالِبَانِ<br>وہ دونوں طالب علم ہیں<br>هُمَا وَلَدَانِ<br>وہ دونوں لڑکے ہیں |

| | |
|---|---|
| مَنْ ذَانِکَ الْوَلَدَانِ ؟<br>ذَانِکَ طَالِبَانِ<br>مَنْ ذَانِکَ الرَّجُلَانِ؟<br>ذَانِکَ مَحْمُوْدٌ وَخَالِدٌ | وہ دو لڑکے کون ہیں؟<br>وہ دونوں طالب علم ہیں<br>وہ دو مرد کون ہیں؟<br>وہ محمود اور خالد ہیں |

## أَنْتُمَا ۔ نَحْنُ (مؤنث)

| | | |
|---|---|---|
| أَنْتِ بِنْتٌ | وَأَنْتِ بِنْتٌ | أَنْتُمَا بِنْتَانِ |
| تو لڑکی ہے | اور تو لڑکی ہے | تم دو لڑکیاں ہو |
| أَنْتِ طَالِبَةٌ | وَأَنْتِ طَالِبَةٌ | أَنْتُمَا طَالِبَتَانِ |
| تو طالبہ ہے | اور تو طالبہ ہے | تم دو طالبات ہو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنْ أَنْتُمَا؟ | تم دونوں کون ہو؟ | نَحْنُ بِنْتَانِ | ہم دو لڑکیاں ہیں |
| مَنْ أَنْتُمَا؟ | تم دونوں کون ہو؟ | نَحْنُ طَالِبَتَانِ | ہم دو طالبات ہیں |

## هِيَ ۔ هُمَا (مؤنث)

| | | |
|---|---|---|
| فَاطِمَةُ طَالِبَةٌ | وَزَيْنَبُ طَالِبَةٌ | هُمَا طَالِبَتَانِ |
| فاطمہ طالبہ ہے | اور زینب طالبہ ہے | وہ دونوں طالبات ہیں |
| سَعِيْدَةُ إِمْرَأَةٌ | وَهِنْدٌ إِمْرَأَةٌ | هُمَا إِمْرَأَتَانِ |
| سعیدہ عورت ہے | اور ہند عورت ہے | وہ دونوں عورتیں ہیں |



| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنْ تَانِكَ الْبِنْتَانِ؟ | وہ دو لڑکیاں کون ہیں؟ | تَانِكَ طَالِبَتَانِ | وہ دو طالبات ہیں |
| مَنْ تَانِكَ إِمْرَأتَانِ؟ | وہ دو عورتیں کون ہیں؟ | تَانِكَ سَعِيْدَةٌ وَهِنْدٌ | وہ سعیدہ اور ہند ہیں |

## تمرین (مشق)

مفرد سے تثنیہ بنائیں:

| مفرد | معنی | تثنیہ | معنی |
|---|---|---|---|
| أَنْتَ تِلْمِيْذٌ | تو ایک شاگرد ہے | أَنْتُمَا تِلْمِيْذَانِ | تم دونوں شاگرد ہو |
| أَنْتَ عَاقِلٌ | تو ایک سمجھدار ہے | أَنْتُمَا عَاقِلاَنِ | تم دونوں سمجھدار ہو |
| أَنَا وَلَدٌ | میں ایک لڑکا ہوں | نَحْنُ وَلَدَانِ | ہم دونوں لڑکے ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| أَنَا مُسْلِمٌ | میں ایک مسلمان ہوں | نَحْنُ مُسْلِمَانِ | ہم دونوں مسلمان ہیں |
| هُوَ أُسْتَاذٌ | وہ ایک استاد ہے | هُمَا أُسْتَاذَانِ | وہ دونوں استاد ہیں |
| هُوَ عَالِمٌ | وہ ایک عالم ہے | هُمَا عَالِمَانِ | وہ دونوں عالم ہیں |
| أَنْتِ تِلْمِيْذَةٌ | تو ایک شاگردہ ہے | أَنْتُمَا تِلْمِيْذَتَانِ | تم دونوں شاگردہ ہو |
| أَنْتِ عَاقِلَةٌ | تو ایک عورت سمجھدار ہے | أَنْتُمَا عَاقِلَتَانِ | تم دونوں سمجھدار عورتیں ہو |
| أَنَا مُسْلِمَةٌ | میں ایک عورت مسلمان ہوں | نَحْنُ مُسْلِمَتَانِ | ہم دونوں مسلمان عورتیں ہیں |
| هِيَ صَالِحَةٌ | وہ ایک عورت نیک ہے | هُمَا صَالِحَتَانِ | وہ دونوں نیک عورتیں ہیں |

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| أَنْتُمَا طِفْلَتَانِ | تم دو بچیاں ہو |
| أَنْتُمَا طَالِبَتَانِ | تم دو طالبات ہو |
| نَحْنُ بِنْتَانِ | ہم دو لڑکیاں ہیں |
| هُمَا إِمْرَأَتَانِ | وہ دونوں عورتیں ہیں |
| هٰذَا خَالِدٌ وَهٰذِهِ زَوْجَتُهُ | یہ خالد ہے اور یہ اس کی بیوی ہے |
| إِسْمُهَا جَمِيْلَةٌ | اس کا نام جمیلہ ہے |
| خَالِدٌ وَجَمِيْلَةٌ لَهُمَا وَلَدَانِ وَبِنْتَانِ | خالد اور جمیلہ کے دو لڑکے اور دو لڑکیاں ہیں |
| اَلْوَلَدَانِ إِسْمُ هُمَا مَحْمُوْدٌ وَحَامِدٌ | دونوں لڑکوں کے نام محمود اور حامد ہیں |
| وَبِنْتَانِ إِسْمُ هُمَا فَاطِمَةُ وَزَيْنَبُ | دونوں لڑکیوں کے نام فاطمہ اور زینب ہیں |

[ پندرھواں سبق ]

# اَلدَّرسُ الْخَامِسُ عَشَرَ

ملاحظہ: اس سبق میں ضمیر کے ساتھ جمع کے استعمال کی مشق کرائی گئی ہے۔

(اَنْتُمْ. نَحْنُ) جمع مذکر حاضر

| | | |
|---|---|---|
| أَنْتُمْ طُلَّابٌ<br>تم سب طالب علم ہو | أَنْتُمْ مُجْتَهِدُوْنَ<br>تم سب محنتی ہو | أَنْتُمْ مُسْلِمُوْنَ<br>تم سب مسلمان ہو |

| | |
|---|---|
| هَلْ أَنْتُمْ مُسْلِمُوْنَ؟<br>نَعَمْ، نَحْنُ مُسْلِمُوْنَ<br>هَلْ أَنْتُمْ بَاكِسْتَانِيُّوْنَ؟<br>نَعَمْ، نَحْنُ بَاكِسْتَانِيُّوْنَ | کیاتم مسلمان ہو؟<br>جی ہاں ہم مسلمان ہیں<br>کیاتم پاکستانی ہو؟<br>جی ہاں ہم پاکستانی ہیں |



(هُمْ) (جمع مذکر غائب)

| | | |
|---|---|---|
| هٰؤُلَاءِ رِجَالٌ<br>یہ سب مرد ہیں | وَأُولٰئِكَ أَوْلَادٌ<br>اور وہ سب لڑکے ہیں | هُمْ طُلَّابٌ<br>وہ سب طالب علم ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنْ أُولٰئِكَ؟<br>هَلْ هُمْ طَلَبَةٌ؟<br>أَيْنَ الْأَسَاتِذَةُ؟ | وہ سب کون ہیں؟<br>کیا وہ طالب علم ہیں؟<br>اساتذہ کہاں ہیں؟ | أُولٰئِكَ أَوْلَادٌ<br>نَعَمْ هُمْ طَلَبَةٌ<br>هُمْ فِيْ مَكْتَبِ الْمُدِيْرِ | وہ سب لڑکے ہیں<br>جی ہاں وہ طالب علم ہیں<br>وہ مہتمم کے دفتر میں ہیں |

اَنْتُنَّ. نَحْنُ (جمع مؤنث حاضر)

| | | |
|---|---|---|
| أَنْتُنَّ بَنَاتٌ<br>تم سب لڑکیاں ہو | أَنْتُنَّ طَالِبَاتٌ<br>تم سب طالبات ہو | أَنْتُنَّ مُسْلِمَاتٌ<br>تم سب مسلمان ہو |

| | |
|---|---|
| أَيْنَ أَنْتُنَّ ؟ | تم سب (عورتیں) کہاں ہو؟ |
| نَحْنُ فِي الْغُرْفَةِ | ہم کمرے میں ہیں |
| هَلْ أَنْتُنَّ مُسْلِمَاتٌ ؟ | کیا تم سب (عورتیں) مسلمان ہو؟ |
| نَعَمْ نَحْنُ مُسْلِمَاتٌ | جی ہاں ہم سب مسلمان ہیں |
| هَلْ أَنْتُنَّ بَاكِسْتَانِيَّاتٌ؟ | کیا تم سب پاکستانی (عورتیں) ہو؟ |
| نَعَمْ نَحْنُ بَاكِسْتَانِيَّاتٌ | جی ہاں ہم پاکستانی ہیں |

هُنَّ ۔جمع مؤنث غائب

| | | |
|---|---|---|
| هٰؤُلَاءِ نِسَاءٌ | وَأُولٰئِكَ بَنَاتٌ | هُنَّ طَالِبَاتٌ |
| یہ سب عورتیں ہیں | اور وہ سب عورتیں ہیں | وہ سب طالبات ہیں |

| | |
|---|---|
| مَنْ أُولٰئِكَ ؟ | وہ سب کون ہیں؟ |
| أُولٰئِكَ بَنَاتٌ | وہ سب عورتیں ہیں |
| هَلْ هُنَّ طَالِبَاتٌ ؟ | کیا وہ طالبات ہیں؟ |
| نَعَمْ هُنَّ طَالِبَاتٌ | جی ہاں وہ طالبات ہیں |
| أَيْنَ الْمُعَلِّمَاتُ؟ | استانیاں کہاں ہیں؟ |
| هُنَّ فِي مَكْتَبِ الْمُدِيْرَةِ | وہ مہتمم صاحبہ کے دفتر میں ہیں |



## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| ارے بچو تم کہاں ہو؟ | أَيُّهَا الْاَوْلَادُ أَيْنَ أَنْتُمْ ؟ |
| ہم باغ میں ہیں | نَحْنُ فِي الْبُسْتَانِ |
| وہ بچے کون ہیں | مَنْ أُولٰئِكَ الْاَوْلَادُ؟ |
| وہ طلبہ ہیں | هُمْ طُلَّابٌ |
| وہ کہاں بیٹھے ہیں؟ | هُمْ أَيْنَ جَالِسُوْنَ؟ |

| | |
|---|---|
| وہ درخت کے نیچے بیٹھے ہیں | هُمْ جَالِسُوْنَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ |
| اب تم کہاں ہو؟ | أَيْنَ اَنْتُمُ الْآنَ؟ |
| اب ہم موٹر میں بیٹھے ہیں | اَلْآنَ نَحْنُ جَالِسُوْنَ فِي السَّيَّارَةِ |
| تم کہاں جارہے ہو؟ | إِلٰى أَيْنَ تَذْهَبُوْنَ؟ |
| ہم گھر جارہے ہیں | نَحْنُ ذَاهِبُوْنَ إِلَى الْبَيْتِ |

مفرد سے جمع بنائیں:

| مفرد | ترجمہ | جمع | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| أَنْتَ طَالِبٌ | تو ایک طالب علم ہے | أَنْتُمْ طَلَبَةٌ | تم سب طالب علم ہو |
| أَنْتَ رَجُلٌ | تو ایک مرد ہے | أَنْتُمْ رِجَالٌ | تم سب مرد ہو |
| هُوَ تَاجِرٌ | وہ ایک تاجر ہے | هُمْ تُجَّارٌ | وہ سب تاجر ہیں |
| أَنَا تِلْمِيْذٌ | میں ایک شاگرد ہوں | نَحْنُ تَلَامِيْذُ | ہم سب شاگرد ہیں |
| أَنَا مُجْتَهِدٌ | میں محنتی ہوں | نَحْنُ مُجْتَهِدُوْنَ | ہم سب محنتی ہیں |
| أَنْتِ طَالِبَةٌ | تو ایک طالبہ ہے | أَنْتُنَّ طَالِبَاتٌ | تم سب طالبات ہو |
| أَنْتِ اِمْرَأَةٌ | تو ایک عورت ہے | أَنْتُنَّ نِسَاءٌ | تم سب عورتیں ہو |
| هِيَ مُعَلِّمَةٌ | وہ ایک استانی ہے | هُنَّ مُعَلِّمَاتٌ | وہ سب استانیاں ہیں |
| أَنَا تِلْمِيْذَةٌ | میں ایک شاگردہ ہوں | نَحْنُ تِلْمِيْذَاتٌ | ہم سب شاگردہ ہین |
| أَنَا مُجْتَهِدَةٌ | میں ایک محنتی (لڑکی) ہوں | نَحْنُ مُجْتَهِدَاتٌ | ہم سب محنتی (لڑکیاں) ہیں |

[سولہواں سبق]

# اَلدَّرْسُ السَّادِسُ عَشَر

ملاحظہ: اس سبق میں اضافت موصوف اور صفت کی مشق کرائی گئی ہے۔

| کبیر (بڑا) | صغیر (چھوٹا) | متوسط (درمیانہ) |
|---|---|---|
| هٰذَا كِتَابٌ كَبِيْرٌ | هٰذَا كِتَابٌ صَغِيْرٌ | هٰذَا كِتَابٌ مُتَوَسِّطٌ |
| یہ بڑی کتاب ہے | یہ چھوٹی کتاب ہے | یہ درمیانی کتاب ہے |
| هٰذَا وَلَدٌ كَبِيْرٌ | هٰذَا وَلَدٌ صَغِيْرٌ | هٰذَا وَلَدٌ مُتَوَسِّطٌ |
| یہ بڑا لڑکا ہے | یہ چھوٹا لڑکا ہے | یہ درمیانہ لڑکا ہے |
| كَبِيْرَةٌ (بڑی) | صَغِيْرَةٌ (چھوٹی) | مُتَوَسِّطَةٌ (درمیانی) |
| هٰذِهٖ سَاعَةٌ كَبِيْرَةٌ | هٰذِهٖ سَاعَةٌ صَغِيْرَةٌ | هٰذِهٖ سَاعَةٌ مُتَوَسِّطَةٌ |
| یہ بڑی گھڑی ہے | یہ چھوٹی گھڑی ہے | یہ درمیانی گھڑی ہے |
| هٰذِهٖ بِنْتٌ كَبِيْرَةٌ | هٰذِهٖ بِنْتٌ صَغِيْرَةٌ | هٰذِهٖ بِنْتٌ مُتَوَسِّطَةٌ |
| یہ بڑی لڑکی ہے | یہ چھوٹی لڑکی ہے | یہ درمیانی لڑکی ہے |



| | |
|---|---|
| يَا مَحْمُوْدُ؟ | نَعَمْ ، يَا سَيِّدِيْ |
| اے محمود؟ | جی ہاں اے میرے سردار |
| مَا إِسْمُ بَلَدَتِكَ؟ | إِسْمُ بَلَدَتِيْ لَاهَوْر |
| تمہارے شہر کا نام کیا ہے؟ | میرے شہر کا نام لاہور ہے |
| هَلْ لَاهَوْرُ بَلَدَةٌ كَبِيْرَةٌ؟ | نَعَمْ ، لَاهَوْر بَلَدَةٌ كَبِيْرَةٌ |
| کیا لاہور بڑا شہر ہے؟ | جی ہاں لاہور شہر بڑا ہے |
| مَا إِسْمُ دَوْلَتِكَ؟ | إِسْمُ دَوْلَتِيْ بَاكِسْتَان |
| تمہارے ملک کا کیا نام ہے؟ | میرے ملک کا نام پاکستان ہے |
| هَلْ بَاكِسْتَانُ دَوْلَةٌ كَبِيْرَةٌ؟ | نَعَمْ ، هِيَ دَوْلَةٌ كَبِيْرَةٌ |
| کیا پاکستان بڑا ملک ہے؟ | جی ہاں پاکستان بڑا ملک ہے |

| | |
|---|---|
| مَا اِسْمُ مَدْرَسَتِکَ؟<br>تمہارے مدرسہ کا نام کیا ہے؟ | اِسْمُهَا جَامِعَةُ الْعُلُوْمِ الْاِسْلَامِيَّةِ<br>اس کا نام جامعۃ العلوم الاسلامیہ ہے |

| | | |
|---|---|---|
| سَمِيْنٌ (موٹا) | نَحِيْفٌ (کمزور) | مُتَوَسِّطٌ (درمیانہ) |
| هٰذَا وَلَدٌ سَمِيْنٌ<br>یہ لڑکا موٹا ہے | هٰذَا وَلَدٌ نَحِيْفٌ<br>یہ لڑکا کمزور ہے | وَهٰذَا مُتَوَسِّطٌ<br>اور یہ درمیانہ ہے |
| هٰذِهٖ هِرَّةٌ سَمِيْنَةٌ<br>یہ بلی موٹی ہے | هٰذِهٖ هِرَّةٌ نَحِيْفَةٌ<br>یہ بلی کمزور ہے | وَهٰذِهٖ مُتَوَسِّطَةٌ<br>اور یہ درمیانی ہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| هَلْ أَنْتَ سَمِيْنٌ؟ | کیا تو موٹا ہے؟ | لَا، بَلْ أَنَا مُتَوَسِّطٌ | نہیں بلکہ میں درمیانہ ہوں |
| هَلْ زَمِيْلُکَ نَحِيْفٌ؟ | کیا تیرا دوست کمزور ہے؟ | لَا، بَلْ هُوَ سَمِيْنٌ | نہیں بلکہ وہ موٹا ہے |

| | | |
|---|---|---|
| هٰذِهٖ فَاطِمَةُ<br>یہ فاطمہ ہے | وَتِلْکَ زَيْنَبُ<br>اور وہ زینب ہے | هُمَا طِفْلَتَانِ<br>وہ دونوں بچیاں ہیں |

فَاطِمَةُ طِفْلَةٌ مُتَوَسِّطَةٌ وَزَيْنَبُ طِفْلَةٌ نَحِيْفَةٌ

فاطمہ درمیانی بچی ہے اور زینب کمزور بچی ہے

## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| یہ بڑا عالم ہے | هٰذَا عَالِمٌ کَبِيْرٌ |
| یہ چھوٹا بچہ ہے | هٰذَا طِفْلٌ صَغِيْرٌ |
| وہ درمیانہ گھر ہے | ذَاکَ بَيْتٌ مُتَوَسِّطٌ |
| اسلام آباد بڑا شہر ہے | إِسْلَامْ آبَاد بَلَدٌ کَبِيْرٌ |
| یہ چھوٹا بازار ہے | هٰذَا سُوْقٌ صَغِيْرٌ |
| میرا شہر ملتان ہے | بَلَدِيْ مُلْتَانُ |
| ملتان پرانا شہر ہے | اَلْمُلْتَانُ بَلَدٌ قَدِيْمٌ |
| یہ بڑا کتب خانہ ہے | هٰذِهٖ مَکْتَبَةٌ کَبِيْرَةٌ |

| | |
|---|---|
| یہ چھوٹی موٹر ہے | هٰذِهٖ سَيَّارَةٌ صَغِيرَةٌ |
| وہ پرانی سائیکل ہے | تِلْکَ دَرَّاجَةٌ قَدِيمَةٌ |

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| هٰذَا بَلَدِیْ کَرَاتِشِیْ | یہ میرا شہر کراچی ہے |
| وَهٰذِهٖ حَارَتِیْ | اور یہ میرا محلّہ ہے |
| إِسْمُهَا عَلَّامَه بَنُوْرِی تَاؤن | اس کا نام علامہ بنوری ٹاؤن ہے |
| هِیَ حَارَةٌ کَبِيْرَةٌ | وہ بڑا محلّہ ہے |
| مَدْرَسَتِیْ عَلٰی شَارِعِ جَمْشَيْد | میرا مدرسہ جمشید روڈ پر ہے |
| هٰذَا زَمِيْلِیْ شَاهِدٌ | یہ میرا دوست شاہد ہے |
| هُوَ وَلَدٌ سَمِيْنٌ | وہ موٹا لڑکا ہے |
| ذَاکَ جَارِیْ اَحْمَدُ | وہ میرا پڑوسی احمد ہے |
| أَحْمَدُ وَلَدٌ نَحِيْفٌ | احمد کمزور لڑکا ہے |
| وَأَخُوْهُ وَلَدٌ مُعْتَدِلٌ | اور اس کا بھائی درمیانہ لڑکا ہے |





[سترھواں سبق]

# اَلدَّرْسُ السَّابِعُ عَشَرَ

ملاحظہ: اس سبق میں لمبائی اور چوڑائی کے لحاظ سے درجات کے نام بتائے گئے ہیں۔ جو موصوف، صفت کی مثالیں بھی ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| طَوِيْلٌ | قَصِيْرٌ | مُتَوَسِّطٌ |
| لمبا | چھوٹا | درمیانہ |

| | |
|---|---|
| هٰذَا قَلَمٌ طَوِيْلٌ | یہ لمبا قلم ہے |
| هٰذَا قَلَمٌ قَصِيْرٌ | یہ چھوٹا قلم ہے |
| هٰذَا مُتَوَسِّطٌ | یہ درمیانہ ہے |
| هٰذَا طَرِيْقٌ طَوِيْلٌ | یہ لمبا راستہ ہے |
| هٰذَا طَرِيْقٌ قَصِيْرٌ | یہ چھوٹا راستہ ہے |
| هٰذَا مُتَوَسِّطٌ | یہ درمیانہ ہے |
| هٰذَا وَلَدٌ طَوِيْلٌ | یہ لمبا لڑکا ہے |
| هٰذَا طَرِيْقٌ قَصِيْرٌ | یہ چھوٹا لڑکا ہے |
| هٰذَا مُتَوَسِّطٌ | یہ درمیانہ ہے |
| هَلْ أَنْتَ طَوِيْلٌ؟ | لَا ، بَلْ أَنَا مُتَوَسِّطٌ |
| کیا تو لمبا ہے؟ | نہیں بلکہ میں درمیانہ ہوں |
| هَلْ زَمِيْلُکَ قَصِيْرٌ؟ | نَعَمْ ، هُوَ قَصِيْرٌ |
| کیا تمہارا دوست چھوٹا ہے؟ | جی ہاں وہ چھوٹا ہے |
| هَلْ جَارُکَ مُتَوَسِّطٌ ؟ | لَا ، بَلْ هُوَ طَوِيْلٌ |
| کیا تمہارا پڑوسی درمیانہ ہے؟ | نہیں بلکہ وہ لمبا ہے |
| هَلْ شَارِعُ فَيْصَلٍ طَوِيْلٌ ؟ | نَعَمْ ، شَارِعُ فَيْصَلٍ طَوِيْلٌ |
| کیا فیصل روڈ لمبا ہے؟ | جی ہاں فیصل روڈ لمبا ہے |
| هَلْ شَارِعُ جَمْشَيْد قَصِيْرٌ ؟ | لَا ، بَلْ شَارِعُ جَمْشَيْد مُتَوَسِّطٌ |
| کیا جمشید روڈ چھوٹا ہے؟ | نہیں بلکہ جمشید روڈ درمیانہ ہے |



## مؤنث

هٰذِهِ شَجَرَةٌ طَوِيْلَةٌ
یہ لمبا درخت ہے

وَهٰذِهِ شَجَرَةٌ قَصِيْرَةٌ
اور یہ چھوٹا درخت ہے

وَهٰذِهِ مُتَوَسِّطَةٌ
اور یہ درمیانہ ہے

هٰذِهٖ مَنَارَةٌ طَوِيْلَةٌ وَهٰذِهٖ مَنَارَةٌ قَصِيْرَةٌ

یہ لمبا مینار ہے اور یہ چھوٹا مینار ہے

وَهٰذِهٖ مُتَوَسِّطَةٌ

اور یہ درمیانہ ہے

هٰذِهٖ بِنْتٌ طَوِيْلَةٌ وَهٰذِهٖ بِنْتٌ قَصِيْرَةٌ

یہ لمبی لڑکی ہے اور یہ چھوٹی لڑکی ہے

وَهٰذِهٖ مُتَوَسِّطَةٌ

اور یہ درمیانی ہے

## استفہامیہ جملے

| | |
|---|---|
| اَهٰذِهٖ شَجَرَةٌ طَوِيْلَةٌ ؟<br>کیا یہ لمبا درخت ہے؟<br>أَتِلْكَ مَنَارَةٌ طَوِيْلَةٌ؟<br>کیا وہ لمبا مینار ہے؟<br>أَأَنْتِ يَا فَاطِمَةُ قَصِيْرَةٌ؟<br>اے فاطمہ! کیا تو چھوٹی ہے؟ | لَا ، بَلْ هٰذِهٖ مُتَوَسِّطَةٌ<br>نہیں بلکہ یہ درمیانہ درخت ہے<br>نَعَمْ ،تِلْكَ مَنَارَةٌ طَوِيْلَةٌ<br>جی ہاں وہ لمبا مینار ہے<br>لَا ، بَلْ أَنَا مُتَوَسِّطَةٌ<br>نہیں بلکہ میں درمیانی ہوں |
| هَلْ زَمِيْلَتُكِ سَمِيْنَةٌ؟<br>کیا تیری سہیلی موٹی ہے؟<br>هَلْ زَيْنَبُ طَوِيْلَةٌ ؟<br>کیا زینب لمبی ہے؟<br>نَعِيْمَةُ طِفْلَةٌ زَكِيَّةٌ جَمِيْلَةٌ<br>نعیمہ عقل منداور خوبصورت بچی ہے | نَعَمْ ، هِيَ سَمِيْنَةٌ<br>جی ہاں وہ موٹی ہے<br>نَعَمْ ، هِيَ طَوِيْلَةٌ<br>جی ہاں وہ لمبی ہے<br>وَأُمُّهَا اِمْرَأَةٌ شَرِيْفَةٌ<br>اوراس کی والدہ شریف عورت ہے |

## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| یہ لمبی دیوار ہے | هٰذَا جِدَارٌ طَوِيْلٌ |
| یہ چھوٹا ستون ہے | هٰذَا عَمُوْدٌ قَصِيْرٌ |
| یہ لمبی میز ہے | هٰذَا مَكْتَبٌ طَوِيْلٌ |
| اور یہ درمیانی ہے | وَهٰذَا مُتَوَسِّطٌ |
| یہ چھوٹا پیمانہ ہے | هٰذِهٖ مِسْطَرَةٌ قَصِيْرَةٌ |
| وہ لمبا درخت ہے | تِلْكَ شَجَرَةٌ طَوِيْلَةٌ |
| وہ لمبا آدمی ہے | ذَاكَ رَجُلٌ طَوِيْلٌ |
| یہ لمبی سڑک ہے | هٰذَا شَارِعٌ طَوِيْلٌ |
| یہ لمبا دن ہے | هٰذَا يَوْمٌ طَوِيْلٌ |
| یہ درمیانہ کمرہ ہے | هٰذِهٖ غُرْفَةٌ مُتَوَسِّطَةٌ |



اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| هٰذَا سَفَرٌ طَوِيْلٌ | یہ لمبا سفر ہے |
| هٰذَا صَفٌّ مُتَوَسِّطٌ | یہ درمیانی جماعت ہے |
| هٰذِهٖ مُدَّةٌ طَوِيْلَةٌ | یہ لمبی مدت ہے |
| هٰذِهٖ عُطْلَةٌ قَصِيْرَةٌ | یہ چھوٹی چھٹی ہے |
| هٰذَا مِيْدَانٌ وَاسِعٌ | یہ کشادہ میدان ہے |
| هٰذَا مَكَانٌ مُتَوَسِّطٌ | یہ درمیانی جگہ ہے |
| هٰذَا طَرِيْقٌ وَاسِعٌ | یہ کشادہ راستہ ہے |
| ذَاكَ طَرِيْقٌ ضَيِّقٌ | وہ تنگ راستہ ہے |
| هٰذِهٖ غُرْفَةٌ وَاسِعَةٌ | یہ کشادہ کمرہ ہے |
| تِلْكَ غُرْفَةٌ ضَيِّقَةٌ | وہ تنگ کمرہ ہے |

ترکیب: ھٰذَا قَلَمٌ طَوِیْلٌ

ھٰذَا مبتدا 'قَلَمٌ موصوف 'طَوِیْلٌ صفت' موصوف 'صفت مل کر خبر مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ خبر یہ ہوا۔



[اٹھارھواں سبق] (املا)

# اَلدَّرْسُ الثَّامِنَ عَشَرَ

ملاحظہ: اس سبق میں ھٰؤُلَاءِ اور اُولٰئِکَ لکھنے کا طریقہ واضح کیا گیا ہے۔

| الفاظ | معانی |
|---|---|
| کُتُبٌ | کتابیں |
| أَبْوَابٌ | دروازے |
| ھٰؤُلَاءِ | یہ سب |
| أُولٰئِکَ | وہ سب |
| غُرُفَاتٌ | کمرے |
| خِزَانَاتٌ | الماریاں |
| شَوَارِعٌ | سڑکیں |
| مُجْتَهِدُوْنَ | محنتی مرد |
| أَنْتُنَّ | تم سب (عورتیں) |
| سَمِیْنَةٌ | موٹی |
| نَحِیْفَةٌ | کمزور |
| مُتَوَسِّطَةٌ | درمیانی |

| | |
|---|---|
| مِلْعَقَةٌ | چمچ |
| قَصِيرَةٌ | چھوٹی |
| عُطْلَةٌ | چھٹی |
| ذَانِكَ | وہ دو (مرد) |
| تَانِكَ | وہ دو (عورتیں) |

## الجمل

| | |
|---|---|
| هَاتَانِ شَجَرَتَانِ | یہ دو درخت ہیں |
| هٰذَانِ قَلَمَانِ | یہ دو قلم ہیں |
| هٰذِهِ أَقْلَامٌ | یہ بہت سے قلم ہیں |
| هٰذِهِ سَاعَاتٌ | یہ بہت سی گھڑیاں ہیں |
| هٰذِهِ أَبْوَابُ الْمَسْجِدِ | یہ مسجد کے دروازے ہیں |
| تِلْكَ غُرُفَاتُ الطَّلَبَةِ | وہ طلبہ کے کمرے ہیں |
| هٰؤُلَاءِ أَوْلَادٌ | یہ سب لڑکے ہیں |
| هٰؤُلَاءِ تِلْمِيذَاتٌ | یہ سب شاگردہ ہیں |
| أَنْتُمَا طَالِبَانِ | تم دونوں طالب علم ہو |
| ذَانِكَ وَلَدَانِ | وہ دو لڑکے ہیں |
| تَانِكَ طِفْلَتَانِ | وہ دو بچیاں ہیں |
| نَحْنُ مُسْلِمُوْنَ | ہم سب مسلمان ہیں |
| أُولٰئِكَ رِجَالٌ صَالِحُوْنَ | وہ نیک مرد ہیں |
| هٰؤُلَاءِ نِسَاءٌ صَالِحَاتٌ | یہ نیک عورتیں ہیں |
| اَلْأَسَاتِذَةُ فِيْ مَكْتَبِ الْمُدِيْرِ | اساتذہ مہتمم صاحب کے دفتر میں ہیں |
| اَلْمُعَلِّمَاتُ بَيْنَ الطَّالِبَاتِ | استانیاں طالبات کے درمیان ہیں |
| هٰذِهِ كُتُبٌ عَرَبِيَّةٌ | یہ عربی کی کتابیں ہیں |

| | |
|---|---|
| هٰذِهٖ خِزَانَاتُ الْمَكْتَبَةِ | یہ کتب خانہ کی الماریاں ہیں |
| هٰذَا بَيْتٌ مُتَوَسِّطٌ | یہ درمیانہ گھر ہے |
| ذَاکَ مَيْدَانٌ وَاسِعٌ | وہ کشادہ میدان ہے |
| تِلْکَ غُرْفَةٌ ضَيِّقَةٌ | وہ تنگ کمرہ ہے |
| هٰذِهٖ بِئْرٌ عَمِيْقَةٌ | یہ گہرا کنواں ہے |



[انیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ التَّاسِعُ عَشَرَ



ملاحظہ: اس سبق میں رنگوں کے نام اور ان کا استعمال بتایا گیا ہے

| ابیض | اسود | احمر | اخضر |
|---|---|---|---|
| سفید | سیاہ | سرخ | سبز |

| | |
|---|---|
| هٰذَا كِتَابٌ أَبْيَضُ | یہ سفید کتاب ہے |
| هٰذَا قَلَمٌ أَسْوَدُ | یہ سیاہ قلم ہے |
| هٰذَا جِدَارٌ أَبْيَضُ | یہ سفید دیوار ہے |
| هٰذَا وَرَقٌ أَبْيَضُ | یہ سفید کاغذ ہے |
| هٰذَا وَرَقٌ أَسْوَدُ | یہ سیاہ کاغذ ہے |
| هٰذَا وَرَقٌ أَحْمَرُ | یہ سرخ کاغذ ہے |

مذکر

| | |
|---|---|
| مَا لَوْنُ هٰذَا؟ | اس کا رنگ کیسا ہے؟ |
| مَالَوْنُ هٰذَا الْكِتَابِ ؟ | لَوْنُ هٰذَا الْكِتَابِ أَبْيَضُ |
| اس کتاب کا رنگ کیسا ہے؟ | اس کتاب کا رنگ سفید ہے |

| | |
|---|---|
| مَالَوْنُ هٰذَا الْقَلَمِ ؟ | لَوْنُ هٰذَا الْقَلَمِ أَسْوَدُ |
| اس قلم کا رنگ کیسا ہے؟ | اس قلم کا رنگ سیاہ ہے |
| مَالَوْنُ هٰذَا الْجِدَارِ ؟ | لَوْنُ هٰذَا الْجِدَارِ أَبْيَضُ |
| اس دیوار کا رنگ کیسا ہے؟ | اس دیوار کا رنگ سفید ہے |
| مَا لَوْنُ هٰذَا الْوَرَقِ؟ | لَوْنُ هٰذَا الْوَرَقِ أَسْوَدُ |
| اس کاغذ کا رنگ کیسا ہے؟ | اس کاغذ کا رنگ سیاہ ہے |
| مَا لَوْنُ هٰذَا الْوَرَقِ؟ | لَوْنُ هٰذَا الْوَرَقِ أَحْمَرُ |
| اس کاغذ کا رنگ کیسا ہے؟ | اس کاغذ کا رنگ سرخ ہے |

## مؤنث

| | |
|---|---|
| هٰذَا كِتَابٌ أَبْيَضُ | هٰذِهٖ كُرَّاسَةٌ بَيْضَاءُ |
| یہ سفید کتاب ہے | یہ سفید کاپی ہے |
| هٰذَا قَلَمٌ أَسْوَدُ | هٰذِهٖ دَوَاةٌ سَوْدَاءُ |
| یہ سیاہ قلم ہے | یہ سیاہ دوات ہے |
| هٰذَا كُرْسِيٌّ أَحْمَرُ | هٰذِهٖ طَاوِلَةٌ حَمْرَاءُ |
| یہ سرخ کرسی ہے | یہ سرخ میز ہے |
| هٰذَا وَرَقٌ أَخْضَرُ | هٰذِهٖ شَجَرَةٌ خَضْرَاءُ |
| یہ سبز کاغذ ہے | یہ سبز درخت ہے |
| هَلْ هٰذِهٖ قَلَنْسُوَةٌ بَيْضَاءُ ؟ | نَعَمْ ، هٰذِهٖ قَلَنْسُوَةٌ بَيْضَاءُ |
| کیا یہ سفید ٹوپی ہے؟ | جی ہاں یہ سفید ٹوپی ہے |
| هَلْ هٰذِهٖ سَبُّوْرَةٌ سَوْدَاءُ؟ | نَعَمْ ، هٰذِهٖ سَبُّوْرَةٌ سَوْدَاءُ |
| کیا یہ تختہ سیاہ سیاہ ہے؟ | جی ہاں یہ تختہ سیاہ سیاہ ہے |

| | |
|---|---|
| هَلْ تِلْكَ شَجَرَةٌ خَضْرَاءُ؟ | نَعَمْ ، تِلْكَ شَجَرَةٌ خَضْرَاءُ |
| کیاوہ سبز درخت ہے؟ | جی ہاں وہ سبز درخت ہے |
| مَا تِلْكَ ؟ | تِلْكَ مَنَارَةُ الْمَسْجِدِ |
| وہ کیا ہے؟ | وہ مسجد کا مینار ہے |
| هَلْ تِلْكَ مَنَارَةٌ بَيْضَاءُ؟ | لاَ ، بَلْ هِيَ مَنَارَةٌ حَمْرَاءُ |
| کیاوہ سفید مینار ہے؟ | نہیں بلکہ وہ سرخ مینار ہے |

## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| یہ میرا قلم ہے | هٰذَا قَلَمِيْ |
| اس کا رنگ سبز ہے | لَوْنُهُ أَخْضَرُ |
| یہ خوبصورت قلم ہے | هٰذَا قَلَمٌ جَمِيْلٌ |
| یہ خالد کی گھڑی ہے | هٰذِهِ سَاعَةٌ لِخَالِدٍ |
| اس کا رنگ سفید ہے | لَوْنُهَا بَيْضَاءُ |
| یہ خوبصورت گھڑی ہے | هٰذِهِ سَاعَةٌ جَمِيْلَةٌ |
| یہ سرخ ٹوپی ہے | هٰذِهِ قَلَنْسُوَةٌ حَمْرَاءُ |
| یہ سبز درخت ہے | هٰذِهِ شَجَرَةٌ خَضْرَاءُ |
| یہ سرخ پھول ہے | هٰذِهِ زَهْرَةٌ حَمْرَاءُ |



اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| هٰذَا صَدِيْقِيْ مَحْمُوْدٌ | یہ میرا دوست محمود ہے |
| هٰذَا قَمِيْصُهُ ، وَلَوْنُهُ أَبْيَضُ | یہ اس کی قمیص ہے، اور اس کا رنگ سفید ہے |
| هٰذِهِ قَلَنْسُوَتُهُ ، وَلَوْنُهَا أَحْمَرُ | یہ اس کی ٹوپی ہے، اور اس کا رنگ سرخ ہے |
| هٰذَا مِنْدِيْلُهُ ، وَلَوْنُهُ أَصْفَرُ | یہ اس کا رومال ہے، اور اس کا رنگ زرد ہے |

| | |
|---|---|
| وَهٰذَا قَلَمُهُ، وَلَوْنُهُ أَزْرَقُ | اور یہ اس کا قلم ہے، اور اس کا رنگ نیلا ہے |
| وَهٰذِهِ سَاعَتُهُ وَهِيَ سَاعَةٌ جَمِيْلَةٌ | اور یہ اس کی گھڑی ہے اور وہ خوبصورت گھڑی ہے |

ترکیب: هٰذَا كِتَابٌ أَبْيَضُ

مبتدا موصوف صفت

موصوف، صفت مل کر خبر، مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔



[بیسواں سبق]

# الدرس العشرون (الحیوانات)



ملاحظہ: اس سبق میں جانوروں کے نام موصوف، صفت اور معطوف، معطوف علیہ کی مثالیں ذکر کی گئی ہیں۔

| | |
|---|---|
| هٰذَا فَلاَّحٌ، وَهٰذِهِ مَزْرَعَتُهُ | یہ کسان ہے، اور یہ اس کا کھیت ہے |
| هٰذَا الْفَلاَّحُ عِنْدَهُ حِصَانٌ | اس کسان کے پاس گھوڑا ہے |
| وَجَمَلٌ وَجَامُوْسٌ وَبَقَرَةٌ وَثَوْرٌ | اور اونٹ ہے، بھینس ہے گائے ہے اور بیل ہے |
| وَهٰذِهِ حَيَوَانَاتٌ كَبِيْرَةٌ وَعِنْدَهُ حِمَارٌ | اور یہ سب بڑے جانور ہیں اور اس کے پاس گدھا ہے |
| وَالْحِمَارُ حَيَوَانٌ مُتَوَسِّطٌ | اور گدھا درمیانہ جانور ہے |
| وَعِنْدَهُ شَاةٌ وَخَرُوْفٌ | اور اس کے پاس بکری اور دنبہ ہے |
| وَهٰذَانِ حَيَوَانَانِ صَغِيْرَانِ | اور یہ دونوں چھوٹے جانور ہیں |
| وَعِنْدَهُ أَرْنَبٌ وَقِطٌّ | اور اس کے پاس خرگوش اور بلی ہے |
| وَعِنْدَهُ دُجَاجَةٌ وَحَمَامٌ | اور اس کے پاس مرغی اور کبوتر ہے |
| وَالْحَمَامُ طَائِرٌ مُتَوَسِّطٌ | اور کبوتر درمیانہ پرندہ ہے |

| | |
|---|---|
| هَلِ الْجَمَلُ حَيَوَانٌ كَبِيْرٌ؟ | نَعَمْ ، اَلْجَمَلُ حَيَوَانٌ كَبِيْرٌ |
| کیا اونٹ بڑا جانور ہے؟ | جی ہاں اونٹ بڑا جانور ہے |
| هَلِ الْبَقَرَةُ حَيَوَانٌ كَبِيْرٌ؟ | نَعَمْ ، اَلْبَقَرَةُ حَيَوَانٌ كَبِيْرٌ |
| کیا گائے بڑا جانور ہے؟ | جی ہاں گائے بڑا جانور ہے |
| هَلِ الْخَرُوْفُ حَيَوَانٌ مُتَوَسِّطٌ؟ | لَا ، بَلِ الْخَرُوْفُ حَيَوَانٌ صَغِيْرٌ |
| کیا دنبہ درمیانہ جانور ہے؟ | نہیں بلکہ دنبہ چھوٹا جانور ہے |
| هَلِ الْحَمَامُ طَائِرٌ صَغِيْرٌ؟ | لَا ، بَلْ هُوَ طَائِرٌ مُتَوَسِّطٌ |
| کیا کبوتر چھوٹا پرندہ ہے؟ | نہیں بلکہ وہ درمیانہ پرندہ ہے |
| هَلِ الطَّاؤُوْسُ طَائِرٌ جَمِيْلٌ؟ | نَعَمْ ، هُوَ طَائِرٌ جَمِيْلٌ |
| کیا مور خوبصورت پرندہ ہے؟ | جی ہاں وہ خوبصورت پرندہ ہے |
| هَلِ الْغُرَابُ طَائِرٌ جَمِيْلٌ؟ | لَا ، بَلْ هُوَ طَائِرٌ قَبِيْحٌ |
| کیا کوا خوبصورت پرندہ ہے؟ | نہیں بلکہ وہ بدصورت پرندہ ہے |
| هَلِ الْاَسَدُ حَيَوَانٌ قَوِيٌّ؟ | نَعَمْ ، اَلْاَسَدُ حَيَوَانٌ قَوِيٌّ |
| کیا شیر طاقتور جانور ہے؟ | جی ہاں شیر طاقتور جانور ہے |
| هَلِ الْفِيْلُ حَيَوَانٌ ضَعِيْفٌ؟ | لَا ، بَلْ هُوَ حَيَوَانٌ قَوِيٌّ |
| کیا ہاتھی کمزور جانور ہے؟ | نہیں بلکہ وہ طاقتور جانور ہے |
| هَلِ الْحِصَانُ حَيَوَانٌ جَمِيْلٌ ؟ | نَعَمْ ، هُوَ حَيَوَانٌ جَمِيْلٌ |
| کیا گھوڑا خوبصورت جانور ہے؟ | جی ہاں وہ خوبصورت جانور ہے |
| هَلِ الْاَرْنَبُ حَيَوَانٌ قَوِيٌّ؟ | لَا ، بَلْ هُوَ حَيَوَانٌ ضَعِيْفٌ |
| کیا خرگوش طاقتور جانور ہے؟ | نہیں بلکہ وہ کمزور جانور ہے |
| هَلِ الثَّعْلَبُ حَيَوَانٌ شَرِيْفٌ؟ | لَا ، بَلْ هُوَ حَيَوَانٌ مَاكِرٌ |
| کیا لومڑی شریف جانور ہے؟ | نہیں بلکہ وہ مکار جانور ہے |

# تمرین

## ترجِمْ بِالْعَرَبِیَّةِ

| | |
|---|---|
| یہ چڑیا گھر ہے | هٰذِهِ حَدِیْقَةُ الْحَیَوَانَاتِ |
| اس میں شیر ہے شیر طاقتور جانور ہے | فِیْهَا أَسَدٌ ،اَلْاَ سَدُ حَیَوَانٌ قَوِیٌّ |
| اس میں خرگوش ہے | فِیْهَا أَرْنَبٌ |
| خرگوش کمزور جانور ہے | اَلْأَرْنَبُ حَیَوَانٌ ضَعِیْفٌ |
| اور اس میں ہاتھی ہے | وَفِیْهَا فِیْلٌ |
| ہاتھی بڑا جانور ہے | اَلْفِیْلُ حَیَوَانٌ کَبِیْرٌ |
| اور اس میں ہرن ہے | وَفِیْهَا غَزَالَةٌ |
| ہرن تیز جانور ہے | اَلْغَزَالَةُ حَیَوَانٌ سَرِیْعٌ |
| اس میں لمبے لمبے درخت ہیں | فِیْهَا أَشْجَارٌ طَوِیْلَةٌ |
| اور خوبصورت پھول ہیں | وَأَزْهَارٌ جَمِیْلَةٌ |



| الفاظ | معنیٰ | جملے | معنیٰ |
|---|---|---|---|
| قَوِیٌّ | طاقتور | أَلاَسَدُ حَیَوَانٌ قَوِیٌّ | شیر طاقتور جانور ہے |
| ضَعِیْفٌ | کمزور | أَلاَرْنَبُ حَیَوَانٌ ضَعِیْفٌ | خرگوش کمزور جانور ہے |
| کَبِیْرٌ | بڑا | اَلْفِیْلُ حَیَوَانٌ کَبِیْرٌ | ہاتھی بڑا جانور ہے |
| صَغِیْرٌ | چھوٹا | اَلدُّجَاجَةُ حَیَوَانٌ صَغِیْرٌ | مرغی چھوٹا جانور ہے |
| مُتَوَسِّطٌ | درمیانہ | اَلْحَمَامُ طَائِرٌ مُتَوَسِّطٌ | کبوتر درمیانہ پرندہ ہے |
| جَمِیْلٌ | خوبصورت | اَلطَّاؤُوسُ طَائِرٌ جَمِیْلٌ | مور خوبصورت پرندہ ہے |
| قَبِیْحٌ | بدصورت | اَلْغُرَابُ طَائِرٌ قَبِیْحٌ | کوا بدصورت پرندہ ہے |
| سَرِیْعٌ | تیز رفتار | اَلْغَزَالَةُ حَیَوَانٌ سَرِیْعٌ | ہرن تیز رفتار جانور ہے |
| مَاکِرٌ | مکار | اَلثَّعْلَبُ حَیَوَانٌ مَاکِرٌ | لومڑی مکار جانور ہے |
| طَائِرٌ | پرندہ | اَلْحَمَامُ طَائِرٌ ضَعِیْفٌ | کبوتر کمزور پرندہ ہے |

ترکیب: هٰذَا مبتدا' فَلّاحٌ خبر' مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ ہو کر معطوف علیہ' واو حرف عاطفہ هٰذِهٖ مبتدا مَزْرَعَةُ مضاف' هٗ ضمیر مضاف الیہ' مضاف مضاف الیہ مل کر خبر، مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ ہو کر معطوف' معطوف معطوف علیہ مل کر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا۔



[اکیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الْحَادِیْ وَالْعِشْرُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں یہ واضح کیا گیا ہے کہ عِنْدَ' اَمَامَ اور وَرَاءَ یہ ہمیشہ مضاف استعمال ہوتے ہیں۔



عِنْدَ (پاس)

| | |
|---|---|
| أَنَا عِنْدَ الْبَابِ<br>وَأَنْتَ عِنْدَ النَّافِذَةِ<br>وَخَالِدٌ عِنْدَ السَّبُّوْرَةَ | میں دروازہ کے پاس ہوں<br>اور تو کھڑکی کے پاس ہے<br>اور خالد تختہ سیاہ کے پاس ہے |
| أَيْنَ أَنَا؟<br>میں کہاں ہوں؟<br>أَيْنَ أَنْتَ؟<br>تو کہاں ہے؟<br>أَيْنَ خَالِدٌ؟<br>خالد کہاں ہے؟ | أَ نْتَ عِنْدَ الْبَابِ<br>تو دروازے کے پاس ہے<br>أَ نَا عِنْدَ النَّافِذَةِ<br>میں کھڑکی کے پاس ہوں<br>خَالِدٌ عِنْدَ السُّبُّوْرَةِ<br>خالد تختہ سیاہ کے پاس ہے |

## بین (درمیان)

| | |
|---|---|
| خَالِدٌ بَیْنَ عَابِدٍ وَمَحْمُوْدٍ | خالد عابد اور محمود کے درمیان ہے |
| أَنْتَ بَیْنَ هِلَالٍ وَجَمَالٍ | تو ہلال اور جمال کے درمیان ہے |
| أَنَا بَیْنَ حَامِدٍ وَسَعِیْدٍ | میں حامد اور سعید کے درمیان ہوں |
| وَسَالِمٌ بَیْنَ شَرِیْفٍ وَجَمِیْلٍ | اور سالم شریف اور جمیل کے درمیان ہے |
| أَیْنَ خَالِدٌ؟ | خَالِدٌ بَیْنَ عَابِدٍ وَمَحْمُوْدٍ |
| خالد کہاں ہے؟ | خالد عابد اور محمود کے درمیان ہے |
| أَیْنَ أَنْتَ؟ | أَنَا بَیْنَ هِلَالٍ وَجَمَالٍ |
| تو کہاں ہے؟ | میں ہلال اور جمال کے درمیان ہوں |
| أَیْنَ أَنَا؟ | أَنْتَ بَیْنَ حَامِدٍ وَسَعِیْدٍ |
| میں کہاں ہوں؟ | تو حامد اور سعید کے درمیان ہے |



## امام (آگے) وَرَاءَ (پیچھے)

| | |
|---|---|
| زَیْدٌ اَمَامَ خَالِدٍ | زید خالد کے سامنے ہے |
| وَمَحْمُوْدٌ أَمَامَ سَعِیْدٍ | اور محمود سعید کے سامنے ہے |
| وَهِلَالٌ وَرَاءَ جَمَالٍ | اور ہلال جمال کے پیچھے ہے |
| شَاهِدٌ وَرَاءَ خَالِدٍ | شاہد خالد کے پیچھے ہے |
| وَأَنَا وَرَائَکَ | اور میں تیرے پیچھے ہوں |
| وَأَنْتَ اَمَامِیْ | اور تو میرے سامنے ہے |
| مَنْ عِنْدَکَ ؟ | عِنْدِیْ عَابِدٌ |
| تیرے پاس کون ہے؟ | میرے پاس عابد ہے |
| مَنْ وَرَائَکَ؟ | أَنْتَ وَرَائِیْ |
| تیرے پیچھے کون ہے؟ | میرے پیچھے تو ہے |

| | |
|---|---|
| مَنْ اَمَامَکَ؟ | شَاهِدٌ اَمَامِیْ |
| تیرے سامنے کون ہے؟ | میرے سامنے شاہد ہے |
| مَنْ اَمَامَ خَالِدٍ؟ | زَیْدٌ اَمَامَ خَالِدٍ |
| خالد کے سامنے کون ہے؟ | خالد کے سامنے زید ہے |
| مَنْ وَرَاءَ الْبَابِ؟ | سَعِیْدٌ وَرَاءَ الْبَابِ |
| دروازے کے پیچھے کون ہے؟ | دروازے کے پیچھے سعید ہے |

## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| میں اپنے والد کے پاس ہوں | أَنَا عِنْدَ وَالِدِیْ |
| خالد اپنے پڑوسی کے پاس ہے | خَالِدٌ عِنْدَ جَارِہٖ |
| شاگرد استاد کے سامنے ہے | اَلتِّلْمِیْذُ أَمَامَ الْأُسْتَاذِ |
| محمود شاہد اور خالد کے درمیان ہے | مَحْمُوْدٌ بَیْنَ شَاهِدٍ وَّخَالِدٍ |
| شاہد محمود کے پیچھے ہے | شَاهِدٌ وَرَاءَ مَحْمُوْدٍ |
| میرا مدرسہ مسجد کے سامنے ہے | مَدْرَسَتِیْ أَمَامَ الْمَسْجِدِ |
| جمیل تم کہاں ہو؟ | جَمِیْلٌ أَیْنَ أَنْتَ؟ |
| جناب میں آپ کے سامنے ہوں | یَا سَیِّدِیْ أَنَا أَمَامَکَ |
| بھائی جان مسجد کہاں ہے؟ | یَا أَخِیَ الْکَرِیْمِ أَیْنَ الْمَسْجِدُ؟ |
| مسجد آپ کے سامنے ہے | مَسْجِدٌ أَمَامَکَ |



اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| خَالِدٌ خَلْفَ الْجِدَارِ | خالد دیوار کے پیچھے ہے |
| اَلْحَدِیْقَةُ أَمَامَ الْبَیْتِ | باغ گھر کے سامنے ہے |
| مَکْتَبُ الْمُدِیْرِ أَمَامَ الْمَکْتَبَةِ | مہتمم صاحب کا دفتر کتب خانے کے سامنے ہے |

| | |
|---|---|
| اَلْاُسْتَاذُ بَیْنَ الطُّلَّابِ | استاد طالب علموں کے درمیان ہے |
| بَیْتِیْ وَرَاءَ هٰذَا الشَّارِعِ | میرا گھر اس سڑک کے پیچھے ہے |
| اَلْمَدْرَسَةُ وَرَاءَ تِلْكَ الْبِنَايَةِ | مدرسہ اس عمارت کے پیچھے ہے |
| اَلْخَادِمُ دَاخِلَ الْغُرْفَةِ | نوکر کمرہ کے اندر ہے |
| دَارُ الطَّلَبَةِ وَرَاءَ الْمَدْرَسَةِ | طلبہ کے گھر مدرسہ کے پیچھے ہیں |
| اَلْحَمَامُ وَرَاءَ الْمِرْحَاضِ | غسل خانہ بیت الخلاء کے پیچھے ہے |
| فَاطِمَةُ قَرِيبَةٌ مِّنَ الْوَالِدَةِ | فاطمہ والدہ سے قریب ہے |

ترکیب:

| أنا | عند | الباب |
|---|---|---|
| مبتدا | مضاف | مضاف الیہ |

مضاف، مضاف الیہ مل کر خبر، مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔



[بائیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الثَّانِيْ وَالْعِشْرُوْنَ

مذکر

قَرِيْبٌ (نزدیک) بَعِيْدٌ (دور)

| | |
|---|---|
| أَنَا قَرِيْبٌ مِّنَ النَّافِذَةِ | أَنْتَ بَعِيْدٌ مِّنَ النَّافِذَةِ |
| میں کھڑکی کے قریب ہوں | تو کھڑکی سے دور ہے |
| أَيْنَ أَنْتَ يَا خَالِدُ؟ | أَنَا قَرِيْبٌ مِّنَ الْبَابِ |
| اے خالد تو کہاں ہے؟ | میں دروازے کے قریب ہوں |
| أَيْنَ زَمِيْلُكَ يَا مَحْمُوْدُ؟ | هُوَ قَرِيْبٌ مِّنَ الْكُرْسِيِّ |
| اے محمود تیرا دوست کہاں ہے؟ | وہ کرسی کے قریب ہے |

| | |
|---|---|
| أَیْنَ أَنَا؟ | أَنْتَ قَرِیْبٌ مِّنَ النَّافِذَةِ |
| میں کہاں ہوں؟ | تو کھڑکی کے قریب ہے |

مؤنث

۞ قَرِیْبَةٌ · بَعِیْدَةٌ

| | |
|---|---|
| اَلْبِنْتُ قَرِیْبَةٌ مِّنَ الْوَالِدَةِ | وَالطَّالِبَةُ بَعِیْدَةٌ مِّنَ الْمُعَلِّمَةِ |
| لڑکی والدہ کے قریب ہے | اور طالبہ استانی سے دور ہے |
| أَیْنَ أَنْتِ یَا فَاطِمَةُ؟ | أَنَا قَرِیْبَةٌ مِّنْ زَیْنَبَ |
| اے فاطمہ تو کہاں ہے؟ | میں زینب کے قریب ہوں |
| هَلْ زَیْنَبُ قَرِیْبَةٌ مِّنَ الْمُعَلِّمَةِ؟ | لَا ، بَلْ هِیَ بَعِیْدَةٌ مِّنَ الْمُعَلِّمَةِ |
| کیا زینب استانی کے قریب ہے؟ | نہیں بلکہ وہ استانی سے دور ہے |
| أَیْنَ زَمِیْلَتُکِ؟ | هِیَ قَرِیْبَةٌ مِّنَ الْکُرْسِیِّ |
| تیری سہیلی کہاں ہے؟ | وہ کرسی کے قریب ہے |



۞ عِنْدَ (پاس) · بَیْنَ (درمیان)

| | |
|---|---|
| أَنَا قَرِیْبٌ مِّنَ الْبَابِ | میں دروازہ کے قریب ہوں |
| أَنَا عِنْدَ الْبَابِ | میں دروازہ کے پاس ہوں |
| أَنْتَ قَرِیْبٌ مِّنَ النَّافِذَةِ | تو کھڑکی کے قریب ہے |
| أَنْتَ عِنْدَ النَّافِذَةِ | تو کھڑکی کے پاس ہے |
| مَحْمُوْدٌ بَیْنَ عَابِدٍ وَّشَاهِدٍ | محمود عابد اور شاہد کے درمیان ہے |
| فَاطِمَةُ بَیْنَ زَیْنَبَ وَسَعِیْدَةَ | فاطمہ زینب اور سعیدہ کے درمیان ہے |
| أَیْنَ أَنْتَ یَا مَحْمُوْدُ؟ | أَنَا بَیْنَ عَابِدٍ وَشَاهِدٍ |
| اے محمود! تو کہاں ہے؟ | میں عابد اور شاہد کے درمیان ہوں |
| أَیْنَ أَنْتِ یَا فَاطِمَةُ؟ | أَنَا بَیْنَ زَیْنَبَ وَسَعِیْدَةَ |
| اے فاطمہ! تو کہاں ہے؟ | میں زینب اور سعیدہ کے درمیان ہوں |

| | |
|---|---|
| أیْنَ اُخْتُکِ؟ | اُخْتِیْ عِنْدَ الْوَالِدَةِ |
| تیری بہن کہاں ہے؟ | میری بہن والدہ کے پاس ہے |
| هَلْ عِنْدَهَا سَاعَةٌ؟ | نَعَمْ ، عِنْدَهَا سَاعَةٌ |
| کیا اس کے پاس گھڑی ہے؟ | جی ہاں اس کے پاس گھڑی ہے |
| أیْنَ سَعِیْدٌ ؟ | سَعِیْدٌ فِی الْفَصْلِ |
| سعید کہاں ہے؟ | سعید درس گاہ میں ہے |
| هَلْ عِنْدَهٗ کِتَابٌ؟ | نَعَمْ ، عِنْدَهٗ کِتَابٌ |
| کیا اس کے پاس کتاب ہے؟ | جی ہاں اس کے پاس کتاب ہے |

## تمرین (مشق)

تَرْجِمْ بِالْعَرَبِیَّةِ:

| | |
|---|---|
| یہ خالد ہے | هٰذَا خَالِدٌ |
| وہ اپنی درگاہ کے پاس ہے | هُوَ عِنْدَ فَصْلِهٖ |
| میرا گھر مدرسہ کے نزدیک ہے | بَیْتِیْ قَرِیْبٌ مِّنَ الْمَدْرَسَةِ |
| کتب خانہ دفتر کے قریب ہے | اَلْمَکْتَبَةُ قَرِیْبَةٌ مِّنَ الْمَکْتَبِ |
| تمہارا کمرہ مسجد سے نزدیک ہے | غُرْفَتُکَ قَرِیْبَةٌ مِّنَ الْمَسْجِدِ |
| میرا گھر بازار سے دور ہے | بَیْتِیْ بَعِیْدٌ مِّنَ السُّوْقِ |
| راولپنڈی کراچی سے دور ہے | رَاوَلْبِنْدِیْ بَعِیْدٌ مِّنْ کَرَاتِشِیْ |
| ہوائی جہاز کا اڈہ شہر سے دور ہے | اَلْمَطَارُ بَعِیْدٌ مِّنَ الْبَلَدِ |
| اور بندرگاہ بھی دور ہے | وَمِیْنَاءُ اَیْضًا |
| آپ کی کتاب میرے پاس ہے | عِنْدِیْ کِتَابُکَ |

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| اَلْمِفْتَاحُ عِنْدَ الْخَادِمِ | چابی نوکر کے پاس ہے |
| اَلصُّنْدُوْقُ عِنْدَ الْحَمَّالِ | صندوق مزدور کے پاس ہے |
| اَلْوَلَدُ عِنْدَ الْبَابِ | لڑکا دروازے کے پاس ہے |
| دَرَّاجَتِیْ عِنْدَ شَاهِدٍ | میری سائیکل شاہد کے پاس ہے |
| دَفْتَرِیْ عِنْدَ زَمِیْلِیْ | میری کاپی میرے دوست کے پاس ہے |
| اَخِی الصَّغِیْرُ عِنْدَ وَالِدِیْ | میرا چھوٹا بھائی میرے والد کے پاس ہے |
| إِدَارَةُ الْبَرِیْدِ فِی السُّوْقِ | ڈاکخانہ بازار میں ہے |
| اَلْجَرِیْدَةُ عِنْدَ حَامِدٍ | اخبار حامد کے پاس ہے |
| هَلْ عِنْدَکَ عِلْمٌ بِهٰذَا؟ | کیا تجھے اس کا علم ہے؟ |
| هَلْ عِنْدَکَ مِفْتَاحُ الْغُرْفَةِ؟ | کیا تیرے پاس کمرے کی چابی ہے؟ |





[تئیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الثَّالِثُ وَالْعِشْرُوْنَ

الفعل المضارع المذکر المفرد

ملاحظہ: اس سبق میں فعل مضارع کے صیغہ واحد مذکر غائب، حاضر، واحد متکلم کی مشق کرائی گئی ہے۔ نیز اس میں واحد متکلم اور امر کے صیغہ واحد حاضر کی مشق کرائی گئی ہے اور مفعول بہ کا اعراب واضح کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| هٰذَا کِتَابٌ | أَنَا أٰخُذُ الْکِتَابَ |
| یہ کتاب ہے | میں کتاب پکڑتا ہوں |

| | |
|---|---|
| أَنَا افْتَحُ الْكِتَابَ | أَنَا أَقْرَأُ الْكِتَابَ |
| میں کتاب کھولتا ہوں | میں کتاب پڑھتا ہوں |
| مَاذَا أَفْعَلُ؟ | أَنْتَ تَأْخُذُ الْكِتَابَ |
| میں کیا کرتا ہوں؟ | تو کتاب پکڑتا ہے |
| مَاذَا أَفْعَلُ؟ | نْتَ تَفْتَحُ الْكِتَابَ |
| میں کیا کرتا ہوں؟ | تو کتاب کھولتا ہے |
| مَاذَا أَفْعَلُ ؟ | أَنْتَ تَقْرَأُ الْكِتَابَ |
| میں کیا کرتا ہوں؟ | تو کتاب پڑھتا ہے |
| خَالِدٌ يَأْخُذُ الْكِتَابَ | خالد کتاب پکڑتا ہے |
| هُوَ يَفْتَحُ الْكِتَابَ | وہ کتاب کھولتا ہے |
| هُوَ يَقْرَأُ الْكِتَابَ | وہ کتاب پڑھتا ہے |
| مَنْ يَأْخُذُ الْكِتَابَ؟ | خَالِدٌ يَأْخُذُ الْكِتَابَ |
| کتاب کون پکڑتا ہے؟ | خالد کتاب پکڑتا ہے |
| مَنْ يَفْتَحُ الْكِتَابَ؟ | خَالِدٌ يَفْتَحُ الْكِتَابَ |
| کتاب کون کھولتا ہے؟ | خالد کتاب کھولتا ہے |
| مَنْ يَقْرَأُ الْكِتَابَ؟ | خَالِدٌ يَقْرَأُ الْكِتَابَ |
| کتاب کون پڑھتا ہے؟ | خالد کتاب پڑھتا ہے |
| سَعِيدٌ يَفْتَحُ الْبَابَ | سعید دروازہ کھولتا ہے |
| نَعِيمٌ يَأْخُذُ الْقَلَمَ | نعیم قلم پکڑتا ہے |
| جَمِيلٌ يَقْرَأُ الرِّسَالَةَ | جمیل خط پڑھتا ہے |

| | |
|---|---|
| مَنْ يَّفْتَحُ الْبَابَ؟ | سَعِيْدٌ يَفْتَحُ الْبَابَ |
| دروازہ کون کھولتا ہے؟ | سعید دروازہ کھولتا ہے |
| مَنْ يَّأخُذُ الْقَلَمَ؟ | نَعِيْمٌ يَأْخُذُ الْقَلَمَ |
| قلم کون پکڑتا ہے؟ | نعیم قلم پکڑتا ہے |
| مَنْ يَّقْرَأُ الرِّسَالَةَ ؟ | جَمِيْلٌ يَقْرَأُ الرِّسَالَةَ |
| خط کون پڑھتا ہے؟ | جمیل خط پڑھتا ہے |
| خُذِ الْكِتَابَ يَا نَعِيْمُ | أٰخُذُ الْكِتَابَ |
| اے نعیم! کتاب پکڑ | میں کتاب پکڑتا ہوں |
| إِفْتَحِ الْكِتَابَ | أَفْتَحُ الْكِتَابَ |
| کتاب کھول | میں کتاب کھولتا ہوں |
| إِقْرَإِ الْكِتَابَ | أَقْرَأُ الْكِتَابَ |
| کتاب پڑھ | میں کتاب پڑھتا ہوں |
| إِفْتَحِ الْبَابَ يَا سَعِيْدُ | أَفْتَحُ الْبَابَ |
| اے سعید! دروازہ کھول | میں دروازہ کھولتا ہوں |
| أَغْلِقِ الْبَابَ | أُغْلِقُ الْبَابَ |
| دروازہ بند کر | میں دروازہ بند کرتا ہوں |
| مَحْمُوْدٌ يَفْتَحُ الشُّبَّاكَ | محمود کھڑکی کھولتا ہے |
| وَيُغْلِقُ الْبَابَ | اور دروازہ بند کرتا ہے |
| وَيَقْرَأُ الْقُرْاٰنَ | اور قرآن پڑھتا ہے |

# تمرین (مشق)

ترجم بالعَرَبِيَّة:

| | |
|---|---|
| میں جاتا ہوں | أَنَا أَذْهَبُ |
| میں کاپی کھولتا ہوں | أَفْتَحُ الْكُرَّاسَةَ |
| خالد جاتا ہے | خَالِدٌ يَذْهَبُ |
| سلیم تم جاؤ | يَا سَلِيْمُ إِذْهَبْ |
| اور بیٹھ جاؤ | وَأجْلِسْ |
| میں کہتا ہوں | أَقُوْلُ |
| تم کتاب پڑھتے ہو | تَقْرَأُ الْكِتَابَ |
| شاہد آتا ہے | شَاهِدٌ يَأْتِي |
| شاہد تم دروازہ کھولو | يَا شَاهِدُ إِفْتَحِ الْبَابَ |
| اور کتاب پڑھو | وَإِقْرَأ الْكِتَابَ |



ترجم بالاردية :

| | |
|---|---|
| مَحْمُوْدٌ يَذْهَبُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ | محمود مدرسے جاتا ہے |
| حَامِدٌ يَفْتَحُ الشُّبَّاكَ | حامد کھڑکی کھولتا ہے |
| أَنَا أَقْرَأُ الْكُرَّاسَةَ | میں کاپی پڑھتا ہوں |
| أَنْتَ تَقْرَأُ الْخِطَابَ | تو خط پڑھتا ہے |
| أَغْلِقِ الْبَابَ يَا سَعِيْدُ | اے سعید! دروازہ بند کر |
| وَأَفْتَحِ الشُّبَّاكَ | اور کھڑکی کھول |
| تَعَالَ يَا حَامِدُ | اے حامد! آ |
| إِجْلِسْ عَلَى الْكُرْسِيِّ | کرسی پر بیٹھ |
| خُذِ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ | کاغذ اور قلم پکڑ |
| وَاكْتُبِ الْخِطَابَ | اور خط لکھ |

ترکیب: أَنَا ضمیر مبتدا، اُخُذُ فعل اس میں ضمیر أَنَا فاعل اَلْكِتَابَ مفعول بہ، فعل فاعل اور مفعول بہ مل کر جملہ فعلیہ خبر یہ ہو کر خبر، باقی ظاہر ہے۔

[چوبیسواں سبق] (اَلْاِ مْلَاءُ)

# اَلدَّرْسُ الرَّابِعُ وَ الْعِشْرُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں اُولُوْ وغیرہ الفاظ کے لکھنے اور پڑھنے کی شکلیں واضح کی گئی ہیں۔

## المفردات

| | |
|---|---|
| أَبْيَضُ | سفید (مذکر) |
| أَحْمَرُ | سرخ (مذکر) |
| أَصْفَرُ | زرد (مذکر) |
| بَيْضَاءُ | سفید (مؤنث) |
| حَمْرَاءُ | سرخ (مؤنث) |
| صَفْرَاءُ | زرد (مؤنث) |
| فَلَّاحٌ | کسان |
| ثَوْرٌ | بیل |
| صُنْدُوْقٌ | بکس |
| مِفْتَاحُ الْغُرْفَةِ | کمرے کی چابی |
| دَاوٗدُ | داؤد |
| أَسْوَدُ | سیاہ (مذکر) |

| | |
|---|---|
| أَخْضَرُ | سبز (مذکر) |
| أَزْرَقُ | نیلا (مذکر) |
| سَوْدَاءُ | سیاہ (مؤنث) |
| خَضْرَاءُ | سبز (مؤنث) |

## المفردات

| | |
|---|---|
| زَرْقَاءُ | نیلا (مؤنث) |
| حِصَانٌ | گھوڑا |
| خَرُوْفٌ | دنبہ |
| إِدَارَةُ الْبَرِيْدِ | ڈاکخانہ |
| طَاؤُوْسٌ | مور |

## الجمل



| | |
|---|---|
| هٰذِهٖ قَلَنْسُوَةٌ بَيْضَاءُ | یہ سفید ٹوپی ہے |
| هٰذِهٖ بَقَرَةٌ صَفْرَاءُ | یہ زرد گائے ہے |
| لَوْنُ السَّمَاءِ أَزْرَقُ | آسمان کا رنگ نیلا ہے |
| اَلطَّاؤُوْسُ طَائِرٌ جَمِيْلٌ | مور خوبصورت پرندہ ہے |
| دَاوُدُ تِلْمِيْذٌ نَشِيْطٌ | داؤد چست شاگرد ہے |
| اَلْغَزَالُ حَيَوَانٌ سَرِيْعٌ | ہرن تیز جانور ہے |
| هٰذِهٖ حَدِيْقَةُ الْحَيَوَانَاتِ | یہ چڑیا گھر ہے |
| مَنْ وَرَاءَ الْجِدَارِ؟ | دیوار کے پیچھے کون ہے؟ |
| اَلْمَكْتَبَةُ أَمَامَ مَكْتَبِ الْمُدِيْرِ | کتب خانہ مہتمم صاحب کے دفتر کے سامنے ہے |
| اَلطَّالِبَةُ قَرِيْبَةٌ مِنَ الْمُعَلِّمَةِ | طالبہ استانی کے قریب ہے |
| دَاوُدُ تِلْمِيْذٌ نَبِيْلٌ | داؤد شریف شاگرد ہے |
| هُوَ يُغْلِقُ الْبَابَ | وہ دروازہ بند کرتا ہے |
| وَيَفْتَحُ الشُّبَّاكَ | اور کھڑکی کھولتا ہے |

| | |
|---|---|
| وَيَجْلِسُ عَلَى الْكُرْسِيِّ | اور کرسی پر بیٹھتا ہے |
| وَيَقْرَأُ الْكِتَابَ | اور کتاب پڑھتا ہے |
| يَاحَامِدُ خُذِ الْكِتَابَ | اے حامد! کتاب پکڑ |
| وَقُمْ مِنْ مَكَانِكَ | اور اپنی جگہ سے کھڑا ہو جا |
| وَاذْهَبْ إِلَى الْبَيْتِ | اور گھر کی طرف جا |

[پچیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الْخَامِسُ وَالْعِشْرُوْنَ



الفعل المضارع     المؤنث المفرد

ملاحظہ: اس سبق میں فعل مضارع کے صیغہ واحد مؤنث غائب، صیغہ واحد حاضر اور متکلم کی مشق کرائی گئی ہے۔ نیز فعل امر کے صیغے کا واحد حاضر (مؤنث) کا طریقہ بتایا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| هٰذَا كِتَابٌ | یہ کتاب ہے |
| أَنَا آخُذُ الْكِتَابَ | میں کتاب پکڑتی ہوں |
| أَفْتَحُ الْكِتَابَ | میں کتاب کھولتی ہوں |
| أَقْرَأُ الْكِتَابَ | میں کتاب پڑھتی ہوں |
| أُسْتَاذَةٌ   استانی | تلمیذۃ   شاگردہ |
| مَاذَا أَفْعَلُ؟ | أَنْتِ تَأْخُذِيْنَ الْكِتَابَ |
| میں کیا کرتی ہوں؟ | آپ کتاب پکڑتی ہیں |

| | |
|---|---|
| ماذا أفعلُ؟<br>میں کیا کرتی ہوں؟<br>ماذا أفعلُ؟<br>میں کیا کرتی ہوں؟ | أنتِ تفتحِینَ الکِتابَ<br>آپ کتاب کھولتی ہیں<br>أنتِ تقرئِینَ الکِتابَ<br>آپ کتاب پڑھتی ہیں |
| فاطمةُ تأخذُ الکِتابَ<br>هِیَ تفتحُ الکِتابَ<br>هِیَ تقرأُ الکِتابَ | فاطمہ کتاب پکڑتی ہے<br>وہ کتاب کھولتی ہے<br>وہ کتاب پڑھتی ہے |
| مَنْ تأخذُ الکِتابَ؟<br>کتاب کون پکڑتی ہے؟<br>مَنْ تفتحُ الکِتابَ؟<br>کتاب کون کھولتی ہے؟<br>منْ تقرأُ الکِتابَ؟<br>کتاب کون پڑھتی ہے؟ | فَاطِمَةُ تأخذُ الکِتابَ<br>فاطمہ کتاب پکڑتی ہے<br>فَاطِمَةُ تفتحُ الکِتابَ<br>فاطمہ کتاب کھولتی ہے<br>فَاطِمَةُ تقرأُ الکِتابَ<br>فاطمہ کتاب پڑھتی ہے |
| سَعِیدَةُ تفتحُ البابَ<br>نَعِیمَةُ تأخذُ القلمَ<br>جَمِیلَةُ تقرأُ الرِّسالَةَ | سعیدہ دروازہ کھولتی ہے<br>نعیمہ قلم پکڑتی ہے<br>جمیلہ خط پڑھتی ہے |
| مَنْ تفتحُ البابَ؟<br>دروازہ کون کھولتی ہے؟<br>مَنْ تأخذُ القلمَ؟<br>قلم کون پکڑتی ہے؟<br>منْ تقرأُ الرِّسالَةَ؟<br>خط کون پڑھتی ہے؟ | سَعِیدَةُ تفتحُ البابَ<br>سعیدہ دروازہ کھولتی ہے<br>نَعِیمَةُ تأخذُ القلمَ<br>نعیمہ قلم پکڑتی ہے<br>فَاطِمَةُ تقرأُ الرِّسالَةَ<br>فاطمہ خط پڑھتی ہے |

| | |
|---|---|
| خُذِی الْکِتَابَ یا فَاطِمَةُ<br>اے فاطمہ! کتاب پکڑ | أٰخُذُ الْکِتَابَ<br>میں کتاب پکڑتی ہوں |
| إِفْتَحِی الْکِتَابَ<br>کتاب کھول<br>إِقْرَئِی الْکِتَابَ<br>کتاب پڑھ<br>إِفْتَحِی الْبَابَ یا سَعِیْدَةُ<br>اے سعیدہ! دروازہ کھول | أَفْتَحُ الْکِتَابَ<br>میں کتاب کھولتی ہوں<br>أَقْرَأُ الْکِتَابَ<br>میں کتاب پڑھتی ہوں<br>أَفْتَحُ الْبَابَ<br>میں دروازہ کھولتی ہوں |
| حَمِیْدَةُ تَفْتَحُ الشُّبَّاکَ<br>وَتُغْلِقُ الْبَابَ<br>وَتَقْرَأُ الْکِتَابَ | حمیدہ کھڑکی کھولتی ہے<br>اور دروازہ بند کرتی ہے<br>اور کتاب پڑھتی ہے |



## تمرین (مشق مؤنث)

عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| میں جاتی ہوں | أَنَا اَذْهَبُ |
| میں کہتی ہوں | أَنَا اَقُوْلُ |
| میں کاپی کھولتی ہوں | أَفْتَحُ الْکُرَّاسَةَ |
| تم کتاب پڑھتی ہو | أَنْتِ تَقْرَئِیْنَ الْکِتَابَ |
| فاطمہ جاتی ہے | فَاطِمَةُ تَذْهَبُ |
| زینب آتی ہے | زَیْنَبُ تَأْتِیْ |
| سعیدہ تم جاؤ | سَعِیْدَةُ اِذْهَبِیْ |
| نعیمہ پنکھا کھولو | نَعِیْمَةُ اِفْتَحِیْ الْمِرْوَحَةَ |
| اور بیٹھ جاؤ | وَاجْلِسِیْ |
| اور کتاب پڑھو | وَأَقْرَئِی الْکِتَابَ |

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| فَاطِمَةُ تَذْهَبُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ | فاطمہ مدرسہ کی طرف جاتی ہے |
| زَيْنَبُ تَأْتِي إِلَى الْبَيْتِ | زینب گھر کی طرف آتی ہے |
| أَقْرَأُ الْكِتَابَ | میں کتاب پڑھتی ہوں |
| أَنْتِ تَقْرَئِيْنَ الْخِطَابَ | تو خط پڑھتی ہے |
| يَا زَيْنَبُ إِفْتَحِي الشُّبَّاكَ | اے زینب! کھڑکی کھول |
| وَاِجْلِسِيْ عَلَى الْكُرْسِيِّ | اور کرسی پر بیٹھ جا |
| تَعَالَيْ يَا سَعِيْدَةُ | اے سعیدہ! آ |
| إِجْلِسِيْ وَاقْرَئِي الْكِتَابَ | بیٹھ اور کتاب پڑھ |





[ چھبیسواں سبق ]

# اَلدَّرْسُ السَّادِسُ وَالْعِشْرُوْنَ

الفعل المضارع المذکر

ملاحظہ: ''اس سبق میں واحد مذکر متکلم اور واحد مذکر حاضر اور غائب کے فرق کی مشق کرائی گئی ہے''۔

| | |
|---|---|
| خَالِدٌ يَقُوْلُ | خالد کہتا ہے |
| أَنَا تِلْمِيْذٌ | میں شاگرد ہوں |
| أَنَا فِي الْفَصْلِ | میں درس گاہ میں ہوں |
| آخُذُ الْكِتَابَ | میں کتاب پکڑتا ہوں |
| أَقُوْمُ مِنْ مَكَانِيْ | اپنی جگہ سے کھڑا ہوتا ہوں |

| | |
|---|---|
| وَأَمْشِيْ إِلَى الْبَاب | اور دروازے کی طرف چلتا ہوں |
| أَفْتَحُ الْبَابَ | میں دروازہ کھولتا ہوں |
| وَأَخْرُجُ مِنَ الْغُرْفَةِ | اور کمرے سے نکلتا ہوں |
| وَأَذْهَبُ إِلَى الْبَيْتِ | اور گھر کی طرف جاتا ہوں |

امر واحد مذکر حاضر

| | |
|---|---|
| أُسْتَاذٌ استاد | تِلْمِيْذٌ شاگرد |
| قُمْ يَا خَالِدُ | أَنَا أَقُوْمُ |
| اے خالد! کھڑا ہو | میں کھڑا ہوتا ہوں |
| أَيْنَ أَنْتَ؟ | أَنَا فِي الْفَصْلِ |
| تو کہاں ہے؟ | میں درس گاہ میں ہوں |
| خُذِ الْكِتَابَ | آخُذُ الْكِتَابَ |
| کتاب پکڑ | میں کتاب پکڑتا ہوں |
| إِمْشِ إِلَى الْبَابِ | أَمْشِيْ إِلَى الْبَاب |
| دروازے کی طرف چل | میں دروازے کی طرف چلتا ہوں |
| أُخْرُجْ مِنَ الْغُرْفَةِ | أَخْرُجُ مِنَ الْغُرْفَةِ |
| کمرے سے نکل | میں کمرے سے نکلتا ہوں |
| إِذْهَبْ إِلَى الْبَيْتِ | أَذْهَبُ إِلَى الْبَيْتِ |
| گھر کی طرف جا | میں گھر کی طرف جاتا ہوں |
| مضارع واحد حاضر اور غائب کا فرق | |
| مَحْمُوْدٌ يَقُوْلُ: يَا خَالِدُ! | محمود کہتا ہے: اے خالد! |
| أَنْتَ تِلْمِيْذٌ | تو شاگرد ہے |
| أَنْتَ فِي الْفَصْلِ | تو درس گاہ میں ہے |
| تَأْخُذُ الْكِتَابَ | تو کتاب پکڑتا ہے |

| | |
|---|---|
| وَتَقُوْمُ مِنْ مَّكَانِكَ | اور اپنی جگہ سے کھڑا ہوتا ہے |
| وَتَمْشِیْ إِلَى الْبَابِ | اور دروازے کی طرف چلتا ہے |
| وَتَفْتَحُ الْبَابَ | اور دروازہ کھولتا ہے |
| وَتَخْرُجُ مِنَ الْغُرْفَةِ | اور کمرے سے نکلتا ہے |
| وَتَذْهَبُ إِلَى الْبَيْتِ | اور گھر کی طرف جاتا ہے |
| سَعِيْدٌ يَقُوْلُ خَالِدٌ تِلْمِيْذٌ | سعید کہتا ہے خالد شاگرد ہے |
| هُوَ فِي الْفَصْلِ | وہ درس گاہ میں ہے |
| يَأْخُذُ الْكِتَابَ | کتاب پکڑتا ہے |
| وَيَقُوْمُ مِنْ مَّكَانِهِ | اور اپنی جگہ سے کھڑا ہوتا ہے |
| وَيَمْشِیْ إِلَى الْبَابِ | اور دروازے کی طرف چلتا ہے |
| وَيَفْتَحُ الْبَابَ | اور دروازہ کھولتا ہے |
| وَيَخْرُجُ مِنَ الْغُرْفَةِ | اور کمرے سے نکلتا ہے |
| وَيَذْهَبُ إِلَى الْبَيْتِ | اور گھر کی طرف جاتا ہے |



## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں:۔

| | |
|---|---|
| شاہد یہاں سے اٹھو | يَا شَاهِدُ قُمْ مِنْ هُنَا |
| اور کرسی پر بیٹھ جاؤ | وَاجْلِسْ عَلَى الْكُرْسِيِّ |
| خالد اسکول جاتا ہے | خَالِدٌ يَذْهَبُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ |
| اب نماز کا وقت ہے | اَلْآنَ وَقْتُ الصَّلٰوةِ |
| میں مسجد جاتا ہوں | أَذْهَبُ إِلَى الْمَسْجِدِ |
| میں اپنے گھر لوٹتا ہوں | أَرْجِعُ إِلَى الْبَيْتِ |
| شاہد اسکول سے واپس آتا ہے | شَاهِدٌ يَرْجِعُ مِنَ الْمَدْرَسَةِ |
| اور باغ میں کھیلتا ہے | وَيَلْعَبُ فِي الْبُسْتَانِ |
| بچہ اپنی ماں کی طرف چلتا ہے | اَلطِّفْلُ يَمْشِیْ إِلَى أُمِّهِ |
| جمیل اپنے والد کے پاس ادب سے بیٹھتا ہے | جَمِيْلٌ يَجْلِسُ عِنْدَ وَالِدِهِ بِأَدَبٍ |

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| يَا خالِدُ اِذْهَبْ اِلَى الْمَدْرَسَةِ ، | اے خالد! مدرسہ کی طرف جا |
| وَلا تَذْهَبْ اِلَى السُّوْقِ | اور بازار کی طرف مت جا |
| اِجْلِسْ فِي الْحَدِيْقَةِ | باغ میں بیٹھ |
| وَلا تَجْلِسْ فِي الطَّرِيْقِ | اور راستہ میں مت بیٹھ |
| اِذْهَبْ اِلَى الْمَطْعَمِ | ہوٹل کی طرف جا |
| هٰذَا وَقْتُ الصَّلٰوةِ | یہ نماز کا وقت ہے |
| اِذْهَبْ اِلَى الْمَسْجِدِ | مسجد کی طرف جا |
| شَاهِدٌ يَذْهَبُ اِلَى الْمَدْرَسَةِ صَبَاحًا | شاہد صبح مدرسہ کی طرف جاتا ہے |
| وَيَرْجِعُ اِلَى الْبَيْتِ مَسَاءً | اور شام کو گھر لوٹتا ہے |
| اَلْحَاجُّ يَذْهَبُ اِلٰى مَكَّةَ الْمُكَرَّمَةِ | حاجی مکہ مکرمہ کی طرف جاتا ہے |
| ثُمَّ يَرْجِعُ اِلٰى بَلَدِهٖ بَعْدَ الْحَجِّ | پھر حج کے بعد اپنے شہر کی طرف لوٹتا ہے |



ترکیب: خَالِدٌ مبتدا، يَقُوْلُ فعل اس میں ضمیر هُوَ فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر قَوْلُ اَنَا تِلْمِيْذٌ جملہ اسمیہ ہو کر مقولہ قول مقولہ مل کر خبر، مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔



[ستائیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ السَّابِعُ وَالْعِشْرُوْنَ

الفعل المضارع (المؤنث المفرد)

ملاحظہ: اس سبق میں مضارع کے صیغہ واحد مؤنث حاضر اور غائب کا فرق اور حاضر (فعل نہی) کی مشق کرائی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاطِمَةُ تَقُوْلُ انا تِلْمِیْذَةٌ | فاطمہ کہتی ہے میں شاگردہ ہوں |
| أَنَا فِي الْفَصْلِ | میں درس گاہ میں ہوں |
| اٰخُذُ الْكِتَابَ | میں کتاب پکڑتی ہوں |
| أَقُوْمُ مِنْ مَكَانِيْ | میں اپنی جگہ سے کھڑی ہوتی ہوں |
| وَاَمْشِیْ إِلَی الْبَابِ | اور دروازے کی طرف چلتی ہوں |
| أَفْتَحُ الْبَابَ | میں دروازہ کھولتی ہوں |
| وَاَخْرُجُ مِنَ الْغُرْفَةِ | اور کمرے سے نکلتی ہوں |
| وَاَذْهَبُ اِلَی الْبَیْتِ | اور گھر کی طرف جاتی ہوں |

امر کا صیغہ واحد مؤنث حاضر

| | |
|---|---|
| مُعَلِّمَةٌ استانی | تِلْمِیْذَةٌ شاگردہ |
| قُوْمِيْ يَا فَاطِمَةُ ! | أَنَا أَقُوْمُ |
| اے فاطمہ! کھڑی ہوجا | میں کھڑی ہوتی ہوں |
| خُذِي الْكِتَابَ | اٰخُذُ الْكِتَابَ |
| کتاب پکڑ | میں کتاب پکڑتی ہوں |
| اِمْشِیْ اِلَی الْبَابِ | أَمْشِیْ اِلَی الْبَابِ |
| دروازے کی طرف چل | میں دروازے کی طرف چلتی ہوں |
| أُخْرُجِیْ مِنَ الْغُرْفَةِ | أَخْرُجُ مِنَ الْغُرْفَةِ |
| کمرے سے نکل | میں کمرے سے نکلتی ہوں |
| إِذْهَبِیْ إِلَی الْبَیْتِ | أَذْهَبُ إِلَی الْبَیْتِ |
| گھر کی طرف جا | میں گھر کی طرف جاتی ہوں |

| | |
|---|---|
| زَيْنَبُ تَقُوْلُ يَا فَاطِمَةُ ! | زینب کہتی ہے اے فاطمہ! |
| أَنْتِ تِلْمِيْذَةٌ | تو شاگردہ ہے |
| أَنْتِ فِي الْفَصْلِ | تو درس گاہ میں ہے |
| تَأْخُذِيْنَ الْكِتَابَ | تو کتاب پکڑتی ہے |
| وَتَقُوْمِيْنَ مِنْ مَّكَانِكِ | اور اپنی جگہ سے کھڑی ہوتی ہے |
| وَتَمْشِيْنَ إِلَى الْبَابِ | اور دروازے کی طرف چلتی ہے |
| وَتَفْتَحِيْنَ الْبَابَ | اور دروازہ کھولتی ہے |
| وَتَخْرُجِيْنَ فِي الْفَصْلِ | اور درس گاہ سے نکلتی ہے |
| وَتَذْهَبِيْنَ إِلَى الْبَيْتِ | اور گھر کی طرف جاتی ہے |
| سَعِيْدَةُ تَقُوْلُ فَاطِمَةُ تِلْمِيْذَةٌ | سعیدہ کہتی ہے فاطمہ شاگردہ ہے |
| هِيَ فِي الْفَصْلِ | وہ درس گاہ میں ہے |
| تَأْخُذُ الْكِتَابَ | وہ کتاب پکڑتی ہے |
| وَتَقُوْمُ مِنْ مَّكَانِهَا | اور اپنی جگہ سے کھڑی ہوتی ہے |
| وَتَمْشِيْ إِلَى الْبَابِ | اور دروازے کی طرف چلتی ہے |
| وَتَفْتَحُ الْبَابَ | اور دروازہ کھولتی ہے |
| وَتَخْرُجُ مِنَ الْفَصْلِ | اور درس گاہ سے نکلتی ہے |
| وَتَذْهَبُ إِلَى الْبَيْتِ | اور گھر کی طرف جاتی ہے |



## تمرين (مشق)

تَرْجِمْ بِالْعَرَبِيَّةِ:

| | |
|---|---|
| فاطمہ یہاں سے اٹھو | يَا فَاطِمَةُ ! قُوْمِيْ مِنْ هُنَا |
| اور کرسی پر بیٹھ جاؤ | وَاجْلِسِيْ عَلَى الْكُرْسِيِّ |
| زینب صبح سکول جاتی ہے | زَيْنَبُ تَذْهَبُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ صَبَاحًا |

| | |
|---|---|
| اور شام کو گھر لوٹ آتی ہے | وَتَرْجِعُ إِلَى الْبَيْتِ مَسَاءً |
| وہ نماز پڑھتی ہے | هِيَ تُصَلِّي |
| اور قرآن کی تلاوت کرتی ہے | وَتَتْلُو الْقُرْآنَ |
| بچی اپنی ماں کی طرف چلتی ہے | اَلطِّفْلَةُ تَمْشِيْ إِلَى أُمِّهَا |
| سعیدہ اپنی ماں کے پاس ادب سے بیٹھتی ہے | سَعِيْدَةُ تَجْلِسُ عِنْدَ أُمِّهَا بِأَدَبٍ |

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| يَافَاطِمَةُ ! اِذْهَبِيْ إِلَى الْمَدْرَسَةِ | اے فاطمہ! مدرسہ کی طرف جا |
| وَلَا تَلْعَبِيْ فِي الطَّرِيْقِ | اور راستہ میں مت کھیل |
| إِجْلِسِيْ عَلَى الْكُرْسِيِّ | کرسی پر بیٹھ |
| وَلَا تَجْلِسِيْ عَلَى الْأَرْضِ | اور زمین پر مت بیٹھ |
| سَعِيْدَةٌ تَدْخُلُ الْفَصْلَ | سعیدہ درس گاہ میں داخل ہوتی ہے |
| وَتَجْلِسُ بِأَدَبٍ | اور ادب کے ساتھ بیٹھتی ہے |
| وَتَقْرَأُ الْكِتَابَ | اور کتاب پڑھتی ہے |
| أَنْتِ يَا نَعِيْمَةُ مَاذَا تَفْعَلِيْنَ ؟ | اے نعیمہ تو کیا کرتی ہے؟ |
| مَتٰى تَذْهَبِيْنَ إِلَى الْمَدْرَسَةِ | تو مدرسے کب جاتی ہے |





[اٹھائیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الثَّامِنُ وَالْعِشْرُوْنَ

اَلرِّسَالَةُ (خط)

ملاحظہ: اس سبق میں مضارع کے واحد متکلم اور امر کے صیغہ واحد مذکر کی مشق

کرائی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| هٰذِهٖ رِسَالَةُ وَالِدِیْ | یہ میرے والد کا خط ہے |
| أَفْتَحُ الظَّرْفَ | میں لفافہ کھولتا ہوں |
| وَأَقْرَأُ الرِّسَالَةَ | اور خط پڑھتا ہوں |
| ثُمَّ اٰخُذُ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ | پھر قلم اور کاغذ پکڑتا ہوں |
| وَأَكْتُبُ الْجَوَابَ | اور (خط کا) جواب لکھتا ہوں |
| أَكْتُبُ الرِّسَالَةَ إِلٰى وَالِدِیْ | میں اپنے والد کو خط لکھتا ہوں |
| وَأَضَعُ الرِّسَالَةَ فِی الظَّرْفِ | اور خط کو لفافے میں ڈالتا ہوں |
| ثُمَّ اُغْلِقُ الظَّرْفَ | پھر لفافہ کو بند کر دیتا ہوں |
| وَأَكْتُبُ عَلَيْهِ الْعُنْوَانَ | اور اس پر پتہ لکھتا ہوں |
| ثُمَّ اَضَعُ الرِّسَالَةَ فِی صُنْدُوْقِ الْبَرِيْدِ | پھر خط لیٹر بکس میں ڈال دیتا ہوں |



| أُسْتَاذٌ (استاد) | تِلْمِيْذٌ (شاگرد) |
|---|---|
| مَا تِلْكَ بِيَدِكَ يَا خَالِدُ؟ | هٰذِهٖ رِسَالَةُ وَالِدِیْ |
| اے خالد! یہ تیرے ہاتھ میں کیا ہے؟ | یہ میرے والد کا خط ہے |
| إِفْتَحِ الظَّرْفَ وَاقْرَإِ الرِّسَالَةَ | أَفْتَحُ الظَّرْفَ وَاقْرَأُ الرِّسَالَةَ |
| لفافہ کھول اور خط پڑھ | میں لفافہ کھولتا ہوں اور خط پڑھتا ہوں |
| مَاذَا يَكْتُبُ وَالِدُكَ؟ | وَالِدِیْ يَكْتُبُ اَنَا طَيِّبٌ وَاَدْعُوْلَكَ |
| تیرے والد کیا لکھتے ہیں؟ | میرے والد لکھتے ہیں کہ میں ٹھیک ہوں اور تیرے لیے دعا گو ہوں |
| خُذِ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ | اٰخُذُ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ |
| قلم اور کاغذ پکڑ | میں قلم اور کاغذ پکڑتا ہوں |
| أُكْتُبِ الْجَوَابَ إِلَى الْوَالِدِ | أَكْتُبُ الْجَوَابَ إِلَى الْوَالِدِ |
| (اپنے) والد کو (خط کا) جواب لکھ | میں (اپنے) والد کو (خط کا) جواب لکھتا ہوں |

| | |
|---|---|
| ضَعِ الرِّسَالَةَ فِی الظَّرْفِ | أَضَعُ الرِّسَالَةَ فِی الظَّرْفِ |
| خط کو لفافہ میں ڈال | میں خط کو لفافہ میں ڈالتا ہوں |
| أُكْتُبِ الْعُنْوَانَ عَلَى الظَّرْفِ | أَكْتُبُ الْعُنْوَانَ عَلَى الظَّرْفِ |
| لفافہ پر پتہ لکھ | میں لفافہ پر پتہ لکھتا ہوں |
| أَيْنَ تَضَعُ الرِّسَالَةَ | أَضَعُهَا فِی صُنْدُوقِ الْبَرِيْدِ |
| تو خط کہاں ڈالے گا؟ | میں اسے لیٹر بکس میں ڈالوں گا |

| | |
|---|---|
| مَحْمُوْدٌ يَقُوْلُ خَالِدٌ يَفْتَحُ الظَّرْفَ | محمود کہتا ہے: خالد لفافہ کھولتا ہے |
| وَيَقْرَأُ الرِّسَالَةَ | اور خط پڑھتا ہے |
| ثُمَّ يَأْخُذُ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ | پھر کاغذ اور قلم پکڑتا ہے |
| وَيَكْتُبُ الرِّسَالَةَ إِلٰى وَالِدِهٖ | اور اپنے والد کو خط لکھتا ہے |
| ثُمَّ يَضَعُ الرِّسَالَةَ فِی الظَّرْفِ | پھر خط کو لفافہ میں ڈالتا ہے |
| وَيَكْتُبُ عَلَيْهِ الْعُنْوَانَ | اور اس (لفافہ) پر پتہ لکھتا ہے |
| ثُمَّ يَضَعُ الرِّسَالَةَ فِی صُنْدُوقِ الْبَرِيْدِ | پھر خط لیٹر بکس میں ڈال دیتا ہے |



## تمرین (مشق)

تَرْجِمْ بِالْعَرَبِيَّةِ: عربی میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| جمیل! یہ خط لے لو | يَا جَمِيْلُ! خُذْ هٰذِهِ الرِّسَالَةَ |
| یہ تمہارے بھائی کا خط ہے | هٰذِهٖ رِسَالَةُ أَخِيْكَ |
| اسے کھولو اور پڑھو | إِفْتَحْهَا وَاقْرَأْ |
| پھر قلم اور کاغذ لو | ثُمَّ خُذِ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ |
| اور اس کا جواب لکھو | وَاكْتُبْ جَوَابَهَا |
| خالد آج بیمار ہے | خَالِدٌ مَرِيْضٌ اَلْيَوْمَ |
| وہ مدرسہ نہیں جائے گا | لَا يَذْهَبُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ |
| بھائی شاہد کیا تم اپنے شہر جاتے ہو؟ | أَخِیْ شَاهِدُ هَلْ أَنْتَ تَذْهَبُ إِلٰى بَلَدِكَ |
| اپنا پتہ لکھ دو | أُكْتُبْ عُنْوَانَكَ |

| | |
|---|---|
| هٰذَا دَفْتَرُ الْحُضُوْرِ | یہ حاضری رجسٹر ہے |
| اَلْأُسْتَاذُ يَكْتُبُ أَسْمَاءَ الطُّلَّابِ فِي دَفْتَرِ الْحُضُوْرِ | استاد صاحب طلبہ کے نام حاضری رجسٹر میں لکھتے ہیں |
| وَيَأْخُذُ الْحُضُوْرَ كُلَّ يَوْمٍ | اور ہر روز حاضری لگاتے ہیں |
| خَالِدٌ يَجْلِسُ أَمَامَ الْأُسْتَاذِ بِأَدَبٍ | خالد استاد کے سامنے ادب کے ساتھ بیٹھتا ہے |
| وَيَأْخُذُ الْكِتَابَ وَيَقْرَأُ | اور کتاب پکڑتا ہے اور پڑھتا ہے |
| لَا أَذْهَبُ الْيَوْمَ إِلَى الْمَدْرَسَةِ | میں آج مدرسہ نہیں جاؤں گا |
| ثُمَّ يَأْخُذُ الدَّفْتَرَ وَيَكْتُبُ فِيْهِ | پھر کاپی پکڑتا ہے اور اس میں لکھتا ہے |
| أَكْتُبُ الْعَرِيْضَةَ إِلَى مُدِيْرِ التَّعْلِيْمِ | میں ناظم تعلیمات کی طرف درخواست لکھتا ہوں |
| يَا شَاهِد! أُكْتُبْ إِسْمَكَ | اے شاہد! اپنا نام |
| وَاِسْمَ أَبِيْكَ عَلَى السَّبُّوْرَةِ | اور اپنے والد کا نام تختہ سیاہ پر لکھ |



## كَمِّلِ الْعِبَارَةَ:

أَنْتَ يَا خَالِدُ: تَفْتَحُ الظَّرْفَ ، وَتَقْرَأُ الرِّسَالَةَ ، ثُمَّ تَأْخُذُ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ وَتَكْتُبُ الرِّسَالَةَ إِلٰى وَالِدِكَ ، ثُمَّ تَضَعُ الرِّسَالَةَ فِي الظَّرْفِ وَتَكْتُبُ عَلَيْهِ الْعُنْوَانَ ، ثُمَّ تَضَعُ الرِّسَالَةَ فِي صُنْدُوْقِ الْبَرِيْدِ.

ترکیب: هٰذِهٖ مبتدا' رِسَالَةُ مضاف' وَالِدِ مضاف الیہ' مضاف ی مضاف الیہ' مضاف اپنے مضاف الیہ' مضاف سے مل کر مضاف الیہ ہوا رِسَالَةُ کا رِسَالَةُ مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر' مبتدا خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

[انتیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ التَّاسِعُ وَالْعِشْرُوْنَ

اَلرِّسَالَةُ (خط)

ملاحظہ: اس سبق میں مضارع کے واحد مؤنث حاضر اور غائب کا فرق اور امر کے صیغہ واحد مؤنث کی مشق کرائی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاطِمَةُ تَقُوْلُ: هٰذِهِ رِسَالَةُ اَخِي خَالِدٍ | فاطمہ کہتی ہے: یہ میرے بھائی خالد کا خط ہے |
| أَفْتَحُ الظَّرْفَ | میں لفافہ کھولتی ہوں |
| وَاَقْرَأُ الرِّسَالَةَ | اور خط پڑھتی ہوں |
| ثُمَّ اٰخُذُ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ | پھر قلم اور کاغذ پکڑتی ہوں |
| وَأَكْتُبُ الْجَوَابَ | اور جواب لکھتی ہوں |
| أَكْتُبُ الرِّسَالَةَ إِلٰى أَخِيْ | میں اپنے بھائی کی طرف خط لکھتی ہوں |
| وَأَضَعُهَا فِي الظَّرْفِ | اور اسے لفافہ میں ڈالتی ہوں |
| ثُمَّ اُغْلِقُ الظَّرْفَ | پھر لفافہ بند کرتی ہوں |
| وَأَكْتُبُ عَلَيْهِ الْعُنْوَانَ | اور اس پر پتہ لکھتی ہوں |
| ثُمَّ أَقُوْلُ لِأَخِيْ مَحْمُوْدٍ | پھر اپنے بھائی محمود سے کہتی ہوں |
| خُذْ هٰذِهِ الرِّسَالَةَ | یہ خط لے لو |
| وَضَعْهَا فِيْ صُنْدُوْقِ الْبَرِيْدِ | اور اسے لیٹر بکس میں ڈال دو |



| مُعَلِّمَةٌ (استانی) | تِلْمِيْذَةٌ (شاگردہ) |
|---|---|
| مَا تِلْكَ بِيَدِكِ يَا فَاطِمَةُ؟ | هٰذِهِ رِسَالَةُ أَخِيْ |
| اے فاطمہ! تیرے ہاتھ میں کیا ہے؟ | یہ میرے بھائی کا خط ہے |

| | |
|---|---|
| اِفْتَحِی الظَّرْفَ وَاقْرَئِی الرِّسَالَةَ<br>لفافہ کھول اور خط پڑھ<br>مَاذَا يَقُوْلُ أَخُوْكِ؟<br>تیرا بھائی کیا کہتا ہے؟ | اَفْتَحُ الظَّرْفَ وَأَقْرَأُ الرِّسَالَةَ<br>میں لفافہ کھولتی ہوں اور خط پڑھتی ہوں<br>أَخِي يَقُوْلُ أَنَا بِخَيْرٍ وَادْعُوْ لَكِ<br>میرا بھائی کہتا ہے میں خیریت سے ہوں اور تیرے لیے دعا گو ہوں |

**امر کا صیغہ واحد مؤنث حاضر اور مضارع کا واحد حاضر**

| | |
|---|---|
| خُذِی الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ<br>قلم اور کاغذ پکڑ<br>أُكْتُبِي الْجَوَابَ إِلٰى اَخِيْكِ<br>اپنے بھائی کو (خط کا) جواب لکھ<br>ضَعِي الرِّسَالَةَ فِي الظَّرْفِ<br>خط کو لفافہ میں ڈال<br>اَغْلِقِي الظَّرْفَ<br>لفافہ بند کر دے<br>اَيْنَ تُرْسِلِيْنَ الرِّسَالَةَ؟<br>تو خط کہاں بھیجتی ہے؟ | اٰخُذُ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ<br>میں قلم اور کاغذ پکڑتی ہوں<br>أَكْتُبُ الْجَوَابَ إِلٰى أَخِيْ<br>میں اپنے بھائی کو (خط کا) جواب لکھتی ہوں<br>أَضَعُ الرِّسَالَةَ فِي الظَّرْفِ<br>میں خط کو لفافہ میں ڈالتی ہوں<br>أُغْلِقُ الظَّرْفَ<br>میں لفافہ بند کرتی ہوں<br>أُرْسِلُهَا إِلٰى صُنْدُوْقِ الْبَرِيْدِ<br>میں یہ خط لیٹر بکس کی طرف بھیجتی ہوں |



| | |
|---|---|
| زَيْنَبُ تَقُوْلُ : فَاطِمَةُ تَفْتَحُ الظَّرْفَ<br>وَتَقْرَأُ الرِّسَالَةَ<br>ثُمَّ تَأْخُذُ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ<br>وَتَكْتُبُ الرِّسَالَةَ إِلٰى أَخِيْهَا<br>ثُمَّ تَضَعُ الرِّسَالَةَ فِي الظَّرْفِ<br>وَتَكْتُبُ عَلَيْهِ الْعُنْوَانَ | زینب کہتی ہے: فاطمہ لفافہ کھولتی ہے<br>اور خط پڑھتی ہے<br>پھر قلم اور کاغذ پکڑتی ہے<br>اور اپنے بھائی کو خط لکھتی ہے<br>پھر خط لفافہ میں ڈالتی ہے<br>اور اس پر پتہ لکھتی ہے |

| | |
|---|---|
| ثُمَّ تَقُوْلُ لِأَخِيْهَا مَحْمُوْدٍ | پھر اپنے بھائی محمود سے کہتی ہے |
| خُذِ الرِّسَالَةَ وَضَعْهَا فِيْ صُنْدُوْقِ الْبَرِيْدِ | یہ خط لو اور اسے لیٹر بکس میں ڈال دو |

## تمرین (مشق)

تَرْجِمْ بِالْعَرَبِيَّةِ:

| | |
|---|---|
| زینب! یہ خط لے لو | يَا زَيْنَبُ اِخْذِيْ هٰذِهِ الرِّسَالَةَ |
| یہ تمہارے والد کا خط ہے | هٰذِهِ رِسَالَةُ وَالِدِكِ |
| اسے کھولو اور پڑھو | إِفْتَحِيْهَا وَاقْرَئِيْ |
| پھر اس کا جواب لکھو | ثُمَّ اكْتُبِيْ جَوَابَهَا |
| سعیدہ آج بیمار ہے | سَعِيْدَةُ مَرِيْضَةُ الْيَوْمَ |
| وہ مدرسہ نہیں جائے گی | لَا تَذْهَبُ إِلَى الْمَدْرَسَةِ |
| وہ اپنی استانی صاحبہ کو درخواست لکھے گی | هِيَ تَكْتُبُ الْعَرِيْضَةَ إِلٰى مُعَلِّمَتِهَا |
| فاطمہ کہتی ہے: میں اپنا قلم لیتی ہوں | فَاطِمَةُ تَقُوْلُ : أَنَا آخُذُ قَلَمِيْ |
| اور کاپی میں لکھتی ہوں | وَأَكْتُبُ فِي الْكُرَّاسَةِ |



تَرْجِمْ بِالْأُرْدِيَّةِ : اردو میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| هٰذَا دَفْتَرُ الْحُضُوْرِ | یہ حاضری رجسٹر ہے |
| اَلْمُعَلِّمَةُ تَكْتُبُ أَسْمَاءَ الطَّالِبَاتِ فِيْ دَفْتَرِ الْحُضُوْرِ | استانی حاضری رجسٹر میں طالبات کے نام لکھتی ہے |
| وَتَأْخُذُ الْحُضُوْرَ كُلَّ يَوْمٍ | اور ہر روز حاضری لیتی ہے |
| فَاطِمَةُ تَجْلِسُ أَمَامَ الْمُعَلِّمَةِ بِأَدَبٍ | فاطمہ استانی کے سامنے ادب سے بیٹھتی ہے |
| وَتَأْخُذُ الْكِتَابَ | اور کتاب پکڑتی ہے |
| وتَقْرَأُ الْكِتَابَ | اور کتاب پڑھتی ہے |
| ثُمَّ تَأْخُذُ الدَّفْتَرَ | پھر کاپی پکڑتی ہے |
| وَتَكْتُبُ فِيْهِ | اور اس میں لکھتی ہے |

| | |
|---|---|
| زَيْنَبُ تَقُوْمُ إِلَى السَّبُّوْرَةِ | زینب تختہ سیاہ کی طرف کھڑی ہوتی ہے |
| وَتَأْخُذُ الطَّبَاشِيْرَ | اور چاک پکڑتی ہے |
| وَتَكْتُبُ إِسْمَهَا عَلَى السَّبُوْرَةِ | اور اپنا نام تختہ سیاہ پر لکھتی ہے |

كَمِّلِ الْعِبَارَةَ.

أَنْتِ يَا فَاطِمَةُ تَفْتَحِيْنَ الظَّرْفَ وَتَقْرَئِيْنَ الرِّسَالَةَ ثُمَّ تَأْخُذِيْنَ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ . وَتَكْتُبِيْنَ الرِّسَالَةَ إِلٰى اَخِيْكِ .ثُمَّ تَضَعِيْنَ الرِّسَالَةَ فِي الظَّرْفِ.وَتَكْتُبِيْنَ عَلَيْهِ الْعُنْوَانَ.ثُمَّ تَضَعِيْنَ الرِّسَالَةَ فِيْ صُنْدُوْقِ الْبَرِيْدِ.

[تیسواں سبق] (املاء)

# اَلدَّرْسُ الثَّلَاثُوْنَ



المفردات

ملاحظہ: اس سبق میں گول ۃ لکھنے کے قواعد کی مشق کرائی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| تَأْخُذِيْنَ | تو پکڑتی ہے |
| تَقْرَئِيْنَ | تو پڑھتی ہے |
| تَقُوْمِيْنَ | تو کھڑی ہوتی ہے |
| تَخْرُجِيْنَ | تو نکلتی ہے |
| مَكَّةُ الْمُكَرَّمَةُ | خانہ کعبہ |
| يُغْلِقُ | وہ بند کرتا ہے |
| صُنْدُوْقُ الْبَرِيْدِ | لیٹر بکس |
| طَابِعٌ | ٹکٹ |
| تَفْتَحِيْنَ | تو کھولتی ہے |
| تُغْلِقِيْنَ | تو بند کرتی ہے |

| | |
|---|---|
| تَمْشِیْنَ | تو چلتی ہے |
| تَذْهَبِیْنَ | تو جاتی ہے |
| يَضَعُ | وہ رکھتا ہے |
| يَكْتُبُ | وہ لکھتا ہے |
| الظَّرْفُ | لفافہ |
| دَفْتَرُ الْحُضُوْرِ | حاضری رجسٹر |

## اَلْجُمَلُ

| | |
|---|---|
| تَقُوْلُ سَعِيْدَةُ لِحَمِيْدَةِ: مَاذَا تَأْكُلِيْنَ | سعیدہ حمیدہ سے کہتی ہے: تو کیا کھا رہی ہے؟ |
| فَتَقُوْلُ حَمِيْدَةُ :أَنَا اٰكُلُ التُّفَّاحَةَ | پس حمیدہ کہتی ہے میں سیب کھا رہی ہوں |
| فَتَسْأَلُ سَعِيْدَةُ هَلِ التُّفَّاحَةُ حُلْوَةٌ | سعیدہ پوچھتی ہے کیا سیب میٹھا ہے |
| فَتُجِيْبُ حَمِيْدَةُ نَعَمْ | تو حمیدہ جواب دیتی ہے جی ہاں |
| اَلتُّفَّاحَةُ حُلْوَةٌ كُلِيْهَا يَا أُخْتِيْ | سیب میٹھا ہے اے میری بہن کھالو |
| جَمِيْلٌ وَلَدٌ عَاقِلٌ | جمیل سمجھدار لڑکا ہے |
| هُوَ جَالِسٌ فِيْ بَيْتِهٖ | وہ گھر میں بیٹھا ہوا ہے |
| يَسْمَعُ صَوْتَ الْجَرَسِ | وہ گھنٹی کی آواز سنتا ہے |
| فَيَفْتَحُ الْبَابَ | پس وہ دروازہ کھولتا ہے |
| وَيَرٰى ضَيْفًا عِنْدَ الْبَابِ | اور دروازے پر مہمان کو دیکھتا ہے |
| فَيَقُوْلُ لَهٗ اَهْلًا وَسَهْلًا يَا اَخِي الْكَرِيْمُ | پس انہیں کہتا ہے اے پیارے بھائی خوش آمدید |
| اُدْخُلْ فِي الْغُرْفَةِ | کمرے میں چلئے |
| وَاجْلِسْ عَلَى الْكُرْسِيِّ | اور کرسی پر بیٹھئے |
| اَنَا مَسْرُوْرٌ بِقُدُوْمِكَ | مجھے آپ کے آنے سے خوشی ہوئی ہے |
| نَعِيْمٌ تِلْمِيْذٌ | نعیم شاگرد ہے |

| | |
|---|---|
| وَأَخُوْهُ تَاجِرٌ | اور اس کا بھائی تاجر ہے |
| نَعِيْمٌ فِيْ كَرَاتِشِيْ | نعیم کراچی میں ہے |
| وَأَخُوْهُ فِيْ مُلْتَانَ | اور اس کا بھائی ملتان میں ہے |
| نَعِيْمٌ يَكْتُبُ الرِّسَالَةَ إِلٰى أَخِيْهِ | نعیم اپنے بھائی کی طرف خط لکھتا ہے |
| وَيُرْسِلُهَا إِلَيْهِ بِالْبَرِيْدِ | اور اسے اس کی طرف ڈاک کے ذریعے بھیجتا ہے |



[اکتیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الْحَادِيْ وَالثَّلَاثُوْنَ

الفعل المضارع (المذکر المفرد)

ملاحظہ: اس سبق میں ماضی کے صیغہ واحد متکلم اور واحد مذکر حاضر کا فرق بتایا گیا ہے۔



| | |
|---|---|
| يَسْأَلُ الْأُسْتَاذُ خَالِدًا | استاد خالد سے پوچھتا ہے |
| مَاذَا فَعَلْتَ الْآنَ | تو نے ابھی کیا کیا |
| فَيَقُوْلُ خَالِدٌ: اَخَذْتُ رِسَالَةَ وَالِدِيْ | پس خالد کہتا ہے: میں نے اپنے والد کا خط لیا |
| وَفَتَحْتُ الظَّرْفَ | اور لفافہ کھولا |
| وَقَرَأْتُ الرِّسَالَةَ | اور خط پڑھا |
| ثُمَّ أَخَذْتُ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ | پھر میں نے قلم اور کاغذ پکڑا |
| وَكَتَبْتُ الْجَوَابَ | اور جواب لکھا |
| كَتَبْتُ الرِّسَالَةَ إِلٰى وَالِدِيْ | میں نے اپنے والد کو خط لکھا |
| ثُمَّ وَضَعْتُ الرِّسَالَةَ فِي الظَّرْفِ | پھر خط کو لفافہ میں ڈالا |
| وَأَغْلَقْتُ الظَّرْفَ | اور میں نے لفافہ کو بند کیا |
| وَكَتَبْتُ عَلَيْهِ الْعُنْوَانَ | اور اس پر پتہ لکھا |
| ثُمَّ وَضَعْتُهُ فِيْ صُنْدُوْقِ الْبَرِيْدِ | پھر اسے لیٹر بکس میں ڈال دیا |

| | |
|---|---|
| مَاذَا فَعَلْتَ يَا خَالِدُ؟ | أَخَذْتُ رِسَالَةَ وَالِدِیْ |
| اے خالد! تو نے کیا کیا؟ | میں نے اپنے والد کا خط پکڑا |
| هَلْ قَرَأْتَ الرِّسَالَةَ ؟ | نَعَمْ ، قَرَأْتُ الرِّسَالَةَ |
| کیا تو نے خط پڑھا؟ | جی ہاں میں نے خط پڑھا |
| كَيْفَ وَالِدُكَ؟ | هُوَ بِخَيْرٍ وَيَدْعُوْ لِیْ |
| تیرے والد کیسے ہیں؟ | وہ خیریت سے ہیں اور میرے لیے دعا گو ہیں |
| هَلْ كَتَبْتَ الْجَوَابَ؟ | نَعَمْ ، كَتَبْتُ الْجَوَابَ |
| کیا تو نے جواب لکھا؟ | جی ہاں میں نے جواب لکھا |
| هَلْ كَتَبْتَ السَّلَامَ ؟ | نَعَمْ ، كَتَبْتُ السَّلَامَ |
| کیا تو نے سلام لکھا؟ | جی ہاں میں نے سلام لکھا |
| هَلْ كَتَبْتَ الْعُنْوَانَ؟ | نَعَمْ ، كَتَبْتُ الْعُنْوَانَ |
| کیا تو نے پتہ لکھا؟ | جی ہاں میں نے پتہ لکھا |
| أَيْنَ وَضَعْتَ الظَّرْفَ؟ | وَضَعْتُهُ فِیْ صُنْدُوْقِ الْبَرِيْدِ |
| تو نے لفافہ کہاں ڈالا؟ | میں نے اسے لیٹر بکس میں ڈالا |



| | |
|---|---|
| سَعِيْدٌ يَقُوْلُ: خَالِدٌ أَخَذَ رِسَالَةَ وَالِدِهِ | سعید کہتا ہے: خالد نے اپنے والد کا خط لیا |
| وَفَتَحَ الظَّرْفَ | اور لفافہ کھولا |
| وَقَرَأَ الرِّسَالَةَ | اور خط پڑھا |
| ثُمَّ أَخَذَ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ | پھر کاغذ اور قلم لیا |
| وَكَتَبَ الْجَوَابَ | اور (خط کا) جواب لکھا |
| ثُمَّ وَضَعَ الرِّسَالَةَ فِي الظَّرْفِ | پھر خط کو لفافہ میں ڈالا |
| وَكَتَبَ عَلَيْهِ الْعُنْوَانَ | اور اس پر پتہ لکھا |
| ثُمَّ وضعهُ فِي صُنْدُوْقِ الْبَرِيْدِ | پھر اسے لیٹر بکس میں ڈال دیا |

# تمرین(مشق)

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| أَخذَ سَعِیْدٌ کُرَّاسَةً | سعید نے کاپی پکڑی |
| فَتَحَ حَامِدٌ صُنْدُوْقًا | حامد نے صندوق کھولا |
| قَرأْتُ مُجَلَّةً | میں نے رسالہ پڑھا |
| کَتَبْتُ إِسْمِیْ عَلَی السَّبُّوْرَةِ | میں نے اپنا نام تختہ سیاہ پر لکھا |
| جَلَسْتُ فِی الْمَسْجِدِ | میں مسجد میں بیٹھا |
| هَلْ ذَهَبْتَ إِلَی السُّوْقِ؟ | کیا تو بازار کی طرف گیا؟ |
| هَلْ حَفِظْتَ الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ؟ | کیا تو نے قرآن کریم یاد کیا ہے؟ |
| نَسِیَ حَامِدٌ کِتَابَهُ فِی الْفَصْلِ | حامد اپنی کتاب درس گاہ میں بھول گیا |
| شَرِبَ أَسْلَمُ مَاءً | اسلم نے پانی پیا |
| نَامَ الطِّفْلُ فِی السَّرِیْرِ | بچہ چارپائی پر سوگیا |



تَرْجِمْ بِالْعَرَبِیَّةِ:

| | |
|---|---|
| خالد دروازے کی طرف چلا | مَشٰی خَالِدٌ إِلَی الْبَابِ |
| اس نے دروازہ کھولا | وَفَتَحَ الْبَابَ |
| اور کمرے سے باہر نکل گیا | وَخَرَجَ مِنَ الْغُرْفَةِ |
| اور گھر چلا گیا | وَذَهَبَ إِلَی الْبَیْتِ |
| میرا ایک دوست ہے | لِیْ صَدِیْقٌ |
| اس کا نام شاہد ہے | إِسْمُهُ شَاهِدٌ |
| وہ اسلام آباد میں رہتا ہے | هُوَ یَسْکُنُ فِیْ إِسْلَامَ آبَادَ |
| میں نے اس کو خط لکھا | کَتَبْتُ إِلَیْهِ الرِّسَالَةَ |
| ناصر آیا اور حامد گیا | جَاءَ نَاصِرٌ وَذَهَبَ حَامِدٌ |

[بتیسواں سبق]

# اَلدَّرسُ الثَّانِیْ وَ الثَّلاثُوْنَ

الفعل الماضی (المؤنث المفرد)

ملاحظہ: اس سبق میں ماضی کے صیغہ واحد مؤنث غائب کی مشق کرائی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| تَسْأَلُ الْمُعَلِّمَةُ فاطِمَةَ | استانی فاطمہ سے پوچھتی ہے |
| مَاذَا فَعَلْتِ الْاٰنَ؟ | تو نے ابھی کیا کیا؟ |
| فَتَقُوْلُ فاطِمَةُ | فاطمہ کہتی ہے |
| أَخَذْتُ رِسَالَةَ أَخِيْ | میں نے اپنے بھائی کا خط پکڑا |
| وَفَتَحْتُ الظَّرْفَ | اور لفافہ کھولا |
| وَقَرَأْتُ الرِّسَالَةَ | اور خط پڑھا |
| ثُمَّ أَخَذْتُ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ | پھر میں نے قلم اور کاغذ لیا |
| وَكَتَبْتُ الْجَوَابَ | اور خط کا جواب لکھا |
| كَتَبْتُ الرِّسَالَةَ إِلٰى أَخِيْ | میں نے اپنے بھائی کو خط لکھا |
| ثُمَّ وَضَعْتُ الرِّسَالَةَ فِي الظَّرْفِ | پھر خط کو لفافہ میں ڈالا |
| وَأَغْلَقْتُ الظَّرْفَ | اور لفافہ کو بند کیا |
| وَكَتَبْتُ عَلَيْهِ الْعُنْوَانَ | اور اس پر پتہ لکھا |
| ثُمَّ قُلْتُ لِأَخِي الصَّغِيْرِ | پھر میں نے اپنے چھوٹے بھائی سے کہا |
| خُذْ هٰذِهِ الرِّسَالَةَ | یہ خط لو |
| وَضَعْهَا فِيْ صُنْدُوْقِ الْبَرِيْدِ | اور اسے لیٹر بکس میں ڈال دو |

| | |
|---|---|
| مُعَلِّمَةٌ استانی | تِلْمِيْذَةٌ شاگردہ |
| مَاذَا فَعَلْتِ يَا فاطِمَةُ؟ | أَخَذْتُ رِسَالَةَ أَخِيْ |
| فاطمہ تو نے کیا کیا؟ | میں نے اپنے بھائی کا خط لیا |

| | |
|---|---|
| هَلْ قَرَأْتِ الرِّسَالَةَ ؟ | نَعَمْ ،قَرَأْتُ الرِّسَالَةَ |
| کیا تو نے خط پڑھا؟ | جی ہاں میں نے خط پڑھا |
| كَيْفَ أَخُوكِ؟ | أَخِيْ بِخَيْرٍ وَيَدْعُوْ لِيْ |
| تیرا بھائی کیسا ہے؟ | میرا بھائی خیریت سے ہے اور میرے لیے دعا کرتا ہے |
| هَلْ كَتَبْتِ الْجَوَابَ؟ | نَعَمْ ، كَتَبْتُ الْجَوَابَ |
| کیا تو نے جواب لکھا؟ | جی ہاں میں نے جواب لکھا |
| هَلْ كَتَبْتِ الْعُنْوَانَ ؟ | نَعَمْ ، كَتَبْتُ الْعُنْوَانَ |
| کیا تو نے پتہ لکھا؟ | جی ہاں میں نے پتہ لکھا |
| أَيْنَ اَرْسَلْتِ الْخِطَابَ؟ | أَرْسَلْتُهُ إِلٰى لَاهَوْرِ |
| تو نے خط کہاں بھیجا؟ | میں نے اسے لاہور بھیجا |



| | |
|---|---|
| سَعِيْدَةٌ تَقُوْلُ | سعیدہ کہتی ہے |
| فَاطِمَةُ أَخَذَتْ رِسَالَةَ اَخِيْهَا | فاطمہ نے اپنے بھائی کا خط پکڑا |
| وَفَتَحَتِ الظَّرْفَ | اور لفافہ کھولا |
| وَقَرَأَتِ الرِّسَالَةَ | اور خط پڑھا |
| ثُمَّ أَخَذَ تِ الْقَلَمَ وَالْوَرَقَ | پھر قلم اور کاغذ لیا |
| وَكَتَبَتِ الْجَوَابَ | اور (خط کا) جواب لکھا |
| ثُمَّ وَضَعَتِ الرِّسَالَةَ فِي الظَّرْفِ | پھر خط کو لفافہ میں ڈالا |
| وَكَتَبَتْ عَلَيْهِ الْعُنْوَانَ | اور اس پر پتہ لکھا |

| | |
|---|---|
| ثُمَّ قَالَتْ لِأَخِيْهَا الصَّغِيْرِ | پھر اس نے اپنے چھوٹے بھائی سے کہا |
| خُذْ هٰذِهِ الرِّسَالَةَ | یہ خط لو |
| وَضَعْهَا فِيْ صُنْدُوْقِ الْبَرِيْدِ | اور اسے لیٹر بکس میں ڈال دو |

# تمرین (مشق)

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| أخذتْ سعِيدةُ كُرَّاسةً | سعیدہ نے کاپی پکڑی |
| حفِظَتْ نعِيمَةُ الدَّرسَ | نعیمہ نے سبق یاد کیا |
| قرأَتْ فاطِمَةُ القُرْاٰنَ الْكريْم | فاطمہ نے قرآن کریم پڑھا |
| فتحتْ شاهِدَةُ الْمِحفَظَةَ | شاہدہ نے بستہ کھولا |
| يا فاطِمَةُ! هلْ ذهبْتِ إلَى جارَتِكِ ؟. | اے فاطمہ! کیا تو اپنی پڑوسن کی طرف گئی؟ |
| هلْ شَرِبْتِ الْحلِيْبَ؟ | کیا تو نے دودھ پیا؟ |
| هلْ نَسِيْتِ دَرْسَكِ؟ | کیا تو اپنا سبق بھول گئی؟ |
| تقُولُ التِلْمِيْذَةُ لِلْمُعلِّمَةِ | شاگردہ استانی سے کہتی ہے |
| أنَا فَهِمْتُ الدَّرْسَ | میں اپنا سبق سمجھ گئی |
| وَ كَتَبْتُ الدَّرْسَ | اور میں نے اپنا سبق لکھا |



ترْجِمْ بِالْعَرَبِيَّةِ:

| | |
|---|---|
| سمیرہ ایک چھوٹی بچی ہے | سُمَيْرَةٌ طِفْلَةٌ صَغِيْرَةٌ |
| وہ بستر سے اٹھی | هِيَ قَامَتْ مِنَ الْفِرَاشِ |
| اور دروازہ کی طرف چلی | وَمَشَتْ اِلَى الْبَابِ |
| پھر اس نے دروازہ کھولا | ثُمَّ فَتَحَتِ الْبَابَ |
| اور کمرے سے باہر نکل گئی | وَخَرَجَتْ مِنَ الْغُرْفَةِ |
| سمیرہ کی ماں اس کے بستر کے پاس آئی | جَاءَ تْ أُمُّ سُمَيْرَةَ عِنْدَ فِرَاشِهَا |
| اور سمیرہ کو بستر پر نہیں دیکھا | وَمَا رَأَتْ سُمَيْرَةَ عَلَى الْفِرَاشِ |
| وہ جلدی سے دروازہ کی طرف دوڑی | هِيَ جَرَتْ إِلَى الْبَابِ بِسُرْعَةٍ |
| اور دروازہ کھولا | وَفَتَحَتِ الْبَابَ |
| سمیرہ دروازہ میں کھڑی تھی | سُمَيْرَةُ كَانَتْ وَاقِفَةً فِي الْبَابِ |

[تینتیسواں سبق]

# اَلدَّرسُ الثَّالِثُ وَالثَّلاثُوْنَ

## الفعل المضارع المذکر

ملاحظہ: اس سبق میں مضارع کے صیغہ واحد مذکر حاضر سے صیغہ واحد متکلم بنانے کی مشق کرائی گئی ہے اور فعل مضارع کے ساتھ جار مجرور اور اضافت کی مثالیں ہیں۔

| | |
|---|---|
| میں اپنے کان سے سنتا ہوں | اَسمَعُ بِاُذُنِی |
| اپنی زبان سے چکھتا ہوں | اَذُوقُ بِلِسَانِی |
| اَنظُرُ بِعَینِی | اپنی آنکھ سے دیکھتا ہوں |
| اٰخُذُ بِیَدِی | اپنے ہاتھ سے پکڑتا ہوں |
| اپنی ناک سے سونگھتا ہوں | اَشُمُّ بِاَنفِی |
| اپنی زبان سے کلام کرتا ہوں | اَتَکَلَّمُ بِلِسَانِی |
| بِمَ تَسمَعُ یَا خَالِدُ؟ | اَسمَعُ بِاُذُنِی |
| تو کس چیز سے سنتا ہے؟ اے خالد؟ | میں اپنے کان سے سنتا ہوں |
| بِمَ تَنظُرُ؟ | اَنظُرُ بِعَینِی |
| تو کس چیز سے دیکھتا ہے؟ | میں اپنی آنکھ سے دیکھتا ہوں |
| بِمَ تَشُمُّ؟ | اَشُمُّ بِاَنفِی |
| تو کس چیز سے سونگھتا ہے؟ | میں اپنی ناک سے سونگھتا ہوں |
| بِمَ تَذُوقُ؟ | اَذُوقُ بِلِسَانِی |
| تو کس چیز سے چکھتا ہے؟ | میں اپنی زبان سے چکھتا ہوں |
| بِمَ تَاخُذُ؟ | اٰخُذُ بِیَدِی |
| تو کس چیز سے پکڑتا ہے؟ | میں اپنے ہاتھ سے پکڑتا ہوں |

| | |
|---|---|
| بِمَ تَتَکَلَّمُ؟<br>تو کس چیز سے کلام کرتا ہے؟ | اَتَکَلَّمُ بِلِسَانِیْ<br>میں اپنی زبان سے کلام کرتا ہوں |
| خَالِدٌ یَسْمَعُ بِاُذُنِهٖ<br>وَیَذُوْقُ بِلِسَانِهٖ<br>یَنْظُرُ بِعَیْنِهٖ<br>وَیَاْخُذُ بِیَدِهٖ<br>وَیَشُمُّ بِاَنْفِهٖ<br>وَیَتَکَلَّمُ بِلِسَانِهٖ | خالد اپنے کان سے سنتا ہے<br>اور وہ اپنی زبان سے چکھتا ہے<br>اپنی آنکھ سے دیکھتا ہے<br>اور اپنے ہاتھ سے پکڑتا ہے<br>اور اپنی ناک سے سونگھتا ہے<br>اور اپنی زبان سے کلام کرتا ہے |
| بِمَ یَسْمَعُ خَالِدٌ؟<br>خالد کس چیز سے سنتا ہے؟<br>بِمَ یَنْظُرُ؟<br>کس چیز سے دیکھتا ہے؟<br>بِمَ یَتَکَلَّمُ؟<br>کس چیز سے کلام کرتا ہے؟<br>یَامَحْمُوْدُ! هَلْ تَسْمَعُ الْاَذَانَ؟<br>اے محمود! کیا تو اذان سنتا ہے؟<br>اُنْظُرْ اِلَی السَّمَاءِ<br>آسمان کی طرف دیکھ<br>مَاذَا تَرٰی؟<br>تو کیا دیکھتا ہے؟<br>هَلْ تَتَکَلَّمُ الْعَرَبِیَّةَ؟<br>کیا تو عربی بولتا ہے؟ | خَالِدٌ یَسْمَعُ بِاُذُنِهٖ<br>خالد اپنے کان سے سنتا ہے<br>هُوَ یَنْظُرُ بِعَیْنِهٖ<br>وہ اپنی آنکھ سے دیکھتا ہے<br>یَتَکَلَّمُ بِلِسَانِهٖ<br>اپنی زبان سے کلام کرتا ہے<br>نَعَمْ ، اَسْمَعُ الْاَذَانَ<br>جی ہاں میں اذان سنتا ہوں<br>اَنْظُرُ اِلَی السَّمَاءِ<br>میں آسمان کی طرف دیکھتا ہوں<br>اَرَی الشَّمْسَ<br>میں سورج کو دیکھتا ہوں<br>نَعَمْ ، اَتَکَلَّمُ الْعَرَبِیَّةَ<br>جی ہاں میں عربی بولتا ہوں |

| | |
|---|---|
| هَلْ تَفْهَمُ الْعَرَبِيَّةَ؟ | نَعَمْ ، اَفْهَمُ الْعَرَبِيَّةَ |
| کیا تو عربی سمجھتا ہے؟ | جی ہاں میں عربی سمجھتا ہوں |
| بِمَ تُفَكِّرُ؟ | اُفَكِّرُ بِعَقْلِيْ |
| تو کس چیز سے سوچتا ہے؟ | میں اپنی عقل سے سوچتا ہوں |

## تمرین (مشق)

تَرْجِمْ بِالْعَرَبِيَّةِ:

| | |
|---|---|
| خالد اذان سنتا ہے اور مسجد کو جاتا ہے | خَالِدٌ يَسْمَعُ الْاَذَانَ وَيَذْهَبُ اِلَى الْمَسْجِدِ |
| میں گلاب کا پھول سونگھتا ہوں | اَنَا اَشُمُّ الْوَرْدَةَ |
| باورچی نمک چکھتا ہے | اَلطَّبَّاخُ يَذُوْقُ الْمِلْحَ |
| زید سمجھدار ہے | زَيْدٌ عَاقِلٌ |
| پہلے سوچتا ہے پھر بولتا ہے | اَوَّلاً يَتَفَكَّرُ ثُمَّ يَتَكَلَّمُ |
| اپنے استاد کے ساتھ ادب سے گفتگو کرتا ہے | يَتَكَلَّمُ مَعَ اُسْتَاذِهٖ بِاَدَبٍ |
| شاہد گھنٹی کی آواز سنتا ہے | شَاهِدٌ يَسْمَعُ صَوْتَ الْجَرَسِ |
| اور اسکول جاتا ہے | وَيَذْهَبُ اِلَى الْمَدْرَسَةِ |



اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| يَا خَالِدُ ! اے خالد! | نَعَمْ ، يَا سَيِّدِيْ جی ہاں اے میرے سردار |
| اُنْظُرْ اِلَى السَّمَاءِ | اَنْظُرُ اِلَى السَّمَاءِ |
| آسمان کی طرف دیکھ | میں آسمان کی طرف دیکھتا ہوں |
| مَاذَا تَرٰى؟ | اَرٰى طَائِرَةً |
| تو کیا دیکھتا ہے؟ | میں پرندے کو دیکھتا ہوں |
| مَاذَا تَسْمَعُ؟ | اَسْمَعُ صَوْتَ الطَّائِرَةِ |
| تو کیا سنتا ہے؟ | میں پرندے کی آواز سنتا ہوں |

| | |
|---|---|
| شُمَّ هٰذِهِ الزَّهْرَةَ | اَشُمُّ هٰذِهِ الزَّهْرَةَ |
| یہ پھول سونگھو | میں یہ پھول سونگھتا ہوں |
| كَيْفَ رَائِحَتُهَا؟ | رَائِحَتُهَا طَيِّبَةٌ |
| اس کی خوشبو کیسی ہے؟ | اس کی خوشبو اچھی ہے |
| خُذْ هٰذِهِ التُّفَّاحَةَ وَ كُلْهَا | اٰخُذُ هٰذِهِ التُّفَّاحَةَ وَاٰكُلُهَا |
| یہ سیب لو اور اس کو کھالو | میں یہ سیب لیتا ہوں اور اسے کھاتا ہوں |
| كَيْفَ طَعْمُهَا | طَعْمُهَا لَذِيْذٌ |
| اس کا ذائقہ کیسا ہے | اس کا ذائقہ مزیدار ہے |

ترکیب: اَسْمَعُ بِاُذُنِیْ

اَسْمَعُ فعل بافاعل بَا جار اُذُنِ مضاف ی ضمیر مضاف الیہ' مضاف مضاف الیہ سے مل کر مجرور' جار مجرور مل کر متعلق ہوا اَسْمَعُ کے' اَسْمَعُ فعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔





[چونتیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الرَّابِعُ وَالثَّلَاثُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں مضارع کے صیغہ واحد مؤنث حاضر سے واحد متکلم بنانے کی مشق کرائی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاطِمَةُ تَقُوْلُ: اَسْمَعُ بِاُذُنِیْ | فاطمہ کہتی ہے: میں اپنے کان سے سنتی ہوں |
| اَنْظُرُ بِعَيْنِیْ | اپنی آنکھ سے دیکھتی ہوں |
| اَشُمُّ بِاَنْفِیْ | اپنی ناک سے سونگھتی ہوں |
| اَذُوْقُ بِلِسَانِیْ | اپنی زبان سے چکھتی ہوں |

| | |
|---|---|
| اَخُذُ بِيَدِیْ<br>اَتَكَلَّمُ بِلِسَانِیْ | اپنے ہاتھ سے پکڑتی ہوں<br>میں اپنی زبان سے بولتی ہوں |
| بِمَ تَسْمَعِيْنَ يَا فَاطِمَةُ؟<br>اے فاطمہ! تو کس چیز سے سنتی ہے؟<br>بِمَ تَنْظُرِيْنَ؟<br>تو کس چیز سے دیکھتی ہے<br>بِمَ تَشُمِّيْنَ؟<br>تو کس چیز سے سونگھتی ہے؟<br>بِمَ تَذُوْقِيْنَ؟<br>تو کس چیز سے چکھتی ہے؟ | اَسْمَعُ بِاُذُنِیْ<br>میں اپنے کان سے سنتی ہوں<br>اَنْظُرُ بِعَيْنِیْ<br>میں اپنی آنکھ سے دیکھتی ہوں<br>اَشُمُّ بِاَنْفِیْ<br>میں اپنی ناک سے سونگھتی ہوں<br>اَذُوْقُ بِلِسَانِیْ<br>میں اپنی زبان سے چکھتی ہوں |
| بِمَ تَاْخُذِيْنَ؟<br>تو کس چیز سے پکڑتی ہے؟<br>بِمَ تَتَكَلَّمِيْنَ؟<br>تو کس چیز سے بات کرتی ہے؟ | اٰخُذُ بِيَدِیْ<br>میں اپنے ہاتھ سے پکڑتی ہوں<br>اَتَكَلَّمُ بِلِسَانِیْ<br>میں اپنی زبان سے بات کرتی ہوں |
| زَيْنَبُ تَسْمَعُ بِاُذُنِهَا<br>وَتَنْظُرُ بِعَيْنِهَا<br>وَتَشُمُّ بِاَنْفِهَا<br>وَتَذُوْقُ بِلِسَانِهَا<br>وَتَاْخُذُ بِيَدِهَا | زینب اپنے کان سے سنتی ہے<br>اور اپنی آنکھ سے دیکھتی ہے<br>اور اپنی ناک سے سونگھتی ہے<br>اور اپنی زبان سے چکھتی ہے<br>اور اپنے ہاتھ سے پکڑتی ہے |

| | |
|---|---|
| بِمَ تَسْمَعُ زَيْنَبُ؟ | زَيْنَبُ تَسْمَعُ بِاُذُنِهَا |
| زینب کس چیز سے سنتی ہے؟ | زینب اپنے کان سے سنتی ہے |
| بِمَ تَنْظُرُ؟ | هِیَ تَنْظُرُ بِعَيْنِهَا |
| وہ کس چیز سے دیکھتی ہے؟ | وہ اپنی آنکھ سے دیکھتی ہے |
| بِمَ تَتَكَلَّمُ؟ | تَتَكَلَّمُ بِلِسَانِهَا |
| وہ کس چیز سے بولتی ہے؟ | وہ اپنی زبان سے بولتی ہے |
| يَا سَعِيْدَةُ! هَلْ تَسْمَعِيْنَ الْاَذَانَ؟ | نَعَمْ ، اَسْمَعُ الْاَذَانَ |
| اے سعیدہ! کیا تو اذان سنتی ہے؟ | جی ہاں میں اذان سنتی ہوں |
| اُنْظُرِیْ اِلَی السَّمَاءِ | اَنْظُرُ اِلَی السَّمَاءِ |
| آسمان کی طرف دیکھ | میں آسمان کی طرف دیکھتی ہوں |
| مَاذَا تَرَيْنَ؟ | اَرَی الشَّمْسَ |
| تو کیا دیکھتی ہے؟ | میں سورج کو دیکھتی ہوں |
| هَلْ تَتَكَلَّمِيْنَ الْعَرَبِيَّةَ ؟ | نَعَمْ، اَتَكَلَّمُ الْعَرَبِيَّةَ |
| کیا تو عربی بولتی ہے؟ | جی ہاں میں عربی بولتی ہوں |
| هَلْ تَفْهَمِيْنَ الْعَرَبِيَّةَ؟ | نَعَمْ، اَفْهَمُ الْعَرَبِيَّةَ |
| کیا تو عربی سمجھتی ہے؟ | جی ہاں میں عربی سمجھتی ہوں |
| بِمَ تُفَكِّرِيْنَ؟ | اُفَكِّرُ بِعَقْلِیْ |
| تو کس چیز سے سوچتی ہے؟ | میں اپنی عقل سے سوچتی ہوں |



## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| فاطمہ اذان سنتی ہے اور نماز پڑھتی ہے | فَاطِمَةُ تَسْمَعُ الْاَذَانَ وَتُصَلِّی الصَّلٰوةَ |
| سعیدہ گلاب کا پھول سونگھتی ہے | سَعِيْدَةُ تَشُمُّ الْوَرْدَةَ |

| | |
|---|---|
| اور کہتی ہے: کہ گلاب کی بو بہت اچھی ہے | وَتَقُوْلُ :رَائِحَۃُ الْوَرْدَۃِ طَیِّبَۃٌ |
| زینب ذہین لڑکی ہے | زَیْنَبُ بِنْتٌ ذَکِیَّۃٌ |
| پہلے سوچتی ہے پھر بولتی ہے | اَوَّلاً تَتَفَکَّرُ ثُمَّ تَتَکَلَّمُ |
| استانی کے ساتھ ادب سے بات کرتی ہے | تَتَکَلَّمُ مَعَ اُسْتَاذَتِھَا بِاَدَبٍ |

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| یَا زَیْنَبُ ! | نَعَم، یَا سَیِّدِیْ |
| اے زینب! | جی ہاں میری سردار |
| اُنْظُرِیْ اِلَی السَّمَآءِ | أَنْظُرُ اِلَی السَّمَاءِ |
| آسمان کی طرف دیکھ | میں آسمان کی طرف دیکھتی ہوں |
| مَاذَا تَرَیْنَ؟ | اَرٰی طَائِرَۃً |
| تو کیا دیکھتی ہے؟ | میں ہوائی جہاز کو دیکھتی ہوں |
| مَاذَا تَسْمَعِیْنَ؟ | اَسْمَعُ صَوْتَ طَائِرَۃٍ |
| تو کیا سنتی ہے؟ | میں ہوائی جہاز کی آواز سنتی ہوں |
| شُمِّیْ ھٰذِہِ الزَّھْرَۃَ | اَشُمُّ ھٰذِہِ الزَّھْرَۃَ |
| اس پھول کو سونگھ | میں اس پھول کو سونگھتی ہوں |
| کَیْفَ رَائِحَتُھَا؟ | رَائِحَتُھَا طَیِّبَۃٌ |
| اس کی خوشبو کیسی ہے؟ | اس کی خوشبو اچھی ہے |
| خُذِیْ ھٰذِہِ التُّفَّاحَۃَ | اٰخُذُ ھٰذِہِ التُّفَّاحَۃَ |
| یہ سیب لے لے | میں یہ سیب لیتی ہوں |
| کَیْفَ طَعْمُھَا؟ | طَعْمُھَا لَذِیْذٌ |
| اس کا ذائقہ کیسا ہے؟ | اس کا ذائقہ مزیدار ہے |

[پینتیسواں سبق]

# اَلدَّرسُ الْخَامِسُ وَ الثَّلاثُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں ماضی کے صیغہ واحد مذکر حاضر سے واحد متکلم بنانے کی مشق کرائی گئی ہے کچھ صیغے امر کے واحد مذکر حاضر کے بھی ہیں۔

| الفعل الماضی | المذکر |
|---|---|
| یَقُوْلُ خَالِدٌ: سَمِعْتُ الْاَذَانَ وَصَلَّیْتُ | خالد کہتا ہے: میں نے اذان سنی اور نماز پڑھی |
| اَخَذْتُ الْوَرْدَةَ وَشَمَمْتُ | میں نے پھول پکڑا اور سونگھا |
| نَظَرْتُ اِلٰی اُمِّیْ وَاَبِیْ وَفَرِحْتُ | میں نے اپنی والدہ اور والد کی طرف دیکھا اور خوش ہوا |
| فَکَّرْتُ اَوَّلاً ثُمَّ تَکَلَّمْتُ | میں نے پہلے سوچا پھر بات کی |
| هَلْ سَمِعْتَ الْاَذَانَ؟ | نَعَمْ، سَمِعْتُ الْاَذَانَ |
| کیا تو نے اذان سنی؟ | جی ہاں میں نے اذان سنی |
| هَلْ صَلَّیْتَ؟ | نَعَمْ، صَلَّیْتُ |
| کیا تو نے نماز پڑھی؟ | جی ہاں میں نے نماز پڑھی |
| هَلْ اَخَذْتَ الْوَرْدَةَ؟ | نَعَمْ، اَخَذْتُ الْوَرْدَةَ |
| کیا تو نے گلاب کا پھول لیا؟ | جی ہاں میں نے گلاب کا پھول لیا |
| هَلْ شَمَمْتَهَا؟ | نَعَمْ، شَمَمْتُهَا |
| کیا تو نے اسے سونگھا؟ | جی ہاں میں نے اسے سونگھا |
| کَیْفَ رَائِحَتُهَا؟ | رَائِحَتُهَا طَیِّبَةٌ |
| اس کی خوشبو کیسی ہے؟ | اس کی خوشبو اچھی ہے |

| | |
|---|---|
| هَلْ نَظَرْتَ اِلٰی اَبَوَیْکَ؟ | نَعَمْ، نَظَرْتُ اِلٰی اَبَوَیَّ |
| کیا تو نے اپنے والدین کی طرف دیکھا؟ | جی ہاں میں نے اپنے والدین کی طرف دیکھا |
| هَلْ فَرِحْتَ بِهِمَا؟ | نَعَمْ، فَرِحْتُ بِهِمَا |
| کیا تو ان سے خوش ہوا؟ | جی ہاں میں ان سے خوش ہوا |
| هَلْ فَكَّرْتَ قَبْلَ الْكَلَامِ؟ | نَعَمْ، فَكَّرْتُ قَبْلَ الْكَلَامِ |
| کیا تو نے بات کرنے سے پہلے سوچا؟ | جی ہاں میں نے بات کرنے سے پہلے سوچا |

| | |
|---|---|
| سَعِيْدٌ سَمِعَ الْاَذَانَ وَصَلّٰى | سعید نے اذان سنی اور نماز پڑھی |
| هُوَ اَخَذَ الْوَرْدَةَ وَشَمَّهَا | اس نے پھول لیا اور اس کو سونگھا |
| وَنَظَرَ اِلٰی اُمِّهٖ وَاَبِيْهِ وَفَرِحَ | اور اپنی والدہ اور والد کی طرف دیکھا اور خوش ہوا |
| وَفَكَّرَ اَوَّلاً ثُمَّ تَكَلَّمَ | اور پہلے سوچا پھر بات کی |



| | |
|---|---|
| هَلْ سَمِعَ سَعِيْدُنِ الْأَذَانَ؟ | نَعَمْ، سَمِعَ سَعِيْدُنِ الْاَذَانَ |
| کیا سعید نے اذان سنی؟ | جی ہاں سعید نے اذان سنی |
| هَلْ صَلّٰى سَعِيْدٌ؟ | نَعَمْ، صَلّٰى سَعِيْدٌ |
| کیا سعید نے نماز پڑھی | جی ہاں سعید نے نماز پڑھی |
| هَلْ اَخَذَ الْوَرْدَةَ وَشَمَّهَا | نَعَمْ، اَخَذَ الْوَرْدَةَ وَشَمَّهَا |
| کیا اس نے پھول لیا اور اس کو سونگھا؟ | جی ہاں اس نے پھول لیا اور اس کو سونگھا |
| هَلْ نَظَرَ اِلٰی اُمِّهٖ وَاَبِيْهِ؟ | نَعَمْ، نَظَرَ اِلٰی اُمِّهٖ وَاَبِيْهِ |
| کیا اس نے اپنی والدہ اور والد کی طرف دیکھا؟ | جی ہاں اس نے اپنی والدہ اور والد کی طرف دیکھا |
| هَلْ فَرِحَ بِهِمَا؟ | نَعَمْ، فَرِحَ بِهِمَا |
| کیا وہ ان دونوں سے خوش ہوا؟ | جی ہاں وہ ان دونوں سے خوش ہوا |
| هَلْ فَكَّرَ اَوَّلاً ثُمَّ تَكَلَّمَ؟ | نَعَمْ، فَكَّرَ اَوَّلاً ثُمَّ تَكَلَّمَ |
| کیا اس نے پہلے سوچا پھر بات کی؟ | جی ہاں اس نے پہلے سوچا پھر بات کی |

# تمرین (مشق)

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| يَقُوْلُ حَامِدٌ لِعَابِدٍ | حامد عابد سے کہتا ہے |
| سَمِعْتُ كَلَامَكَ | میں نے تیری بات سنی |
| وَرَأَيْتُ عَمَلَكَ | اور میں نے تیرا کام دیکھا |
| كَلَامُكَ طَيِّبٌ | تیری بات اچھی ہے |
| وعَمَلُكَ جَيِّدٌ | اور تیرا کام عمدہ ہے |
| وَيَقُوْلُ عَابِدٌ لِحَامِدٍ | اور عابد حامد سے کہتا ہے |
| لَمَّا رَأَيْتُكَ فَرِحْتُ | جب میں نے تجھے دیکھا میں خوش ہوا |
| دَخَلَ مَحْمُوْدٌ حَدِيْقَةً | محمود باغ میں داخل ہوا |
| وَقَطَفَ مِنْهَا وَرْدَةً وَشَمَّهَا | اور گلاب کا پھول توڑا اور اس کو سونگھا |



عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| سعید نے حامد سے کہا | قَالَ سَعِيْدٌ لِحَامِدٍ |
| پہلے سوچو پھر بولو | اَوَّلًا تفكَّرْ ثُمَّ تكَلَّمْ |
| اور محمود سے کہو | وَقُلْ لِمَحْمُوْدٍ |
| تجھے سعید نے بلایا ہے | دَعَاكَ سَعِيْدٌ |
| اس کے پاس جاؤ | اِذْهَبْ اِلَيْهِ |
| اور اس کی بات سنو | وَاسْمَعْ قَوْلَهٗ |
| یہ گلاب کا عطر ہے | هٰذِهٖ عِطْرُ الْوَرْدِ |
| اسے سونگھو | شُمَّ هٰذَا |
| اور بتاؤ اس کی خوشبو کیسی ہے | وَنَبِّئْ كَيْفَ رَائِحَتُهَا |
| میں نے کھانا چکھا ہے | ذُقْتُ الطَّعَامَ |
| کھانا مزیدار ہے | اَلطَّعَامُ لَذِيْذٌ |

[چھتیسواں سبق] (املاء)

# اَلدَّرسُ السَّادِسُ وَالثَّلاثُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں تاء کے لکھنے کے مختلف قواعد کی مشق کرائی گئی ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْاٰنَ | اب | اَلظَّرْفُ | لفافہ |
| اَغْلَقْتُ | میں نے بند کیا | صُنْدُوْقُ الْبَرِیْدِ | لیٹر بکس |
| یَدْعُوْ | وہ بلاتا ہے | اَلْعُنْوَانُ | پتہ |
| حَفِظْتُ | میں نے یاد کیا | مِحْفَظَةٌ | بستہ |
| فَهِمْتُ | میں نے سمجھا | اَشُمُّ | میں سونگھتا ہوں |
| اَتَكَلَّمُ | میں بات کرتا ہوں | اَذُوْقُ | میں چکھتا ہوں |
| اَفْهَمُ | میں سمجھتا ہوں | اَرٰی | میں دیکھتا ہوں |
| شَمَمْتُ | میں نے سونگھا | تَكَلَّمَ | اس نے کلام کیا |
| قَطَفَ | اس نے توڑا | ذُقْتُ | میں نے چکھا |
| عِطْرُ الْوَرْدِ | گلاب کا عطر | اَلزَّمِیْلَاتُ | سہیلیاں |



## الجمل

| | |
|---|---|
| اَخَذْتُ الْقُرْاٰنَ الْكَرِیْمَ | میں نے قرآن کریم لیا |
| وَقَرَاْتُهٗ | اور اسے پڑھا |
| وَفَهِمْتُ مَعْنَاهُ | اور اس کے معنی کو سمجھا |
| وَاَعْمَلُ بِهٖ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰی | اور میں انشاء اللہ اس پر عمل بھی کروں گا |
| خَالِدٌ كَتَبَ رِسَالَةً اِلٰی وَالِدِهٖ | خالد نے اپنے والد کو خط لکھا |
| وَقَالَ لَهٗ اَنَا اَزُوْرُكُمْ فِیْ شَعْبَانَ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰی | اور ان سے کہا میں ان شاء اللہ شعبان میں آپ سے ملاقات کروں گا |
| دَخَلَتِ الطِّفْلَةُ اِلَی الْبُسْتَانِ | بچی باغ میں داخل ہوئی |
| وَرَأَتِ الْاَشْجَارَ | اور درختوں کو دیکھا |

| | |
|---|---|
| وَشَمَّتِ الْاَزْهَارَ | اور پھولوں کو سونگھا |
| ثُمَّ جَلَسَتْ تَحتَ شَجَرَةٍ | پھر ایک درخت کے نیچے بیٹھ گئی |
| وَسَمِعَتِ الْاَصْوَاتَ الْجَمِيْلَةَ لِلطُّيُوْرِ | اور پرندوں کی خوبصورت آوازیں سنیں |
| سَالِمٌ تِلْمِيْذٌ مُجْتَهِدٌ | سالم ایک محنتی شاگرد ہے |
| يَدْرُسُ فِي الْمَدْرَسَةِ | وہ مدرسہ میں پڑھتا ہے |
| وَيَجْتَهِدُ | اور محنت کرتا ہے |
| وَيَفْهَمُ الْعَرَبِيَّةَ | اور عربی سمجھتا ہے |
| وَيَقْرَأُ الْعَرَبِيَّةَ | اور عربی پڑھتا ہے |
| وَيَكْتُبُ الْعَرَبِيَّةَ | اور عربی لکھتا ہے |
| وَيَتَكَلَّمُ الْعَرَبِيَّةَ | اور عربی بولتا ہے |
| يُحِبُّهُ اَسَاتِذَتُهُ وَزُمَلَاؤُهُ | اس کے اساتذہ اور دوست اس سے محبت کرتے ہیں |
| جَمِيْلَةٌ تِلْمِيْذَةٌ مُجْتَهِدَةٌ اَيْضًا | جمیلہ بھی ایک محنتی شاگردہ ہے |
| تَذْهَبُ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | وہ مدرسے جاتی ہے |
| وَتُسَلِّمُ عَلَى الْمُعَلِّمَةِ وَالزَّمِيْلَاتِ | اور استانی اور سہیلیوں کو سلام کرتی ہے |
| وَتَخْدِمُ اُمَّهَا فِي الْبَيْتِ | اور گھر میں اپنی والدہ کی خدمت کرتی ہے |
| وَتُحِبُّ اِخْوَتَهَا وَاَخَوَاتِهَا | اور اپنے بھائیوں اور بہنوں سے محبت کرتی ہے |

[سینتیسواں سبق]

# اَلدَّرسُ السَّابعُ وَ الثَّلاثُوْنَ

## الفعل الماضی المؤنث

ملاحظہ: اس سبق میں ماضی کے صیغہ واحد مؤنث حاضر اور واحد متکلم کا فرق بتایا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| تَقُوْلُ فَاطِمَةُ سَمِعْتُ الْاَذَانَ وَصَلَّيْتُ | فاطمہ کہتی ہے میں نے اذان سنی اور نماز پڑھی |
| قَطَفْتُ الزَّهْرَةَ وَشَمَمْتُ | میں نے پھول توڑا اور سونگھا |
| وَنَظَرْتُ اِلٰی اُمِّی وَاَبِیْ وَفَرِحْتُ | اور اپنی والدہ اور والد کی طرف دیکھا اور خوش ہوئی |
| فَكَّرْتُ اَوَّلاً ثُمَّ تَكَلَّمْتُ | میں نے پہلے سوچا پھر بات کی |



| | |
|---|---|
| هَلْ سَمِعْتِ الْاَذَانَ يَا فَاطِمَةُ؟ | نَعَمْ ، سَمِعْتُ الْاَذَانَ |
| اے فاطمہ! کیا تو نے اذان سنی؟ | جی ہاں میں نے اذان سنی |
| هَلْ صَلَّيْتِ؟ | نَعَمْ ، صَلَّيْتُ |
| کیا تو نے نماز پڑھی؟ | جی ہاں میں نے نماز پڑھی |
| هَلْ شَمَمْتِ الزَّهْرَةَ؟ | نَعَمْ ، شَمَمْتُ الزَّهْرَةَ |
| کیا تو نے پھول سونگھا؟ | جی ہاں میں نے پھول سونگھا |
| كَيْفَ رَائِحَتُهَا؟ | رَائِحَتُهَا طَيِّبَةٌ |
| اس کی خوشبو کیسی ہے؟ | اس کی خوشبو اچھی ہے |
| هَلْ نَظَرْتِ اِلٰی اَبَوَيْكِ؟ | نَعَمْ ، نَظَرْتُ اِلٰی اَبَوَیَّ |
| کیا تو نے اپنے والدین کو دیکھا؟ | جی ہاں میں نے اپنے والدین کو دیکھا |
| هَلْ فَرِحْتِ بِهِمَا؟ | نَعَمْ ، فَرِحْتُ بِهِمَا |
| کیا تو ان سے خوش ہوئی؟ | جی ہاں میں ان سے خوش ہوئی |

| | |
|---|---|
| هَلْ فَكَّرْتِ قَبْلَ الْكَلَامِ؟<br>کیا تو نے بات کرنے سے پہلے سوچا؟ | نَعَمْ فَكَّرْتُ قَبْلَ الْكَلَامِ<br>جی ہاں میں نے بات کرنے سے پہلے سوچا |
| سَعِيْدَةٌ سَمِعَتِ الْأَذَانَ وَصَلَّتْ<br>وَقَطَفَتِ الزَّهْرَةَ وَشَمَّتْ<br>وَنَظَرَتْ اِلٰى أُمِّهَا<br>وَاَبِيْهَا وَفَرِحَتْ<br>وَفَكَّرَتْ اَوَّلًا ثُمَّ تَكَلَّمَتْ | سعیدہ نے اذان سنی اور نماز پڑھی<br>اور پھول توڑا اور سونگھا<br>اور اپنی والدہ اور والد کی طرف دیکھا اور<br>خوش ہوئی<br>اور پہلے اس نے سوچا پھر بات کی |
| هَلْ سَمِعَتْ سَعِيْدَةُ الْاَذَانَ؟<br>کیا سعیدہ نے اذان سنی؟ | نَعَمْ ، سَمِعَتْ سَعِيْدَةُ الْاَذَانَ<br>جی ہاں سعیدہ نے اذان سنی |
| هَلْ صَلَّتْ؟<br>کیا اس نے نماز پڑھی؟ | نَعَمْ ، صَلَّتْ<br>جی ہاں اس نے نماز پڑھی |
| هَلْ قَطَفَتِ الزَّهْرَةَ وَشَمَّتْ؟<br>کیا اس نے پھول توڑا اور اسے سونگھا؟ | نَعَمْ ، قَطَفَتِ الزَّهْرَةَ وَشَمَّتْ<br>جی ہاں اس نے پھول توڑا اور اسے سونگھا |
| هَلْ نَظَرَتْ اِلٰى اُمِّهَا وَاَبِيْهَا؟<br>کیا اس نے اپنی والدہ اور والد کی طرف دیکھا | نَعَمْ ، نَظَرَتْ اِلٰى اُمِّهَا وَاَبِيْهَا<br>جی ہاں اس نے اپنی والدہ اور والد کی طرف دیکھا |
| هَلْ فَرِحَتْ بِهِمَا؟<br>کیا وہ ان دونوں سے خوش ہوئی؟ | نَعَمْ ، فَرِحَتْ بِهِمَا<br>جی ہاں وہ ان دونوں سے خوش ہوئی |
| هَلْ فَكَّرَتْ اَوَّلًا ثُمَّ تَكَلَّمَتْ؟<br>کیا اس نے پہلے سوچا پھر بات کی؟ | نَعَمْ ، فَكَّرَتْ قَبْلَ الْكَلَامِ<br>جی ہاں اس نے بات کرنے سے پہلے سوچا |

## تمرین (مشق)

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| تَقُوْلُ فَاطِمَةُ لِزَيْنَبَ | فاطمہ زینب سے کہتی ہے |
| سَمِعْتُ صَوْتَكِ وَاَنْتِ تَقْرَئِيْنَ الْقُرْاٰنَ | میں نے تیری آواز سنی جبکہ تو قرآن پڑھ رہی تھی |
| فَفَرِحْتُ | پس میں خوش ہوئی |
| صَوْتُكِ جَمِيْلٌ | تیری آواز پیاری ہے |
| وَقِرَاءَ تُكِ جَمِيْلَةٌ | اور تیرا پڑھنا اچھا ہے |
| اَخَذَتْ سَعِيْدَةُ زَهْرَةً مِنْ زَمِيْلَتِهَا | سعیدہ نے اپنی سہیلی سے پھول لیا |
| وَشَمَّتْ وَقَالَتْ رَائِحَتُهَا طَيِّبَةٌ وَهِيَ جَمِيْلَةٌ | اور سونگھا اور کہا اس کی خوشبو اچھی ہے اور یہ (پھول) خوبصورت ہے |



عربی میں ترجمہ کریں

| | |
|---|---|
| معلم نے نعیمہ سے کہا | قَالَ الْمُعَلِّمُ لِنَعِيْمَةَ |
| میری بات غور سے سنو | اِسْتَمِعِيْ كَلَامِيْ |
| بچی نے ماں کو دیکھا | اَلطِّفْلَةُ رَاَتِ الْاُمَّ |
| اور اس کی طرف دوڑی | وَجَرَتْ اِلَيْهَا |
| ماں خوش ہوئی | فَرِحَتِ الْاُمُّ |
| اور اسے اٹھالیا | وَحَمَلَتْهَا |
| اور اسے پیار کیا | وَقَبَّلَتْهَا |
| اور اسے ایک پھول دیا | وَاَعْطَتْهَا زَهْرَةً |
| اور اس سے کہا | وَقَالَتْ لَهَا |
| اسے لے لو اور سونگھو | خُذِيْهَا ' وَشُمِّيْهَا |

[التلمیذ فی المدرسة]

# الدرس الثامن والثلاثون

ملاحظہ: اس سبق میں مضارع کے صیغہ واحد حاضر سے صیغہ واحد متکلم بنانے کی ترکیب بیان کی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| خَالِدٌ تِلْمِیْذٌ نَشِیْطٌ | خالد ایک چست شاگرد ہے |
| یَقُوْمُ فِی الصَّبَاحِ الْبَاکِرِ | وہ صبح سویرے اٹھتا ہے |
| وَیَتَوَضَّأُ | اور وضو کرتا ہے |
| وَیُصَلِّیْ فِی الْمَسْجِدِ | اور مسجد میں نماز پڑھتا ہے |
| وَیَتْلُو الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ | اور قرآن کریم کی تلاوت کرتا ہے |
| ثُمَّ یَأْخُذُ الْکِتَابَ | پھر کتاب پکڑتا ہے |
| وَیُسَلِّمُ عَلٰی اُمِّہٖ وَاَبِیْہِ | اور اپنی والدہ اور والد کو سلام کرتا ہے |
| وَیَذْهَبُ اِلَی الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسہ کی طرف جاتا ہے |
| هُوَ یَتَعَلَّمُ فِی الصَّفِّ الْاَوَّلِ | وہ پہلی میں پڑھتا ہے |
| یَدْخُلُ اِلَی الْفَصْلِ | وہ درس گاہ میں داخل ہوتا ہے |
| وَیُسَلِّمُ عَلٰی اُسْتَاذِہٖ وَیَجْلِسُ بِاَدَبٍ | اور اپنے استاد کو سلام کرتا ہے اور ادب سے بیٹھتا ہے |
| وَیَسْتَمِعُ اِلَی الْاُسْتَاذِ | اور استاد کی طرف متوجہ ہوتا ہے |
| وَلَا یَلْتَفِتُ اِلَی الْیَمِیْنِ اَوِ الْیَسَارِ | اور دائیں یا بائیں توجہ نہیں کرتا |

| سوالات | جوابات |
|---|---|
| مَنْ اَنْتَ یَا خَالِدُ؟ | اَنَا تِلْمِیْذٌ نَشِیْطٌ |
| اے خالد! تو کون ہے؟ | میں چست (محنتی) شاگرد ہوں |

| | |
|---|---|
| مَتٰی تَقُوْمُ ؟ | اَقُوْمُ فِی الصَّبَاحِ الْبَاکِرِ |
| تو کب اٹھتا ہے؟ | میں صبح سویرے اٹھتا ہوں |
| اَیْنَ تُصَلِّیْ؟ | اُصَلِّیْ فِی الْمَسْجِدِ |
| تو کہاں نماز پڑھتا ہے؟ | میں مسجد میں نماز پڑھتا ہوں |
| هَلْ تَتْلُو الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ؟ | نَعَمْ ، اَتْلُو الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ |
| کیا تو قرآن کریم کی تلاوت کرتا ہے؟ | جی ہاں میں قرآن کریم کی تلاوت کرتا ہوں |
| مَتٰی تَذْهَبُ اِلَی الْمَدْرَسَةِ؟ | اَذْهَبُ اِلَی الْمَدْرَسَةِ مُبَکِّرًا |
| تو مدرسے کب جاتا ہے؟ | میں صبح سویرے مدرسے جاتا ہوں |
| هَلْ تُسَلِّمُ عَلٰی اُسْتَاذِکَ؟ | نَعَمْ ، اُسَلِّمُ عَلٰی اُسْتَاذِیْ |
| کیا تو اپنے استاد کو سلام کرتا ہے؟ | جی ہاں میں اپنے استاد کو سلام کرتا ہوں |
| کَیْفَ تَجْلِسُ فِی الْفَصْلِ؟ | اَجْلِسُ فِی الْفَصْلِ بِاَدَبٍ |
| تو درس گاہ میں کیسے بیٹھتا ہے؟ | میں درس گاہ میں ادب سے بیٹھتا ہوں |
| مَتٰی تَعُوْدُ اِلَی الْبَیْتِ؟ | اَعُوْدُ اِلَی الْبَیْتِ فِی الْمَسَاءِ |
| تو گھر کب لوٹتا ہے؟ | میں گھر شام کو لوٹتا ہوں |
| مَتٰی تَنَامُ؟ | اَنَامُ بَعْدَ الْعِشَاءِ |
| تو کب سوتا ہے؟ | میں عشاء کے بعد سوتا ہوں |



## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| یہ مدرسہ کا چپڑاسی ہے | هٰذَا خَادِمُ الْمَدْرَسَةِ |
| یہ نیک آدمی ہے | هٰذَا رَجُلٌ صَالِحٌ |
| نماز کی پابندی کرتا ہے | یُوَاظِبُ عَلَی الصَّلٰوةَ |
| سچائی اور امانت داری کے ساتھ کام کرتا ہے | یَعْمَلُ بِالصِّدْقِ وَالْاَمَانَةِ |

| | |
|---|---|
| صبح سویرے درس گاہیں کھولتا ہے | يَفْتَحُ الْفُصُوْلَ صَبَاحًا |
| اور انہیں صاف کرتا ہے | وَيُنَظِّفُهَا |
| اور گھنٹی بجاتا ہے | وَيَدُقُّ الْجَرَسَ |
| شام کو درس گاہیں بند کرتا ہے | وَيُغْلِقُ الْفُصُوْلَ مَسَاءً ا |
| وہ دن رات اخلاص کے ساتھ مدرسہ کی خدمت کرتا ہے | هُوَ يَخْدِمُ الْمَدْرَسَةِ لَيْلاً وَنَهَارًا بِالْإِخْلَاصِ |

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| مَحْمُوْدٌ وَلَدٌ نَشِيْطٌ | محمود ایک چست لڑکا ہے |
| يَأْخُذُ السَّلَّةَ صَبَاحًا وَيَخْرُجُ مِنَ الْبَيْتِ | وہ صبح ٹوکری پکڑتا ہے اور گھر سے نکلتا ہے |
| وَيَذْهَبُ اِلَى سُوْقِ اللَّحْمِ فَيَشْتَرِىْ لَحْمًا | اور گوشت مارکیٹ کی طرف جاتا ہے پھر گوشت خریدتا ہے |
| ثُمَّ يَذْهَبُ اِلَى سُوْقِ الْخَضْرَوَاتِ | پھر سبزی مارکیٹ کی طرف جاتا ہے |
| فَيَشْتَرِىْ خَضْرَةً وَفَاكِهَةً | پھر سبزی اور پھل خریدتا ہے |
| وَيَضَعُهَا فِى السَّلَّةِ | اور انہیں ٹوکری میں رکھتا ہے |
| ثُمَّ يَرْجِعُ اِلَى بَيْتِهٖ | پھر اپنے گھر کی طرف لوٹتا ہے |
| وَيَتَنَاوَلُ الْفَطُوْرَ وَيَشْرَبُ الْحَلِيْبَ | اور ناشتہ کرتا ہے اور دودھ پیتا ہے |
| ثُمَّ يَذْهَبُ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | پھر مدرسہ کی طرف جاتا ہے |





# اَلدَّرسُ التَّاسِعُ وَالثَّلاثُوْنَ

## اَلتِّلْمِیْذَانِ فِی الْمَدْرَسَۃِ

ملاحظہ: اس سبق میں صیغہ تثنیہ مذکر حاضر سے صیغہ تثنیہ متکلم بنانے کی مشق کرائی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| خَالِدٌ وَشَاهِدٌ اَخَوَانِ | خالد اور شاہد دو بھائی ہیں |
| هُمَا تِلْمِيْذَانِ فِي الْمَدْرَسَةِ | وہ دونوں مدرسہ کے طالب علم ہیں |
| يَقُوْمَانِ فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ | دونوں صبح سویرے اٹھتے ہیں |
| وَيَتَوَضَّئَانِ وَيُصَلِّيَانِ فِي الْمَسْجِدِ | اور وضو کرتے ہیں اور مسجد میں نماز پڑھتے ہیں |
| وَيَتْلُوَانِ الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ | اور قرآن کریم کی تلاوت کرتے ہیں |
| ثُمَّ يَتَنَاوَلَانِ الْفُطُوْرَ | پھر ناشتہ کرتے ہیں |
| وَيَأْخُذَانِ الْكُتُبَ | اور کتابیں اٹھاتے ہیں |
| وَيُسَلِّمَانِ عَلٰى اُمِّهِمَا وَاَبِيْهِمَا | اور دونوں اپنے والدین کو سلام کرتے ہیں |
| وَيَذْهَبَانِ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسہ کی طرف جاتے ہیں |
| هُمَا يَتَعَلَّمَانِ فِي الصَّفِّ الْاَوَّلِ | وہ دونوں جماعت اول میں پڑھتے ہیں |
| يَدْخُلَانِ اِلَى الْفَصْلِ | دونوں درس گاہ میں داخل ہوتے ہیں |
| وَيُسَلِّمَانِ عَلٰى اُسْتَاذِهِمَا | اور اپنے استاد کو سلام کرتے ہیں |
| وَيَجْلِسَانِ بِاَدَبٍ | اور ادب سے بیٹھتے ہیں |
| وَيَسْتَمِعَانِ اِلَى الْاُسْتَاذِ | اور استاد کی طرف متوجہ ہوتے ہیں |
| وَلَا يَلْتَفِتَانِ اِلَى الْيَمِيْنِ اَوِ الْيَسَارِ | اور دائیں یا بائیں طرف متوجہ نہیں ہوتے |

| | |
|---|---|
| مَنْ اَنْتُمَا یَا خَالِدٌ وَشَاهِدٌ؟ | نَحْنُ اَخَوَانِ وَتِلْمِیْذَانِ |
| اے خالد اور شاہد! تم دونوں کون ہو؟ | ہم دونوں بھائی اور طالب علم ہیں |
| مَتٰی تَقُوْمَانِ؟ | نَقُوْمُ فِی الصَّبَاحِ الْبَاکِرِ |
| تم کب اٹھتے ہو؟ | ہم صبح سویرے اٹھتے ہیں |
| اَیْنَ تُصَلِّیَانِ؟ | نُصَلِّی فِی الْمَسْجِدِ |
| تم کہاں نماز پڑھتے ہو؟ | ہم مسجد میں نماز پڑھتے ہیں |
| هَلْ تَتْلُوَانِ الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمِ؟ | نَعَمْ ، نَتْلُو الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ |
| کیا تم قرآن کریم کی تلاوت کرتے ہو؟ | جی ہاں! ہم دونوں قرآن کی تلاوت کرتے ہیں |
| هَلْ تُسَلِّمَانِ عَلٰی اُمِّکُمَا وَاَبِیْکُمَا؟ | نَعَمْ ، نُسَلِّمُ عَلٰی اُمِّنَا وَاَبِیْنَا |
| کیا تم اپنے ماں اور باپ کو سلام کرتے ہو؟ | جی ہاں ہم اپنے ماں، باپ کو سلام کرتے ہیں |
| مَتٰی تَذْهَبَانِ اِلَی الْمَدْرَسَةِ؟ | نَذْهَبُ اِلَی الْمَدْرَسَةِ صَبَاحًا |
| تم مدرسے کب جاتے ہو؟ | ہم مدرسہ صبح کے وقت جاتے ہیں |
| کَیْفَ تَجْلِسَانِ فِی الْفَصْلِ؟ | نَجْلِسُ فِی الْفَصْلِ بِاَدَبٍ |
| تم درس گاہ میں کیسے بیٹھتے ہو؟ | ہم درس گاہ میں ادب سے بیٹھتے ہیں |
| مَتٰی تَعُوْدَانِ اِلَی الْبَیْتِ؟ | نَعُوْدُ اِلَی الْبَیْتِ مَسَاءً |
| تم گھر کی طرف کب لوٹتے ہو؟ | ہم گھر کی طرف شام کو لوٹتے ہیں |
| هَلْ تُذَاکِرَانِ فِی اللَّیْلِ؟ | نَعَمْ ، نُذَاکِرُ فِی اللَّیْلِ |
| کیا تم رات کے وقت تکرار کرتے ہو؟ | جی ہاں ہم رات کے وقت تکرار کرتے ہیں |
| مَتٰی تَنَامَانِ؟ | نَنَامُ بَعْدَ الْعِشَاءِ |
| تم کب سوتے ہو؟ | ہم عشاء کے بعد سوتے ہیں |

# تمرین

✿ عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| عابد اور عارف دونوں بھائی ہیں | عَابِدٌ وَعَارِفٌ اَخَوَانِ |
| وہ دونوں نیک اور ذہین لڑکے ہیں | هُمَا صَالِحَانِ وَ وَلَدَانِ ذَكِيَّانِ |
| صبح گھر سے نکلتے ہیں | يَخْرُجَانِ مِنَ الْبَيْتِ صَبَاحًا |
| اور مسجد کو جاتے ہیں | وَيَذْهَبَانِ اِلَى الْمَسْجِدِ |
| اور جماعت کے ساتھ نماز ادا کرتے ہیں | وَيُصَلِّيَانِ مَعَ الْجَمَاعَةِ |
| پھر ادب سے بیٹھ جاتے ہیں | ثُمَّ يَجْلِسَانِ بِاَدَبٍ |
| اور ذکر کرتے ہیں | وَيَذْكُرَانِ |
| اور تھوڑی دیر بعد گھر لوٹ آتے ہیں | وَيَرْجِعَانِ اِلَى الْبَيْتِ بَعْدَ قَلِيْلٍ |
| ناشتہ کرتے ہیں | يَتَنَاوَلَانِ الْفَطُوْرَ |
| اور اسکول چلے جاتے ہیں | وَيَذْهَبَانِ اِلَى الْمَدْرَسَةِ |



✿ اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| اَنَا وَمَحْمُوْدٌ اَخَوَانِ | میں اور محمود دونوں بھائی ہیں |
| نَتَعَلَّمُ فِي الصَّفِّ الْاَوَّلِ | ہم جماعت اول میں تعلیم حاصل کرتے ہیں |
| نَرْجِعُ مِنَ الْمَدْرَسَةِ اِلَى الْبَيْتِ | ہم مدرسے سے گھر کی طرف لوٹتے ہیں |
| وَنُسَلِّمُ عَلٰى وَالِدِنَا وَوَالِدَتِنَا | اور اپنے امی اور ابو کو سلام کرتے ہیں |
| وَنَاْكُلُ الطَّعَامَ | اور ہم کھانا کھاتے ہیں |
| وَنَسْتَرِيْحُ قَلِيْلًا وَنَلْعَبُ | اور ہم تھوڑی دیر آرام کرتے ہیں اور ہم کھیلتے ہیں |
| ثُمَّ نَجْلِسُ وَنَقْرَأُ دُرُوْسَنَا | پھر ہم بیٹھتے ہیں اور اپنے اسباق پڑھتے ہیں |
| وَنَحْفَظُهَا | اور اسے یاد کرتے ہیں |
| وَعِنْدَ مَا يَاْتِيْ وَقْتُ الصَّلٰوةِ | اور جب نماز کا وقت ہوتا ہے |
| نَضَعُ الْكُتُبَ | تو ہم کتابیں رکھ دیتے ہیں |
| وَنَذْهَبُ اِلَى الْمَسْجِدِ | اور مسجد کی طرف جاتے ہیں |
| وَنُصَلِّي مَعَ الْجَمَاعَةِ | اور جماعت کے ساتھ نماز پڑھتے ہیں |

# اَلدَّرسُ الْاَرْبَعُوْنَ

## اَلتَّلَامِیْذُ فِی الْمَدْرَسَۃِ

ملاحظہ: اس سبق میں مضارع کے صیغہ جمع مذکر غائب سے صیغہ جمع حاضر اور پھر جمع متکلم بنانے کی مشق کرائی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| خَالِدٌ وَشَاهِدٌ وَسَعِيْدٌ اِخْوَةٌ | خالد اور شاہد اور سعید (تینوں) بھائی ہیں |
| هُمْ تَلَامِيْذُ فِي الْمَدْرَسَةِ | وہ مدرسہ کے طالب علم ہیں |
| يَقُوْمُوْنَ فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ | وہ صبح سویرے اٹھتے ہیں |
| وَيَتَوَضَّئُوْنَ وَيُصَلُّوْنَ فِي الْمَسْجِدِ | اور وضو کرتے ہیں اور مسجد میں نماز پڑھتے ہیں |
| وَيَتْلُوْنَ الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ | اور قرآن کریم کی تلاوت کرتے ہیں |
| ثُمَّ يَتَنَاوَلُوْنَ الْفُطُوْرَ | پھر ناشتہ کرتے ہیں |
| وَيُسَلِّمُوْنَ عَلٰى اُمِّهِمْ وَاَبِيْهِمْ | اور اپنے ماں باپ کو سلام کرتے ہیں |
| وَيَذْهَبُوْنَ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسہ کی طرف جاتے ہیں |
| هُمْ يَتَعَلَّمُوْنَ فِي الصَّفِّ الْاَوَّلِ | وہ جماعت اول میں پڑھتے ہیں |
| يَدْخُلُوْنَ اِلَى الْفَصْلِ | وہ درس گاہ میں داخل ہوتے ہیں |
| يُسَلِّمُوْنَ عَلٰى اُسْتَاذِهِمْ | اپنے استاد کو سلام کرتے ہیں |
| وَيَجْلِسُوْنَ بِاَدَبٍ | اور ادب سے بیٹھتے ہیں |
| وَيَسْتَمِعُوْنَ اِلَى الْاُسْتَاذِ | اور استاد کی طرف متوجہ رہتے ہیں |
| وَلَا يَلْتَفِتُوْنَ اِلَى الْيَمِيْنِ اَوِ الْيَسَارِ | اور دائیں یا بائیں متوجہ نہیں ہوتے |

| | |
|---|---|
| مَنْ اَنْتُمْ یَا خَالِدُ وَشَاھِدُ وَسَعِیْدُ؟ | نَحْنُ اِخْوَۃٌ وَتَلَامِیْذُ |
| اے خالد شاہد اور سعید! تم کون ہو؟ | ہم بھائی ہیں اور طالب علم ہیں |
| مَتٰی تَقُوْمُوْنَ؟ | نَقُوْمُ فِی الصَّبَاحِ الْبَاکِرِ |
| تم کب اٹھتے ہو؟ | ہم صبح سویرے اٹھتے ہیں |
| اَیْنَ تُصَلُّوْنَ؟ | نُصَلِّیْ فِی الْمَسْجِدِ |
| تم نماز کہاں پڑھتے ہو؟ | ہم مسجد میں نماز پڑھتے ہیں |
| ھَلْ تَتْلُوْنَ الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ؟ | نَعَمْ، نَتْلُو الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ |
| کیا تم قرآن کریم کی تلاوت کرتے ہو؟ | جی ہاں ہم قرآن کریم کی تلاوت کرتے ہیں |
| ھَلْ تُسَلِّمُوْنَ عَلٰی اُمِّکُمْ وَاَبِیْکُمْ؟ | نَعَمْ، نُسَلِّمُ عَلٰی اُمِّنَا وَاَبِیْنَا |
| کیا تم اپنے والدین کو سلام کرتے ہو؟ | جی ہاں ہم اپنے والدین کو سلام کرتے ہیں |
| مَتٰی تَذْھَبُوْنَ اِلَی الْمَدْرَسَۃِ؟ | نَذْھَبُ اِلَی الْمَدْرَسَۃِ صَبَاحًا |
| تم مدرسے کب جاتے ہو؟ | ہم مدرسے صبح جاتے ہیں |
| فِیْ اَیِّ صَفٍّ تَتَعَلَّمُوْنَ؟ | نَتَعَلَّمُ فِی الصَّفِّ الْاَوَّلِ |
| تم کون سی جماعت میں پڑھتے ہو؟ | ہم جماعت اول میں پڑھتے ہیں |
| کَیْفَ تَجْلِسُوْنَ فِی الْفَصْلِ؟ | نَجْلِسُ فِی الْفَصْلِ بِاَدَبٍ |
| تم درس گاہ میں کیسے بیٹھتے ہو؟ | ہم درس گاہ میں ادب سے بیٹھتے ہیں |
| مَتٰی تَعُوْدُوْنَ اِلَی الْبَیْتِ؟ | نَعُوْدُ اِلَی الْبَیْتِ مَسَاءً |
| تم گھر کب لوٹتے ہو؟ | ہم گھر شام کو لوٹتے ہیں |
| ھَلْ تُذَاکِرُوْنَ دُرُوْسَکُمْ؟ | نَعَمْ، نُذَاکِرُ دُرُوْسَنَا |
| کیا تم اپنے اسباق کا تکرار کرتے ہو؟ | جی ہاں ہم اپنے اسباق کا تکرار کرتے ہیں |
| مَتٰی تَنَامُوْنَ؟ | نَنَامُ بَعْدَ الْعِشَاءِ |
| تم کب سوتے ہو؟ | ہم عشاء کے بعد سوتے ہیں |

## تمرین (مشق)

تَرْجِمْ بِالْعَرَبِيَّةِ:

| | |
|---|---|
| یہ مدرسہ کے طلبہ ہیں | هٰؤُلَاءِ طُلَّابُ الْمَدْرَسَةِ |
| صبح سویرے مدرسہ میں آتے ہیں | يَأْتُوْنَ اِلَى الْمَدْرَسَةِ صَبَاحًا |
| اور اپنا سبق پڑھتے ہیں | وَيَقْرَؤُنَ دَرْسَهُمْ |
| وہ محنتی ہیں | هُمْ مُجْتَهِدُوْنَ |
| اور اپنے استادوں سے محبت کرتے ہیں وہ | وَيُحِبُّوْنَ اَسَاتِذَتَهُمْ هُمْ لَا يَذْهَبُوْنَ |
| اپنے گھروں کو نہیں جاتے | اِلٰى بُيُوْتِهِمْ |
| بلکہ دار الاقامہ میں رہتے ہیں | بَلْ يَسْكُنُوْنَ فِي دَارِ الْإِقَامَةِ |
| اسی میں کھانا کھاتے ہیں | يَطْعَمُوْنَ فِيْهَا |
| اور اسی میں سوتے ہیں | وَيَنَامُوْنَ فِيْهَا |
| وہ رمضان شریف میں اپنے گھروں کو جاتے ہیں | هُمْ يَذْهَبُوْنَ اِلٰى بُيُوْتِهِمْ فِيْ رَمَضَانَ |



اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| اَلْيَوْمُ الْجُمْعَةُ | آج جمعہ ہے |
| نَحْنُ لَا نَذْهَبُ الْيَوْمَ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | آج ہم مدرسہ کی طرف نہیں جائیں گے |
| اَلْيَوْمُ نَغْتَسِلُ | آج ہم غسل کریں گے |
| وَنَلْبَسُ الثِّيَابَ النَّظِيْفَةَ | اور صاف ستھرے کپڑے پہنیں گے |
| وَنَذْهَبُ اِلَى الْمَسْجِدِ الْجَامِعِ | اور جامع مسجد کی طرف جائیں گے |
| وَنُصَلِّي الْجُمْعَةَ | اور جمعہ کی نماز پڑھیں گے |
| ثُمَّ نَرْجِعُ اِلَى الْبَيْتِ | پھر ہم گھر کی طرف لوٹیں گے |
| وَنَذْهَبُ اِلٰى زُمَلَائِنَا | اور اپنے دوستوں کی طرف جائیں گے |
| وَنَزُوْرُهُمْ | اور ان سے ملاقات کریں گے |
| وَنُسَلِّمُ عَلَيْهِمْ | اور انہیں سلام کریں گے |

| | |
|---|---|
| وَنَجْلِسُ مَعًا | اور ہم اکٹھے بیٹھیں گے |
| وَنَتَکَلَّمُ ثُمَّ نَرْجِعُ اِلَی الْبَیْتِ | اور باتیں کریں گے پھر گھر کی طرف لوٹ آئیں گے |



[اکتالیسواں سبق] (املاء)

# اَلدَّرْسُ الْحَادِیْ وَالْاَرْبَعُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں ہمزہ وصلی اور ہمزہ قطعی لکھنے کے قوانین کی مشق کرائی گئی ہے۔

## الجمل (جملے)

| | |
|---|---|
| لَعِبَتِ الطِّفْلَةُ مَعَ أُخْتِهَا فِیْ | بچی اپنی بہن کے ساتھ گھر کے باغیچے |
| حَدِیْقَةِ الْمَنْزِلِ وَفَرِحَتْ | میں کھیلی اور خوش ہوئی |
| جَهَّزَتِ الْأُمُّ الطَّعَامَ | ماں نے کھانا تیار کیا |
| وَقَدَّمَتْهُ اِلٰی اَوْلَادِهَا | اور اسے اپنے بچوں کے سامنے پیش کیا |
| وَالِدُ شَاهِدٍ رَجُلٌ صَالِحٌ | شاہد کا والد ایک نیک آدمی ہے |
| یَقُوْمُ قَبْلَ اَذَانِ الْفَجْرِ | وہ فجر کی اذان سے پہلے اٹھتا ہے |
| وَیُصَلِّی التَّهَجُّدَ | اور تہجد کی نماز پڑھتا ہے |
| وَعِنْدَ مَا یَسْمَعُ اَذَانَ الْفَجْرِ | اور جس وقت فجر کی اذان سنتا ہے |
| یَذْهَبُ اِلَی الْمَسْجِدِ | تو وہ مسجد کی طرف جاتا ہے |
| وَیَنْتَظِرُ الصَّلٰوةَ | اور وہ نماز کا انتظار کرتا ہے |
| ثُمَّ یُصَلِّی الْفَجْرَ مَعَ الْجَمَاعَةِ | پھر فجر کی نماز جماعت کے ساتھ پڑھتا ہے |
| وَیَذْکُرُ اللّٰهَ کَثِیْرًا | اور اللہ کا خوب ذکر کرتا ہے |
| هٰؤُلَاءِ طُلَّابٌ مُجْتَهِدُوْنَ وَصَالِحُوْنَ | یہ محنتی اور نیک طالب علم ہیں |

| | |
|---|---|
| یُحِبُّوْنَ زُمَلاءَ هُمْ وَاَسَاتِذَتَهُمْ | وہ اپنے دوستوں اور اساتذہ سے محبت کرتے ہیں |
| وَیَخْدِمُوْنَ اُمَّهَاتِهِمْ وَاٰبَاءَ هُمْ | اور اپنے والدین کی خدمت کرتے ہیں |
| لَا یَکْذِبُوْنَ وَلَایَتَجَادَلُوْنَ | نہ جھوٹ بولتے ہیں اور نہ آپس میں جھگڑا کرتے ہیں |



[بیالیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الثَّانِیْ وَالْاَرْبَعُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں ماضی کے صیغہ واحد مذکر حاضر اور واحد متکلم کا فرق واضح کیا گیا ہے۔

(الفعل الماضی)



(التلمیذ)

| | |
|---|---|
| یَسْأَلُ الْاُسْتَاذُ خالدًا | استاد خالد سے سوال کرتا ہے |
| مَاذَا فَعَلْتَ فِی الصَّبَاحِ؟ | تو نے صبح کے وقت کیا کیا؟ |
| فَیُجِیْبُ خالِدٌ وَیَقُوْلُ: یَا سَیِّدِیْ! | خالد جواب میں کہتا ہے: اے میرے سردار! |
| قُمْتُ فِی الصَّبَاحِ الْبَاکِرِ | میں صبح سویرے اٹھا |
| وَتَوَضَّأْتُ وذَهَبْتُ اِلَی الْمَسْجِدِ | اور وضو کیا اور مسجد کی طرف گیا |
| وَصَلَّیْتُ الْفَجْرَ مَعَ الْجَمَاعَةِ | اور میں نے فجر کی نماز جماعت سے پڑھی |
| وَتَلَوْتُ الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ | اور قرآن کریم کی تلاوت کی |
| ثُمَّ رَجَعْتُ اِلَی الْبَیْتِ وَتَنَاوَلْتُ | پھر میں گھر کی طرف لوٹا اور میں نے ناشتہ کیا |
| الْفُطُوْرَ، وَاَخَذْتُ کُتُبِیْ | اور اپنی کتابیں لیں |
| وَسَلَّمْتُ عَلٰی اَبِیْ وَاُمِّیْ | اور اپنے والدین کو سلام کیا |
| وَجِئْتُ اِلَی الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسہ کی طرف آیا |

| سوال | جواب |
| --- | --- |
| يَا مَحْمُوْدُ! مَتٰى قُمْتَ فِي الصَّبَاحِ؟ | قُمْتُ فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ |
| اے محمود! تو صبح کب اٹھا؟ | میں صبح سویرے اٹھا |
| هَلْ سَمِعْتَ اَذَانَ الْفَجْرِ؟ | نَعَمْ، سَمِعْتُ اَذَانَ الْفَجْرِ |
| کیا تو نے فجر کی اذان سنی؟ | جی ہاں میں نے فجر کی اذان سنی |
| اَيْنَ صَلَّيْتَ الْفَجْرَ؟ | صَلَّيْتُ الْفَجْرَ مَعَ الْجَمَاعَةِ |
| تو نے فجر کی نماز کہاں پڑھی؟ | میں نے فجر کی نماز جماعت کے ساتھ پڑھی |
| هَلْ تَلَوْتَ الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ؟ | نَعَمْ، تَلَوْتُ الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ |
| کیا تو نے قرآن کریم کی تلاوت کی؟ | جی ہاں میں نے قرآن کریم کی تلاوت کی |
| مَاذَا شَرِبْتَ فِي الصَّبَاحِ؟ | شَرِبْتُ لَبَنًا |
| تو نے صبح کے وقت کیا پیا؟ | میں نے دودھ پیا |
| وَمَاذَا اَكَلْتَ فِي الْفُطُوْرِ؟ | اَكَلْتُ خُبْزًا وَبَيْضًا |
| تو نے ناشتہ میں کیا کھایا؟ | میں نے روٹی اور انڈا کھایا |



| | |
| --- | --- |
| يَقُوْلُ مَحْمُوْدٌ | محمود کہتا ہے |
| خَالِدٌ قَامَ فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ | خالد صبح سویرے اٹھا |
| وَتَوَضَّأَ وَذَهَبَ اِلَى الْمَسْجِدِ | اس نے وضو کیا اور مسجد کی طرف گیا |
| وَصَلَّى الْفَجْرَ مَعَ الْجَمَاعَةِ | اور فجر کی نماز جماعت سے پڑھی |
| ثُمَّ رَجَعَ اِلَى الْبَيْتِ | پھر گھر کی طرف لوٹا |
| وَتَنَاوَلَ الْفُطُوْرَ وَاَخَذَ الْكُتُبَ | اور ناشتہ کیا اور کتابیں پکڑیں (اٹھائیں) |
| وَسَلَّمَ عَلٰى اَبِيْهِ وَاُمِّهٖ | اور اپنے والدین کو سلام کیا |
| وَجَاءَ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسے کی طرف آیا |

## تمرین (مشق)

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| ذَهَبَ خَالِدٌ اِلَى الْمَسْجِدِ | خالد مسجد کی طرف گیا |
| جَلَسَ مَحْمُوْدٌ تَحْتَ الْاَشْجَارِ | محمود درختوں کے نیچے بیٹھا |
| جِئْتُ مِنَ الْبَيْتِ | میں گھر سے آیا |
| كَتَبْتُ الرِّسَالَةَ | میں نے خط لکھا |
| اَخَذْتُ قَلَمًا | میں نے قلم پکڑا |
| مَاذَا اَكَلْتَ يَا حَامِدُ؟ | اے حامد! تو نے کیا کھایا؟ |
| وَمَاذَا شَرِبْتَ؟ | اور کیا پیا؟ |
| صَلَّيْتُ الظُّهْرَ فِي الْمَسْجِدِ | میں نے مسجد میں ظہر کی نماز پڑھی |
| سَلَّمْتُ عَلٰى اُسْتَاذِيْ | میں نے اپنے استاد کو سلام کیا |
| وَجَلَسْتُ فِيْ مَكَانِيْ | اور میں اپنی جگہ بیٹھا |



عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| خالد باغ میں کھیلا | لَعِبَ خَالِدٌ فِي الْبُسْتَانِ |
| محمود نے اپنا سبق یاد کیا | حَفِظَ مَحْمُوْدٌ دَرْسَهٗ |
| تم نے اپنا چہرہ دھویا | غَسَلْتَ وَجْهَكَ |
| میں نے پانی پیا | شَرِبْتُ مَاءً |
| بچہ سو گیا | نَامَ الطِّفْلُ |
| چڑیا اڑ گئی | طَارَ الْعُصْفُوْرُ |
| چپڑاسی نے درس گاہیں کھول دیں | فَتَحَ خَادِمُ الْفُصُوْلَ |
| اور انہیں صاف کر دیا | وَنَظَّفَهَا |
| پھر اس نے گھنٹی بجائی | ثُمَّ دَقَّ الْجَرَسَ |
| اور دفتر میں بیٹھ گیا | وَجَلَسَ فِي الْمَكْتَبِ |

[ تینتالیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الثَّالِثُ وَالْاَرْبَعُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں ماضی کے صیغہ تثنیہ مذکر حاضر اور تثنیہ متکلم کے صیغے کی مشق کرائی گئی ہے۔

(الفعل الماضی) (التلمیذان)

| | |
|---|---|
| يَسْأَلُ الْاُسْتَاذُ خَالِدًا وَمَحْمُوْدًا مَاذَا فَعَلْتُمَا فِي الصَّبَاحِ؟ فَيَقُوْلَانِ: يَا سَيِّدَنَا قُمْنَا فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ، وَتَوَضَّأْنَا، وَذَهَبْنَا اِلَى الْمَسْجِدِ | استاد خالد اور محمود سے پوچھتا ہے تم نے صبح کے وقت کیا کیا؟ پس وہ کہتے ہیں: اے ہمارے سردار ہم صبح سویرے اٹھے اور وضو کیا اور مسجد کی طرف گئے |
| وَصَلَّيْنَا الْفَجْرَ مَعَ الْجَمَاعَةِ وَتَلَوْنَا الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ ثُمَّ رَجَعْنَا اِلَى الْبَيْتِ، وَتَنَاوَلْنَا الْفُطُوْرَ، وَاَخَذْنَا الْكُتُبَ وَسَلَّمْنَا عَلٰى اَبِيْنَا وَاُمِّنَا وَجِئْنَا اِلَى الْمَدْرَسَةِ | اور ہم نے فجر کی نماز جماعت سے پڑھی اور قرآن کریم کی تلاوت کی پھر ہم گھر کی طرف لوٹے اور ناشتہ کیا اور کتابیں لیں (اٹھائیں) اور اپنے والدین کو سلام کیا اور مدرسہ کی طرف آئے |



| سوال | جواب |
|---|---|
| مَتٰى قُمْتُمَا فِي الصَّبَاحِ؟ تم دونوں صبح کس وقت اٹھے؟ | قُمْنَا عِنْدَ اَذَانِ الْفَجْرِ ہم فجر کی اذان کے وقت اٹھے |
| هَلْ سَمِعْتُمَا الْاَذَانَ؟ کیا تم نے اذان سنی؟ | نَعَمْ، سَمِعْنَا الْاَذَانَ جی ہاں ہم نے اذان سنی |

| | |
|---|---|
| اَیْنَ صَلَّیْتُمَا؟ | صَلَّیْنَا فِی الْمَسْجِدِ مَعَ الْجَمَاعَۃِ |
| تم نے کہاں نماز پڑھی؟ | ہم نے مسجد میں جماعت سے نماز پڑھی |
| ھَلْ تَلَوْتُمَا الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ؟ | نَعَمْ، تَلَوْنَا الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ |
| کیا تم نے قرآن کریم کی تلاوت کی؟ | جی ہاں ہم نے قرآن کریم کی تلاوت کی |
| مَاذَا شَرِبْتُمَا فِی الْفُطُوْرِ؟ | شَرِبْنَا لَبَنًا |
| تم نے ناشتہ میں کیا پیا؟ | ہم نے دودھ پیا |

| | |
|---|---|
| وَمَاذَا اَکَلْتُمَا؟ | اَکَلْنَا خُبْزًا وَبَیْضًا |
| اور تم نے کیا کھایا؟ | ہم نے روٹی اور انڈا کھایا |
| ھَلْ لَعِبْتُمَا فِی الطَّرِیْقِ؟ | مَا لَعِبْنَا فِی الطَّرِیْقِ |
| کیا تم راستہ میں کھیلے؟ | ہم راستہ میں نہیں کھیلے |
| ھَلْ رَاَیْتُمَا نَعِیْمًا؟ | مَا رَاَیْنَا نَعِیْمًا |
| کیا تم نے نعیم کو دیکھا؟ | ہم نے نعیم کو نہیں دیکھا |



| | |
|---|---|
| یَقُوْلُ سَعِیْدٌ: قَامَ خَالِدٌ وَمَحْمُوْدٌ | سعید کہتا ہے: خالد اور محمود |
| فِی الصَّبَاحِ | صبح کے وقت اٹھے |
| وَتَوَضَّئَا وَذَھَبَا اِلَی الْمَسْجِدِ | اور انہوں نے وضو کیا اور مسجد کی طرف گئے |
| وَصَلَّیَا الْفَجْرَ مَعَ الْجَمَاعَۃِ | اور فجر کی نماز جماعت سے پڑھی |
| وَتَلَوَ الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ | اور قرآن کریم کی تلاوت کی |
| ثُمَّ رَجَعَا اِلَی الْبَیْتِ وَتَنَاوَلَا الْفُطُوْرَ | پھر گھر کی طرف لوٹے اور ناشتہ کیا |
| وَاَخَذَا الْکُتُبَ وَجَاءَ ا اِلَی الْمَدْرَسَۃِ | اور کتابیں لیں (اٹھائیں) اور مدرسہ کی طرف آئے |

# تمرین (مشق)

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| اَلطَّالِبَانِ ذَهَبَا اِلَى الْمِيْدَانِ | دو طالب علم میدان کی طرف گئے |
| وَلَعِبَا مَعَ الزُّمَلَاءِ | اور دوستوں کے ساتھ کھیلے |
| ثُمَّ رَجَعَا اِلَى الْبَيْتِ | پھر گھر کی طرف لوٹے |
| وَاَكَلَا الطَّعَامَ وَنَامَا | اور کھانا کھایا اور سو گئے |
| اَنَا وَخَالِدٌ ذَهَبْنَا اِلَى الْمَسْجِدِ | میں اور خالد مسجد کی طرف گئے |
| وَصَلَّيْنَا الْعِشَاءَ ثُمَّ رَجَعْنَا اِلَى الْبَيْتِ | اور ہم نے عشاء کی نماز پڑھی پھر ہم گھر کی طرف لوٹے |
| اَيْنَ ذَهَبْتُمَا يَا خَالِدٌ وَحَامِدٌ؟ | اے خالد اور حامد! تم دونوں کہاں گئے؟ |
| وَمَتٰى رَجَعْتُمَا مِنَ الْمَدْرَسَةِ؟ | اور مدرسہ سے کب لوٹے؟ |
| هَلْ رَأَيْتُمَا شَاهِدًا؟ | کیا تم نے شاہد کو دیکھا؟ |



عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| میرے دو بھائی ہیں | لِيْ اَخَوَانِ |
| آج وہ بازار گئے ہیں | اَلْيَوْمَ ذَهَبَا اِلَى السُّوْقِ |
| انہوں نے کتابیں اور کاپیاں خریدی ہیں | هُمَا اِشْتَرَيَا الْكُتُبَ وَالْكُرَّاسَاتِ |
| خالد اور شاہد کیا تم دونوں نے سبق یاد کر لیا؟ | يَا خَالِدٌ وَشَاهِدٌ هَلْ حَفِظْتُمَا الدَّرْسَ؟ |
| جی ہاں ہم نے سبق یاد کر لیا | نَعَمْ، حَفِظْنَا الدَّرْسَ |
| اور اسے کاپی میں لکھ لیا | وَكَتَبْنَاهُ فِي الْكُرَّاسَةِ |
| اور اسے سمجھ گئے | وَفَهِمْنَاهُ |

[چونتالیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الرَّابِعُ وَالْاَرْبَعُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں ماضی کے صیغہ جمع مذکر غائب اور صیغہ جمع مذکر حاضر اور جمع متکلم کی مشق کرائی گئی ہے۔

(الفعل الماضی)

(التلامیذ)

| | |
|---|---|
| یَسْأَلُ الْاُسْتَاذُ الطُّلَّابَ | استاد طالب علموں سے پوچھتا ہے |
| مَاذَا فَعَلْتُمْ فِی الصَّبَاحِ؟ | تم نے صبح کے وقت کیا کیا؟ |
| فَیَقُوْلُوْنَ قُمْنَا فِی الصَّبَاحِ الْبَاکِرِ | پس وہ کہتے ہیں ہم صبح سویرے اٹھے |
| وَتَوَضَّأْنَا وَذَهَبْنَا اِلَی الْمَسْجِدِ | اور ہم نے وضو کیا اور مسجد کی طرف گئے |
| وَصَلَّیْنَا الْفَجْرَ مَعَ الْجَمَاعَةِ | اور ہم نے فجر کی نماز جماعت سے پڑھی |
| وَتَلَوْنَا الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ | اور قرآن کریم کی تلاوت کی |
| ثُمَّ رَجَعْنَا اِلَی الْبَیْتِ وَتَنَاوَلْنَا الْفَطُوْرَ | پھر ہم گھر کی طرف لوٹے اور ناشتہ کیا |
| وَاَخَذْنَا الْکُتُبَ وَسَلَّمْنَا عَلٰی اَبِیْنَا | اور ہم نے کتابیں لیں (اٹھائیں) اور اپنے |
| وَاُمِّنَا وَجِئْنَا اِلَی الْمَدْرَسَةِ | والدین کو سلام کیا اور مدرسہ کی طرف آئے |



سوال (جمع مذکر حاضر) — جواب (جمع متکلم)

| | |
|---|---|
| اَیُّهَا الطُّلَّابُ! مَتٰی قُمْتُمْ؟ | قُمْنَا عِنْدَ اَذَانِ الْفَجْرِ |
| اے طالب علمو! تم کب اٹھے؟ | ہم فجر کی اذان کے وقت اٹھے |
| اَیْنَ صَلَّیْتُمْ؟ | صَلَّیْنَا مَعَ الْجَمَاعَةِ |
| تم نے کہاں نماز پڑھی؟ | ہم نے جماعت سے نماز پڑھی |

| | |
|---|---|
| هَلْ قَرَأْتُمُ الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ؟ | نَعَمْ، قَرَأْنَا الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ |
| کیا تم نے قرآن کریم پڑھا؟ | جی ہاں ہم نے قرآن کریم پڑھا |
| مَاذَا شَرِبْتُمْ فِي الْفُطُوْرِ؟ | شَرِبْنَا لَبَنًا |
| تم نے ناشتہ میں کیا پیا؟ | ہم نے دودھ پیا |
| مَتٰى جِئْتُمْ اِلَى الْمَدْرَسَةِ؟ | جِئْنَا اِلَى الْمَدْرَسَةِ اْلاٰنَ |
| تم مدرسے کب آئے؟ | ہم مدرسے ابھی آئے ہیں |
| هَلْ لَّعِبْتُمْ فِي الطَّرِيْقِ؟ | مَالَعِبْنَا فِي الطَّرِيْقِ |
| کیا تم راستہ میں کھیلے؟ | ہم راستہ میں نہیں کھیلے |
| هَلْ سَلَّمْتُمْ عَلٰى زُمَلَائِكُمْ؟ | نَعَمْ، سَلَّمْنَا عَلٰى زُمَلَائِنَا |
| کیا تم نے اپنے دوستوں کو سلام کیا؟ | جی ہاں ہم نے اپنے دوستوں کو سلام کیا |



| | |
|---|---|
| يَقُوْلُ سَعِيْدٌ: اَلطُّلَّابُ قَامُوْا | سعید کہتا ہے طالب علم صبح سویرے اٹھے |
| فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ وَتَوَضَّئُوْا | اور انہوں نے وضو کیا |
| وَذَهَبُوْا اِلَى الْمَسْجِدِ وَصَلُّوْا | اور مسجد کی طرف گئے اور نماز با جماعت |
| مَعَ الْجَمَاعَةِ وَتَلَوُا الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ | پڑھی اور قرآن کریم کی تلاوت کی |
| ثُمَّ رَجَعُوْا اِلَى الْبَيْتِ وَتَنَاوَلُوا | پھر گھر کی طرف لوٹے اور ناشتہ کیا |
| الْفُطُوْرَ وَاَخَذُوْا الْكُتُبَ وَجَاءُوْا | اور کتابیں لیں (اٹھائیں) اور مدرسے کی |
| اِلَى الْمَدْرَسَةِ | طرف آ گئے |

## تمرین (مشق)

❁ اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| اَلطُّلَّابُ لَعِبُوْا فِي الْمِيْدَانِ | طالب علم میدان میں کھیلے |
| ثُمَّ رَجَعُوْا اِلٰى بُيُوْتِهِمْ | پھر گھروں کی طرف لوٹے |
| اَلْاَطْفَالُ اَكَلُوْا وَنَامُوْا | بچوں نے کھانا کھایا اور سو گئے |

| | |
|---|---|
| ذَهَبْنَا اِلَى السُّوقِ وَاشْتَرَيْنَا كُتُبًا | ہم بازار گئے اور ہم نے کتابیں خریدیں |
| اَيُّهَا الْأَوْلَادُ! هَلْ حَفِظْتُمُ الدَّرْسَ؟ | اے بچو! کیا تم نے سبق یاد کیا؟ |
| وَهَلْ كَتَبْتُمُ الدَّرْسَ؟ | اور کیا تم نے سبق لکھا؟ |
| هَلْ زُرْتُمْ لَاهُوْرَ؟ | کیا تم نے لاہور دیکھا؟ |
| وَهَلْ رَاَيْتُمُ الْمَسْجِدَ الْمَلَكِيَّ؟ | اور کیا تم نے بادشاہی مسجد دیکھی؟ |

❁ عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| طلبہ درس گاہوں میں بیٹھ گئے | اَلطُّلَّابُ جَلَسُوْا فِي الْفُصُوْلِ |
| اساتذہ کرام درس گاہوں میں داخل ہو گئے | دَخَلَ! اَلْاَسَاتِذَةُ فِي الْفُصُوْلِ |
| لوگ ریل گاڑی میں سوار ہو گئے | رَكِبَ النَّاسُ فِي الْقِطَارِ |
| ہم نے جمعہ کا خطبہ سنا | سَمِعْنَا خُطْبَةَ الْجُمُعَةِ |
| اور جمعہ کی نماز ادا کی | وَصَلَّيْنَا الْجُمُعَةَ |
| لڑکو! کیا تم نے سمندر دیکھا ہے؟ | اَيُّهَا الْأَوْلَادُ! هَلْ رَاَيْتُمُ الْبَحْرَ؟ |
| کیا تم نے بحری جہاز میں سفر کیا ہے؟ | هَلْ سَافَرْتُمْ فِي الْبَاخِرَةِ؟ |
| کیا تم نے ہوائی جہاز دیکھا ہے؟ | هَلْ رَاَيْتُمُ الطَّائِرَةَ؟ |





[پنتالیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الْخَامِسُ وَالْاَرْبَعُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں مضارع کے صیغہ واحد مؤنث غائب، اور صیغہ واحد متکلم کی مشق کرائی گئی ہے۔

## (التلمیذۃ فی المدرسۃ) واحد مؤنث غائب

| | |
|---|---|
| هٰذِهٖ عَائِشَةٌ هِيَ طِفْلَةٌ صَغِيرَةٌ | یہ عائشہ ہے وہ چھوٹی بچی ہے |
| تَقُوْمُ فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ | صبح سویرے اٹھتی ہے |
| وَتَتَوَضَّأُ وَتُصَلِّي فِي الْبَيْتِ | اور وضو کرتی ہے اور گھر میں نماز پڑھتی ہے |
| وَتَتْلُو الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ | اور قرآن کریم کی تلاوت کرتی ہے |
| ثُمَّ تَتَنَاوَلُ الْفُطُوْرَ وَتَاْخُذُ الْكُتُبَ | پھر ناشتہ کرتی ہے اور کتابیں اٹھاتی ہے |
| وَتُسَلِّمُ عَلٰى اُمِّهَا وَاَبِيْهَا | اور اپنے والدین کو سلام کرتی ہے |
| وَتَذْهَبُ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسے کی طرف جاتی ہے |
| تَرْجِعُ عَائِشَةُ مِنَ الْمَدْرَسَةِ مَسَاءً ا. | لشہ مدرسے سے شام کے وقت لوٹتی ہے |
| فَتُسَلِّمُ عَلٰى اُمِّهَا | پس وہ اپنی والدہ کو سلام کرتی ہے |
| وَتُسَاعِدُ هَا فِيْ اُمُوْرِ الْمَنْزِلِ | اور گھریلو امور میں اس کی مدد کرتی ہے |
| ثُمَّ تَلْعَبُ مَعَ اُخْتِهَا | پھر اپنی بہن کے ساتھ کھیلتی ہے |
| وَتَقْرَأُ دُرُوْسَهَا | اور اپنے اسباق پڑھتی ہے |
| ثُمَّ تَاْكُلُ طَعَامَهَا وَتَنَامُ مُبَكِّرَةً | پھر کھانا کھاتی ہے اور جلد سو جاتی ہے |



| سوال (واحد مؤنث حاضر) | جواب (واحد متکلم) |
|---|---|
| اَيَّتُهَا الطِّفْلَةُ! مَنْ اَنْتِ؟ | اَنَا عَائِشَةُ |
| اے بچی! تو کون ہے؟ | میں عائشہ ہوں |
| مَتٰى تَقُوْمِيْنَ فِي الصَّبَاحِ؟ | اَقُوْمُ فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ |
| تو صبح کب اٹھتی ہے؟ | میں صبح سویرے اٹھتی ہوں |
| هَلْ تُصَلِّيْنَ الْفَجْرَ؟ | نَعَمْ، اُصَلِّي الْفَجْرَ |
| کیا تو فجر کی نماز پڑھتی ہے؟ | جی ہاں میں فجر کی نماز پڑھتی ہوں |
| هَلْ تَقْرَئِيْنَ الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ؟ | نَعَمْ، اَقْرَأُ الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ |
| کیا تو قرآن کریم پڑھتی ہے؟ | جی ہاں میں قرآن کریم پڑھتی ہوں |

| | |
|---|---|
| هَلْ تَذْهَبِيْنَ إِلَى الْمَدْرَسَةِ؟ | نَعَمْ، اَذْهَبُ اِلَى الْمَدْرَسَةِ |
| کیا تو مدرسے جاتی ہے؟ | جی ہاں میں مدرسے جاتی ہوں |
| هَلْ تُسَلِّمِيْنَ عَلٰى اُمِّكِ؟ | نَعَمْ، اُسَلِّمُ عَلٰى اُمِّي |
| کیا تو اپنی والدہ کو سلام کرتی ہے؟ | جی ہاں میں اپنی والدہ کو سلام کرتی ہوں |
| هَلْ تُسَاعِدِيْنَهَا فِي الْبَيْتِ؟ | نَعَمْ، اُسَاعِدُهَا فِي الْبَيْتِ |
| کیا تو اپنے گھر میں اس کا ہاتھ بٹاتی ہے؟ | جی ہاں میں گھر میں ان کا ہاتھ بٹاتی ہوں |
| هَلْ تَلْعَبِيْنَ مَعَ اُخْتِكِ؟ | نَعَمْ، اَلْعَبُ مَعَ اُخْتِيْ |
| کیا تو اپنی بہن کے ساتھ کھیلتی ہے؟ | جی ہاں میں اپنی بہن کے ساتھ کھیلتی ہوں |
| هَلْ تَضْرِبِيْنَهَا؟ | لَا اَضْرِبُهَا، بَلْ اُحِبُّهَا |
| کیا تو اسے مارتی ہے؟ | میں اسے مارتی نہیں بلکہ اس سے محبت کرتی ہوں |

## تمرین (مشق) (واحد متکلم)



❁ عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| سعیدہ کہتی ہے میں چھوٹی بچی ہوں | تَقُوْلُ سَعِيْدَةُ اَنَا طِفْلَةٌ صَغِيْرَةٌ |
| میں اسکول کی طالبہ ہوں | اَنَا طَالِبَةٌ فِي الْمَدْرَسَةِ |
| اپنا سبق پڑھتی ہوں اور اسے یاد کرتی ہوں | اَقْرَاُ دَرْسِيْ وَاَحْفَظُهَا |
| پھر اسے کاپی میں لکھتی ہوں | ثُمَّ اَكْتُبُهُ فِي الْكُرَّاسَةِ |
| میری استانی مجھ سے محبت کرتی ہے | اُسْتَاذَتِيْ تُحِبُّنِيْ |
| اور میں اس سے محبت کرتی ہوں | وَاَنَا اُحِبُّهَا |
| میں ادب سے بیٹھتی ہوں | اَنَا اَجْلِسُ بِاَدَبٍ |
| میری ایک چھوٹی بہن ہے | لِيْ اُخْتٌ صَغِيْرَةٌ |
| میں اس کے ساتھ کھیلتی ہوں | اَنَا اَلْعَبُ مَعَهَا |
| میں اسے مارتی نہیں ہوں | اَنَا لَا اَضْرِبُهَا |

اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| تَقُوْلُ الْوَالِدَةُ لِابْنَتِهَا: يَا بُنَيَّتِيْ! | والدہ اپنی بیٹی سے کہتی ہے: اے میری |
| اِسْتَيْقِظِيْ فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ | پیاری بیٹی! صبح سویرے اٹھ |
| وَتَوَضَّئِيْ وَصَلِّي الْفَجْرَ فِي الْبَيْتِ | اور وضو کر اور گھر میں فجر کی نماز پڑھ |
| وَاتْلِي الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ | اور قرآن کریم کی تلاوت کر |
| ثُمَّ اذْهَبِيْ اِلٰى وَالِدِكِ | پھر اپنے والد کے پاس جا |
| وَسَلِّمِيْ عَلَيْهِ | اور انہیں سلام کر |
| اِشْرَبِي الْحَلِيْبَ | دودھ پی |
| خُذِي الْكُتُبَ | کتابیں پکڑ |
| وَاذْهَبِيْ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسے کی طرف جا |
| اُدْخُلِيْ فَصْلَكِ | اپنی درس گاہ میں داخل ہو |
| وَسَلِّمِيْ عَلٰى مُعَلِّمَتِكِ وَزَمِيْلَاتِكِ | اور اپنی استانی اور سہیلیوں کو سلام کر |
| وَاجْلِسِيْ بِاَدَبٍ | اور ادب سے بیٹھ |
| وَاقْرَئِيْ دُرُوْسَكِ . | اور اپنے اسباق پڑھ |





[چھیالیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ السَّادِسُ وَالْاَرْبَعُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں مضارع اور امر کے صیغہ تثنیہ مؤنث غائب و حاضر اور تثنیہ مؤنث متکلم بنانے کی مشق کرائی گئی ہے۔

## (التلمیذتان فی المدرسة)

| | |
|---|---|
| عَائِشَةُ وَفَاطِمَةُ اُخْتَانِ | عائشہ اور فاطمہ دونوں بہنیں ہیں |
| هُمَا طِفْلَتَانِ صَغِيْرَتَانِ | وہ دونوں چھوٹی بچیاں ہیں |
| تَقُوْمَانِ فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ | دونوں صبح سویرے اٹھتی ہیں |
| وَتَتَوَضَّئَانِ وَتُصَلِّيَانِ فِي الْبَيْتِ | اور وضو کرتی ہیں اور گھر میں نماز پڑھتی ہیں |
| وَتَتْلُوَانِ الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ | اور قرآن کریم کی تلاوت کرتی ہیں |
| ثُمَّ تَتَنَاوَلَانِ الْفَطُوْرَ | پھر ناشتہ کرتی ہیں |
| وَتَأْخُذَانِ الْكُتُبَ | اور کتابیں لیتی ہیں |
| وَتُسَلِّمَانِ عَلٰى اُمِّهِمَا وَاَبِيْهِمَا | اور اپنے والدین کو سلام کرتی ہیں |
| وَتَذْهَبَانِ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسے کی طرف جاتی ہیں |
| تَرْجِعُ عَائِشَةُ وَفَاطِمَةُ | عائشہ اور فاطمہ |
| مِنَ الْمَدْرَسَةِ فِي الْمَسَاءِ | مدرسہ سے شام کے وقت لوٹتی ہیں |
| فَتُسَلِّمَانِ عَلٰى اُمِّهِمَا | اور اپنی والدہ کو سلام کرتی ہیں |
| وَتُسَاعِدَانِهَا فِي اُمُوْرِ الْمَنْزِلِ | اور گھریلو امور میں ان کا ہاتھ بٹاتی ہیں |
| وَتَلْعَبَانِ مَعَ اُخْتِهِمَا قَلِيْلاً | اور وہ دونوں تھوڑی دیر اپنی بہن کے ساتھ کھیلتی ہیں |
| ثُمَّ تَقْرَأٰنِ دُرُوْسَهُمَا | پھر اپنے اسباق پڑھتی ہیں |



| سوال | جواب |
|---|---|
| اَيُّهَا الطِّفْلَتَانِ! مَنْ اَنْتُمَا؟ | نَحْنُ عَائِشَةُ وَفَاطِمَةُ |
| اے بچیو! تم دونوں کون ہو؟ | ہم عائشہ اور فاطمہ ہیں |
| مَتٰى تَقُوْمَانِ فِي الصَّبَاحِ؟ | نَقُوْمُ فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ |
| تم دونوں صبح کس وقت اٹھتی ہو؟ | ہم صبح سویرے اٹھتی ہیں |
| مَاذَا تَفْعَلَانِ بَعْدَ الْقِيَامِ؟ | نَتَوَضَّأُ وَنُصَلِّيْ |
| تم اٹھنے کے بعد کیا کرتی ہو؟ | ہم وضو کرتی ہیں اور نماز پڑھتی ہیں |

| | |
|---|---|
| هَلْ تَتلُوَانِ الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ؟ | نَعَمْ، نَتلُو الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ |
| کیاتم قرآن کریم کی تلاوت کرتی ہو؟ | جی ہاں ہم قرآن کریم کی تلاوت کرتی ہیں |
| هَلْ تَذْهَبَانِ اِلَى الْمَدْرَسَةِ؟ | نَعَمْ، نَذْهَبُ اِلَى الْمَدْرَسَةِ |
| کیاتم مدرسے جاتی ہو؟ | جی ہاں ہم مدرسے جاتی ہیں |
| مَتٰى تَرْجِعَانِ مِنَ الْمَدْرَسَةِ؟ | نَرْجِعُ مِنَ الْمَدْرَسَةِ مَسَاءً |
| تم مدرسے سے کب لوٹتی ہو؟ | ہم مدرسہ سے شام کے وقت لوٹتی ہیں |
| هَلْ تُسَاعِدَانِ اُمَّكُمَا؟ | نَعَمْ، نُسَاعِدُ اُمَّنَا |
| کیاتم اپنی والدہ کا ہاتھ بٹاتی ہو؟ | جی ہاں ہم اپنی والدہ کا ہاتھ بٹاتی ہیں |
| هَلْ تَلْعَبَانِ مَعَ اُخْتِكُمَا؟ | نَعَمْ، نَلْعَبُ مَعَ اُخْتِنَا |
| کیاتم اپنی بہن کے ساتھ کھیلتی ہو؟ | جی ہاں ہم اپنی بہن کے ساتھ کھیلتی ہیں |



## تمرین (مشق) (جمع مؤنث متکلم)

عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| سعیدہ اور زینب کہتی ہیں | سَعِيْدَةُ وَزَيْنَبُ تَقُوْلَانِ |
| ہم اسکول کی طالبات ہیں | نَحْنُ تِلْمِيْذَاتُ الْمَدْرَسَةِ |
| ہم اپنا سبق پڑھتی ہیں اور اسے یاد کرتی ہیں | نَقْرَاُ دَرْسَنَا وَنَحْفَظُهَا |
| پھر اسے کاپی میں لکھتی ہیں | ثُمَّ نَكْتُبُهَا فِي الْكُرَّاسَةِ |
| ہماری استانی صاحبہ ہم سے محبت کرتی ہیں | مُعَلِّمَتُنَا تُحِبُّنَا |
| اور ہم ان سے محبت کرتی ہیں | وَنَحْنُ نُحِبُّهَا |
| ہماری ایک چھوٹی بہن ہے | لَنَا اُخْتٌ صَغِيْرَةٌ |
| ہم اس کے ساتھ کھیلتی ہیں | نَلْعَبُ مَعَهَا |
| ہم اسے مارتی نہیں ہیں بلکہ اس سے محبت کرتی ہیں | نَحْنُ لَا نَضْرِبُهَا بَلْ نُحِبُّهَا |

اردو میں ترجمہ کریں: (امر مؤنث حاضر)

| | |
|---|---|
| اَلْمُعَلِّمَةُ تَقُوْلُ لِعَائِشَةَ وَفَاطِمَةَ | استانی عائشہ اور فاطمہ سے کہتی ہے |
| اِسْتَيْقِظَا فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ | تم دونوں صبح سویرے اٹھو |
| وَصَلِّيَا الْفَجْرَ ثُمَّ اقْرَءَا الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ | اور فجر کی نماز پڑھو پھر قرآن کریم پڑھو |
| اِذْهَبَا اِلٰى اُمِّكُمَا وَسَلِّمَا عَلَيْهَا | اپنی والدہ کے پاس جاؤ اور انہیں سلام کرو |
| اشْرَبَا الْحَلِيْبَ وَلَا تَشْرَبَا الشَّايَ | دودھ پیو اور چائے نہ پیو |
| خُذَا كُتُبَكُمَا وَتَعَالَيَا اِلَى | دونوں اپنی کتابیں لو اور مدرسے کی طرف آؤ |
| الْمَدْرَسَةِ وَاجْلِسَا بِاَدَبٍ | اور ادب سے بیٹھو |
| وَاقْرَءَا دَرْسَكُمَا وَاحْفَظَاهُ | اور اپنا سبق پڑھو اور اسے یاد کرو |
| ثُمَّ اكْتُبَاهُ فِي الْكُرَّاسَةِ | پھر اسے کاپی میں لکھو |



[سینتالیسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ السَّابِعُ وَالْاَرْبَعُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں صیغہ مؤنث غائب، مؤنث حاضر اور جمع متکلم کی مشق کرائی گئی ہے۔

(التلميذات فى المدرسة)

| | |
|---|---|
| هٰؤُلَاءِ طَالِبَاتٌ | وہ طالبات ہیں |
| هُنَّ اَخَوَاتٌ صَالِحَاتٌ | وہ نیک بہنیں ہیں |
| يَقُمْنَ فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ | وہ صبح سویرے اٹھتی ہیں |
| وَيَتَوَضَّأْنَ وَيُصَلِّيْنَ فِي الْمَنْزِلِ | اور وضو کرتی ہیں اور گھر میں نماز پڑھتی ہیں |
| وَيَتْلُوْنَ الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ | اور قرآن کریم کی تلاوت کرتی ہیں |

| | |
|---|---|
| ثُمَّ يَتَنَاوَلْنَ الْفَطُوْرَ | پھر ناشتہ کرتی ہیں |
| وَيَأْخُذْنَ الْكُتُبَ | اور کتابیں اٹھاتی ہیں |
| وَيُسَلِّمْنَ عَلٰى اُمِّهِنَّ وَاَبِيْهِنَّ | اور اپنے والدین کو سلام کرتی ہیں |
| وَيَذْهَبْنَ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسے کی طرف جاتی ہیں |
| وَيَرْجِعْنَ مِنَ الْمَدْرَسَةِ فِي الْمَسَاءِ | اور مدرسے سے شام کے وقت لوٹتی ہیں |
| وَيُسَلِّمْنَ عَلٰى اُمِّهِنَّ | اور اپنی والدہ کو سلام کرتی ہیں |
| وَيُسَاعِدْنَهَا فِي اُمُوْرِ الْمَنْزِلِ | اور گھریلو امور میں ان کا ہاتھ بٹاتی ہیں |
| وَيَلْعَبْنَ مَعَ اُخْتِهِنَّ الصَّغِيْرَةِ | اور اپنی چھوٹی بہن کے ساتھ کھیلتی ہیں |
| ثُمَّ يَقْرَأْنَ دُرُوْسَهُنَّ | پھر اپنے اسباق پڑھتی ہیں |
| وَيَأْكُلْنَ طَعَامَهُنَّ | اور کھانا کھاتی ہیں |
| وَيَنَمْنَ مُبَكِّرَاتٍ | اور جلدی سو جاتی ہیں |



| سوال | جواب |
|---|---|
| اَيَّتُهَا الْبَنَاتُ! مَنْ اَنْتُنَّ؟ | نَحْنُ طَالِبَاتٌ |
| اے لڑکیو! تم کون ہو؟ | ہم طالبات ہیں |
| مَتٰى تَقُمْنَ فِي الصَّبَاحِ؟ | نَقُوْمُ فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ |
| تم صبح کس وقت اٹھتی ہو؟ | ہم صبح سویرے اٹھتی ہیں |
| مَاذَا تَفْعَلْنَ بَعْدَ الْقِيَامِ؟ | نَتَوَضَّأُ وَنُصَلِّيْ |
| تم اٹھنے کے بعد کیا کرتی ہو؟ | ہم وضو کرتی ہیں اور نماز پڑھتی ہیں |
| هَلْ تَتْلُوْنَ الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ؟ | نَعَمْ، نَتْلُوا لْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ |
| کیا تم قرآن کریم کی تلاوت کرتی ہو؟ | جی ہاں ہم قرآن کریم کی تلاوت کرتی ہیں |
| هَلْ تَذْهَبْنَ اِلَى الْمَدْرَسَةِ؟ | نَعَمْ، نَذْهَبُ اِلَى الْمَدْرَسَةِ |
| کیا تم مدرسے جاتی ہو؟ | جی ہاں ہم مدرسے جاتی ہیں |
| مَتٰى تَرْجِعْنَ مِنَ الْمَدْرَسَةِ؟ | نَرْجِعُ مِنَ الْمَدْرَسَةِ مَسَاءً |
| تم مدرسہ سے کب لوٹتی ہو؟ | ہم مدرسے سے شام کے وقت لوٹتی ہیں |

| | |
|---|---|
| هَلْ تُسَاعِدْنَ اُمَّكُنَّ؟ | نَعَمْ، نُسَاعِدُ اُمَّنَا |
| کیا تم اپنی والدہ کا ہاتھ بٹاتی ہو؟ | جی ہاں ہم اپنی والدہ کا ہاتھ بٹاتی ہیں |
| هَلْ تَلْعَبْنَ مَعَ اُخْتِكُنَّ؟ | نَعَمْ، نَلْعَبُ مَعَ اُخْتِنَا |
| کیا تم اپنی بہن کے ساتھ کھیلتی ہو؟ | جی ہاں ہم اپنی بہن کے ساتھ کھیلتی ہیں |
| هَلْ تَضْرِبْنَهَا؟ | لَا نَضْرِبُهَا، بَلْ نُحِبُّهَا |
| کیا تم اسے مارتی ہو؟ | ہم اسے مارتی نہیں بلکہ اس سے محبت کرتی ہیں |

## تمرین (مشق)

عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| استانی درس گاہ میں داخل ہوتی ہے | تَدْخُلُ الْاُسْتَاذَةُ فِی الْفَصْلِ |
| اور لڑکیوں سے کہتی ہے | وَتَقُوْلُ لِلْبَنَاتِ |
| اے لڑکیو! خاموش ہو جاؤ | يَا اَيَّتُهَا الْبَنَاتُ! اُسْكُتْنَ |
| اور اپنی اپنی جگہ بیٹھ جاؤ | وَاجْلِسْنَ مَقَاعِدَكُنَّ |
| اپنی کتابیں کھولو اپنا سبق پڑھو | اِفْتَحْنَ كُتُبَكُنَّ اِقْرَاْنَ دَرْسَكُنَّ |
| پھر اسے یاد کرو اور اسے کاپیوں میں لکھو | ثُمَّ احْفَظْنَهُ وَاكْتُبْنَهُ فِي كُرَّاسَاتِكُنَّ |
| اب درس ختم ہو رہا ہے | اَلْآنَ يَخْتِمُ الدَّرْسَ |
| اپنے گھر کو جاؤ ادب سے چلو اور | اِذْهَبْنَ اِلٰى بُيُوْتِكُنَّ اِمْشِيْنَ |
| راستہ میں مت کھیلو | بِاَدَبٍ وَلَا تَلْعَبْنَ فِی الطَّرِيْقِ |
| اپنی ماؤں کو سلام کرو | سَلِّمْنَ عَلٰى اُمَّهَاتِكُنَّ |
| اور گھر کے کام کاج میں ان کی مدد کرو | وَسَاعِدْنَهُنَّ فِي اُمُوْرِ الْمَنْزِلِ |

نا تمام جملوں کو مکمل کریں پھر ان کا اردو میں ترجمہ کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| اَلْبِنْتُ تَلْعَبُ | اَلْبِنْتَانِ تَلْعَبَانِ | اَلْبَنَاتُ يَلْعَبْنَ |
| لڑکی کھیلتی ہے | دو لڑکیاں کھیلتی ہیں | سب لڑکیاں کھیلتی ہیں |

| | | |
|---|---|---|
| اَلطَّالِبَۃُ تفْھَمُ الْعَرَبِیَّۃَ | اَلطَّالِبَتَانِ تَفْھَمَانِ الْعَرَبِیَّۃَ | اَلطَّالِبَاتُ یَفْھَمْنَ الْعَرَبِیَّۃَ |
| طالبہ عربی سمجھتی ہے | دو طالبات عربی سمجھتی ہیں | سب طالبات عربی سمجھتی ہیں |
| اَلْمَرْاَۃُ تُصَلِّیْ | اَلْمَرْاَتَانِ تُصَلِّیَانِ | اَلنِّسَاءُ تُصَلِّیْنَ |
| عورت نماز پڑھتی ہے | دو عورتیں نماز پڑھتی ہیں | سب عورتیں نماز پڑھتی ہیں |
| اَلْمُعَلِّمَۃُ ـدَرِّسُ | اَلْمُعَلِّمَتَانِ تُدَرِّسَانِ | اَلْمُعَلِّمَاتُ یُدَرِّسْنَ |
| استانی پڑھاتی ہے | دو استانیاں پڑھاتی ہیں | سب استانیاں پڑھاتی ہیں |
| اَنْتِ تَکْتُبِیْنَ | اَنْتُمَا تَکْتُبَانِ | اَنْتُنَّ تَکْتُبْنَ |
| تو لکھتی ہے | تم دونوں لکھتی ہو | تم سب لکھتی ہو |
| اَلْفَتَاۃُ صَالِحَۃٌ | اَلْفَتَاتَانِ صَالِحَتَانِ | اَلْفَتَیَاتُ صَالِحَاتٌ |
| لڑکی نیک ہے | دو لڑکیاں نیک ہیں | سب لڑکیاں نیک ہیں |
| اَلْمَرْاَۃُ مُحْتَجِبَۃٌ | اَلْمَرْاَتَانِ مُحْتَجِبَتَانِ | اَلنِّسَاءُ مُحْتَجِبَاتٌ |
| عورت پردہ کرتی ہے | دو عورتیں پردہ کرتی ہیں | سب عورتیں پردہ کرتی ہیں |



اردو میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| اَلْاُمَّھَاتُ یُحْبِبْنَ اَوْلَادَھُنَّ | مائیں اپنے بچوں سے محبت کرتی ہیں |
| لطِّفْلَاتُ یَلْعَبْنَ فِی حَدِیْقَۃِ الْمَنْزِلِ | بچیاں گھر کے باغیچہ میں کھیلتی ہیں |
| اَلطَّالِبَاتُ یَتَکَلَّمْنَ فِیْمَا بَیْنَھُنَّ وَیَضْحَکْنَ | طالبات باہم باتیں کرتیں اور ہنستی ہیں |
| اَلْمُعَلِّمَاتُ یَسْاَلْنَ الطَّالِبَاتِ عَمَّا تَتَکَلَّمْنَ وَلِمَا یَضْحَکْنَ؟ | معلمات طالبات سے پوچھتی ہیں تم کس چیز کے بارے میں گفتگو کرتی ہو اور کیوں ہنستی ہو، |
| اُدْخُلْنَ الْفَصْلَ وَاجْلِسْنَ بِاَدَبٍ وَاقْرَاْنَ دُرُوْسَکُنَّ وَاحْفَظْنَھَا | درسگاہ میں داخل ہو جاؤ اور ادب سے بیٹھو اور اپنے اسباق پڑھو اور انہیں یاد کرو |

عربی میں ترجمہ کریں:

| | |
|---|---|
| مائیں اولاد کی تربیت کرتی ہیں | اَلْاُمَّهَاتُ يُرَبِّيْنَ اَوْلَادَ |
| لڑکیاں اپنی استانی کی عزت کرتی ہیں | اَلْبَنَاتُ يُحْتَرِمْنَ مُعَلِّمَتِهِنَّ |
| لڑکیو تم کیا کرتی ہو؟ | اَيُّهَا الْبَنَاتُ مَاذَا تَفْعَلْنَ؟ |
| ہم اپنا سبق یاد کرتی ہیں | نَحْنُ نَحْفِظُ دَرْسَنَا |
| اور اسے لکھتی ہیں | وَنَكْتُبُهَا |
| ہم نماز پڑھتی ہیں اور روزے رکھتی ہیں | نَحْنُ نُصَلِّي الصَّلٰوةَ وَنَصُوْمُ |
| اور اپنی ماؤں کی خدمت کرتی ہیں | وَنَخْدِمُ اُمَّهَاتِنَا |
| وہ پردہ کرتی ہیں اور نیک کام بجالاتی ہیں | وَيَحْتَجِبْنَ وَيَعْمَلْنَ الصَّالِحَاتِ |

[اڑتالیسواں سبق] (املاء)



# اَلدَّرْسُ الثَّامِنُ وَالْاَرْبَعُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں ہمزہ قطعی کے لکھنے اور ان کے قواعد کی مشق کرائی گئی ہے۔

(الجمل)

| | |
|---|---|
| اَلتِّلْمِيْذَةُ الْمُجْتَهِدَةُ تُحَافِظُ | محنتی شاگردہ اپنے اوقات |
| عَلٰى اَوْقَاتِهَا | کی حفاظت کرتی ہے |
| وَتَصْرِفُهَا فِي الدِّرَاسَةِ وَ | اور وہ اپنے اوقات کو سبق پڑھنے مطالعہ کرنے |
| الْمُطَالِعَةِ وَالْمُذَاكِرَةِ وَالْحِفْظِ | اور تکرار کرنے اور یاد کرنے میں صرف کرتی ہے |
| ذَهَبَتِ الطَّالِبَتَانِ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | دو طالبات مدرسہ کی طرف گئیں |
| وَدَخَلَتَا فِي الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسہ میں داخل ہو گئیں |
| ثُمَّ ذَهَبَتَا اِلٰى لَوْحَةِ الْاِعْلَانَاتِ | پھر وہ نوٹس بورڈ کی طرف گئیں |

| | |
|---|---|
| وَقَرَأَتَا اِعْلَانًا وَهُوَ عَلٰى جَمِيعِ | اور انہوں نے ایک اعلان پڑھا اور وہ یہ |
| الطَّالِبَاتِ اَنْ يَّجْتَمِعْنَ فِي قَاعَةِ | تھا تمام طالبات پر لازمی ہے کہ وہ دس بجے |
| الْمَدْرَسَةِ السَّاعَةَ الْعَاشِرَةَ | مدرسہ کے ہال میں جمع ہو جائیں |
| تَحْضُرُ الْاِجْتِمَاعَ مُعَلِّمَاتٌ | اجتماع میں فاضل معلمات تشریف لائیں گی |
| فَاضِلَاتٌ وَيُخَاطِبْنَ التِّلْمِيذَاتِ | اور طالبات سے خطاب کریں گی اور انہیں |
| وَيَنْصَحْنَهُنَّ بِنَصَائِحَ طَيِّبَةٍ | اچھی اچھی نصیحتیں کریں گی |
| فَرِحَتِ الطَّالِبَتَانِ بِقِرَاءَةِ | دونوں طالبات اس اعلان کو پڑھ کر خوش |
| هٰذَا الْاِعْلَانِ وَقَالَتَا. سَنَحْضُرُ | ہوئیں اور انہوں نے کہا عنقریب ہم اس |
| هٰذَا الْاِجْتِمَاعَ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى | اجتماع میں حاضر ہوں گی ان شاء اللہ تعالیٰ |





[انچاسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ التَّاسِعُ وَالْاَرْبَعُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں صیغہ ماضی، واحد مؤنث غائب، واحد مؤنث حاضر اور واحد متکلم کی مشق کرائی گئی ہے۔

(اَلْفِعْلُ الْمَاضِيُ)

(اَلتِّلْمِيذَةُ)

| | |
|---|---|
| تَسْأَلُ الْمُعَلِّمَةُ فَاطِمَةَ | معلّمہ فاطمہ سے پوچھتی ہے |
| مَاذَا فَعَلْتِ فِي الصَّبَاحِ؟ | تو نے صبح کے وقت کیا کیا؟ |
| فَتَقُوْلُ قُمْتُ فِي الصَّبَاحِ وَتَوَضَّأْتُ | پس وہ کہتی ہے میں صبح کے وقت اٹھی اور میں نے وضو کیا |
| وَصَلَّيْتُ الْفَجْرَ فِي الْبَيْتِ | اور گھر میں فجر کی نماز پڑھی |

| | |
|---|---|
| وَتِلَاوَتُ الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ | اور قرآن کریم کی تلاوت کی |
| ثُمَّ تَنَاوَلْتُ الْفَطُوْرَ | پھر میں نے ناشتہ کیا |
| وَاَخَذْتُ كُتُبِىْ | اور اپنی کتابیں لیں |
| وَجِئْتُ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسہ آ گئی |

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَتٰى قُمْتِ فِى الصَّبَاحِ؟ | قُمْتُ فِى الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ |
| توصبح کس وقت اٹھی؟ | میں صبح سویرے اٹھی |
| هَلْ سَمِعْتِ اَذَانَ الْفَجْرِ؟ | نَعَمْ، سَمِعْتُ اَذَانَ الْفَجْرِ |
| کیا تو نے فجر کی اذان سنی؟ | جی ہاں میں نے فجر کی اذان سنی |
| هَلْ بَيْتُكِ قَرِيْبٌ مِنَ الْمَسْجِدِ؟ | نَعَمْ، بَيْتِىْ قَرِيْبٌ مِنَ الْمَسْجِدِ |
| کیا تیرا گھر مسجد کے قریب ہے؟ | جی ہاں میرا گھر مسجد کے قریب ہے |
| اَيْنَ صَلَّيْتِ الْفَجْرَ؟ | صَلَّيْتُ الْفَجْرَ فِى الْبَيْتِ |
| تو نے فجر کی نماز کہاں پڑھی؟ | میں نے فجر کی نماز گھر میں پڑھی |
| كَمْ قَرَاْتِ الْقُرْاٰنَ ؟ | قَرَاْتُ جُزْءًا مِنَ الْقُرْاٰنِ |
| تو نے کتنا قرآن پڑھا؟ | میں نے قرآن کا ایک سپارہ پڑھا |
| مَاذَا شَرِبْتِ فِى الْفَطُوْرِ؟ | شَرِبْتُ لَبَنًا |
| تو نے ناشتہ میں کیا پیا؟ | میں نے دودھ پیا |
| هَلْ لَعِبْتِ فِى الطَّرِيْقِ؟ | مَا لَعِبْتُ فِى الطَّرِيْقِ |
| کیا تو راستہ میں کھیلی؟ | میں راستہ میں نہیں کھیلی |
| هَلْ جِئْتِ وَحْدَكِ؟ | لَا، بَلْ جِئْتُ مَعَ اُخْتِىْ |
| کیا تو اکیلی آئی ہے؟ | نہیں بلکہ میں اپنی بہن کے ساتھ آئی ہوں |

| | |
|---|---|
| تَقُوْلُ زَیْنَبُ | زینب کہتی ہے |
| فَاطِمَۃُ قَامَتْ فِی الصَّبَاحِ الْبَاکِرِ | فاطمہ صبح سویرے اٹھی |
| وَتَوَضَّاَتْ وَصَلَّتِ الْفَجْرَ | اس نے وضو کیا اور فجر کی نماز |
| فِی الْمَنْزِلِ | گھر میں پڑھی |
| وَتَلَتِ الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ | اور قرآن کریم کی تلاوت کی |
| ثُمَّ تَنَاوَلَتِ الْفُطُوْرَ | پھر ناشتہ کیا |
| وَاَخَذَتِ الْکُتُبَ | اور کتابیں لیں |
| وَسَلَّمَتْ عَلٰی اَبِیْھَا وَاُمِّھَا | اور اپنے والدین کو سلام کیا |
| وَجَاءَتْ اِلَی الْمَدْرَسَۃِ | اور مدرسے کی طرف آ گئی |

## تمرین (مشق)

ترجم بالاردیۃ: اردو میں ترجمہ کریں۔



| | |
|---|---|
| اَخَذَتْ فَاطِمَۃُ الْجَرِیْدَۃَ وَقَرَاَتْ | فاطمہ نے اخبار لیا اور پڑھا |
| ثُمَّ وَضَعَتِ الْجَرِیْدَۃَ عَلَی الْمَکْتَبِ | پھر اخبار میز پر رکھ دیا |
| قُمْتُ فِی الصَّبَاحِ | میں صبح اٹھی |
| وَفَتَحْتُ شَبَابِیْکَ | اور میں نے کھڑکیاں کھولیں |
| یَا زَیْنَبُ اِھَلْ فَھِمْتِ الدَّرْسَ؟ | اے زینب کیا تو نے سبق سمجھ لیا؟ |
| وَھَلْ کَتَبْتِ الرِّسَالَۃَ اِلٰی اَبِیْکَ؟ | اور کیا تو نے اپنے والد کو خط لکھا؟ |
| اَلطِّفْلَۃُ اَکَلَتْ وَشَرِبَتْ | بچی نے کھایا اور پیا |
| وَلَعِبَتْ ثُمَّ نَامَتْ | اور کھیلی پھر سو گئی |

ترجم بالعربیۃ: عربی میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| فاطمہ نے اپنی ماں سے کہا | فَاطِمَۃُ قَالَتْ لِاُمِّھَا |
| اماں جان! آج جمعہ ہے | یَا اُمِّی! اَلْیَوْمُ الْجُمُعَۃِ |
| میں سکول نہیں گئی | مَاذَھَبْتُ اِلَی الْمَدْرَسَۃِ |

| | |
|---|---|
| میں سویرے اٹھی | اِسْتَيْقَظْتُ صَبَاحًا |
| اور نماز پڑھی تلاوت کی | وَصَلَّيْتُ وَتَلَوْتُ |
| اور پھر میں نے ناشتہ تیار کیا | وَثُمَّ جَهَّزْتُ الْفَطُوْرَ |
| میری بہن نے کمرہ صاف کیا | اُخْتِيْ نَظَّفَتِ الْغُرْفَةَ |
| سعیدہ تم صبح کہاں تھیں؟ | يَا سَعِيْدَةُ! اَيْنَ اَنْتِ فِي الصَّبَاحِ ؟ |
| کیوں دیر سے آئیں؟ | لِمَ جِئْتِ مُتَاخِّرَةً ؟ |



[پچاسواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الْخَمْسُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں صیغہ تثنیہ مؤنث حاضر اور تثنیہ متکلم کی مشق کرائی گئی ہے۔



(الفعل الماضی)

(التلمیذ تان)

| | |
|---|---|
| فَاطِمَةُ وَزَيْنَبُ تَذْهَبَانِ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | فاطمہ اور زینب مدرسے کی طرف جاتی ہیں |
| فَتَسْاَلُهُمَا الْمُعَلِّمَةُ | تو ان سے معلّمہ پوچھتی ہے |
| مَاذَا فَعَلْتُمَا فِي الصَّبَاحِ؟ | تم نے صبح کے وقت کیا کیا |
| فَتَقُوْلَانِ قُمْنَا فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ | وہ کہتی ہیں ہم صبح سویرے اٹھیں |
| وَتَوَضَّأْنَا | اور ہم نے وضو کیا |
| وَصَلَّيْنَا الْفَجْرَ فِي الْبَيْتِ | اور گھر میں فجر کی نماز پڑھی |
| وَتَلَوْنَا الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ | اور قرآن کریم کی تلاوت کی |
| ثُمَّ تَنَاوَلْنَا الْفَطُوْرَ | پھر ہم نے ناشتہ کیا |
| وَاَخَذْنَا الْكُتُبَ | اور کتابیں لیں |
| وَسَلَّمْنَا عَلٰى اَبِيْنَا وَاُمِّنَا | اور اپنے والدین کو سلام کیا |
| وَجِئْنَا اِلَى الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسے کی طرف آ گئیں |

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَتٰی قُمْتُمَا فِی الصَّبَاحِ؟ | قُمْنَا فِی الصَّبَاحِ الْبَاکِرِ |
| تم دونوں صبح کس وقت اٹھیں؟ | ہم صبح سویرے اٹھیں |
| هَلْ سَمِعْتُمَا الْاَذَانَ؟ | نَعَمْ، سَمِعْنَا الْاَذَانَ |
| کیا تم نے اذان سنی؟ | جی ہاں ہم نے اذان سنی |
| هَلْ صَلَّیْتُمَا الْفَجْرَ؟ | نَعَمْ، صَلَّیْنَا الْفَجْرَ |
| کیا تم نے فجر کی نماز پڑھی؟ | جی ہاں ہم نے فجر کی نماز پڑھی |
| کَمْ قَرَأْتُمَا الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ؟ | قَرَأْنَا جُزْءًا مِّنَ الْقُرْاٰنِ الْکَرِیْمِ |
| تم نے قرآن کریم کا کتنا حصہ پڑھا؟ | ہم نے قرآن کریم کا ایک سپارہ پڑھا |
| هَلْ اَفْطَرْتُمَا؟ | نَعَمْ، اَفْطَرْنَا |
| کیا تم نے ناشتہ کیا؟ | جی ہاں ہم نے ناشتہ کیا |
| هَلْ لَعِبْتُمَا فِی الطَّرِیْقِ؟ | مَا لَعِبْنَا فِی الطَّرِیْقِ |
| کیا تم راستہ میں کھیلیں؟ | ہم راستہ میں نہیں کھیلے |
| هَلْ رَأَیْتُمَا سَلْمٰی؟ | مَا رَأَیْنَا هَا |
| کیا تم نے سلمٰی کو دیکھا؟ | ہم نے اسے نہیں دیکھا |
| ثُمَّ تَسْأَلُ الْمُعَلِّمَةُ طَالِبَةً | پھر معلّمہ طالبہ سے پوچھتی ہے |
| مَاذَا فَعَلَتْ فَاطِمَةُ وَزَیْنَبُ فِی الصَّبَاحِ؟ | فاطمہ اور زینب نے صبح کے وقت کیا کیا؟ |
| فَتُجِیْبُ، فَاطِمَةُ وَزَیْنَبُ قَامَتَا | وہ جواب دیتی ہے کہ فاطمہ اور زینب صبح |
| فِی الصَّبَاحِ الْبَاکِرِ وَتَوَضَّاَتَا، | سویرے اٹھیں اور انہوں نے وضو کیا اور فجر |
| وَصَلَّتَا الْفَجْرَ فِی الْبَیْتِ ، | کی نماز گھر میں پڑھی |
| ثُمَّ تَلَتَا الْقُرْاٰنَ الْکَرِیْمَ | پھر دونوں نے قرآن کریم کی تلاوت کی |
| وَتَنَاوَلَتَا الْفَطُوْرَ | اور ناشتہ کیا |
| وَاَخَذَتَا الْکُتُبَ فَسَلَّمَتَا عَلٰی | اور کتابیں لیں |
| اَبِیْهَا وَاُمِّهَا | اور اپنے والدین کو سلام کیا |
| وَجَاءَتَا اِلَی الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسے کی طرف آ گئیں |

## تمرين (مشق)

تَرْجِمْ بِالْأُرْدِيَةِ: اردو میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| اَلطَّالِبَتَانِ كَتَبَتَا عَلَى السَّبُّوْرَةِ | دو طالبات نے تختہ سیاہ پر لکھا |
| ثُمَّ مَسَحَتَا السَّبُّوْرَةَ بِالطَّلَّاسَةِ | پھر جھاڑن سے تختہ سیاہ کو صاف کر دیا |
| مَاذَا كَتَبْتُمَا عَلَى السَّبُّوْرَةِ؟ | تم دونوں نے تختہ سیاہ پر کیا لکھا؟ |
| كَتَبْنَا اَسْمَاءَ نَا عَلَى السَّبُّوْرَةِ | ہم دونوں نے تختہ سیاہ پر اپنے نام لکھے |
| بِمَاذَا مَسَحْتُمَا السَّبُّوْرَةَ؟ | کس سے تم نے تختہ سیاہ کو صاف کیا؟ |
| مَسَحْنَاهَا بِالطَّلَّاسَةِ | ہم نے اسے جھاڑن سے صاف کیا |
| اَيْنَ وَضَعْتُمَا الطَّلَّاسَةَ؟ | تم نے جھاڑن کہاں رکھا؟ |
| وَضَعْنَا هَا تَحْتَ السَّبُّوْرَةِ | ہم نے اسے تختہ سیاہ کے نیچے رکھا |
| هَلْ حَفِظْتُمَا الدَّرْسَ؟ | کیا تم نے سبق یاد کیا؟ |
| نَعَمْ، حَفِظْنَاهُ | جی ہاں ہم نے اسے یاد کیا |
| وَفَهِمْنَاهُ وَكَتَبْنَاهُ | اور اسے سمجھا اور اسے لکھ لیا |



كَوِّنِ الْمُثَنَّى مِنَ الْاَفْعَالِ الْآتِيَةِ: آنے والے افعال کی تثنیہ بناؤ۔

| واحد | تثنیہ غائب | واحد | تثنیہ غائب |
|---|---|---|---|
| ذَهَبَتْ | ذَهَبَتَا | اَكَلَتْ | اَكَلَتَا |
| رَجَعَتْ | رَجَعَتَا | شَرِبَتْ | شَرِبَتَا |
| جَلَسَتْ | جَلَسَتَا | غَسَلَتْ | غَسَلَتَا |
| نَامَتْ | نَامَتَا | فَرِحَتْ | فَرِحَتَا |
| حَفِظَتْ | حَفِظَتَا | فَهِمَتْ | فَهِمَتَا |

[اکاونواں سبق]

# اَلدَّرسُ الحَادِیْ وَالْخَمْسُوْن

ملاحظہ: اس سبق میں ماضی کے صیغہ جمع مؤنث متکلم، جمع مؤنث حاضر، غائب اوران کے استعمال کی مشق کرائی گئی ہے۔

(الفعل الماضی)

(التلمیذات)

| | |
|---|---|
| تَسْأَلُ الْمُعَلِّمَةُ الطَّالِبَاتِ | معلّمہ طالبات سے پوچھتی ہے |
| مَاذَا فَعَلْتُنَّ فِي الصَّبَاحِ؟ | تم نے صبح کے وقت کیا کیا |
| فَيَقُلْنَ، قُمْنَا فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ | وہ کہتی ہیں: ہم صبح سویرے اٹھیں |
| وَتَوَضَّأْنَا | اور ہم نے وضو کیا |
| وَصَلَّيْنَا الْفَجْرَ فِي الْبَيْتِ | اور گھر میں فجر کی نماز پڑھی |
| وَقَرَأْنَا الْقُرْآنَ الْكَرِيْمَ | اور قرآن کریم پڑھا |
| ثُمَّ تَنَاوَلْنَا الْفُطُوْرَ، وَاَخَذْنَا الْكُتُبَ | پھر ہم نے ناشتہ کیا، اور کتابیں لیں (اٹھائیں) |
| وَسَلَّمْنَا عَلٰى آبَائِنَا وَاُمَّهَاتِنَا | اور اپنے والدین کو سلام کیا |
| وَجِئْنَا اِلَى الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسہ کی طرف آ گئیں |

| سوال | جواب |
|---|---|
| مَتٰى قُمْتُنَّ فِي الصَّبَاحِ؟ | قُمْنَا فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ |
| تم صبح کس وقت اٹھیں؟ | ہم صبح سویرے اٹھیں |
| هَلْ سَمِعْتُنَّ الْاَذَانَ؟ | نَعَمْ، سَمِعْنَا الْاَذَانَ |
| کیا تم نے اذان سنی؟ | جی ہاں ہم نے اذان سنی |
| اَيْنَ صَلَّيْتُنَّ؟ | صَلَّيْنَا فِي بُيُوْتِنَا |
| تم نے کہاں نماز پڑھی؟ | ہم نے اپنے گھروں میں نماز پڑھی |

| | |
|---|---|
| هَلْ قَرَأْتُنَّ الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ؟ | نَعَمْ، قَرَأْنَا الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ |
| کیا تم نے قرآن کریم پڑھا؟ | جی ہاں ہم نے قرآن کریم پڑھا |
| مَاذَا شَرِبْتُنَّ؟ | شَرِبْنَا لَبَنًا |
| تم نے کیا پیا؟ | ہم نے دودھ پیا |
| وَمَاذَا اَكَلْتُنَّ؟ | اَكَلْنَا خُبْزًا وَبَيْضًا |
| اور کیا کھایا؟ | ہم نے روٹی اور انڈا کھایا |
| هَلْ لَعِبْتُنَّ | مَا لَعِبْنَا فِي الطَّرِيْقِ |
| کیا تم راستہ میں کھیلیں؟ | ہم راستہ میں نہیں کھیلیں |
| هَلْ رَأَيْتُنَّ سَلْمٰى؟ | مَا رَأَيْنَاهَا |
| کیا تم نے سلمٰی کو دیکھا؟ | ہم نے اسے نہیں دیکھا |



| | |
|---|---|
| ثُمَّ تَسْأَلُ الْمُعَلِّمَةُ طَالِبَةً | پھر معلمہ طالبہ سے پوچھتی ہے |
| مَاذَا فَعَلَتِ الطَّالِبَاتُ فِي الصَّبَاحِ؟ | طالبات نے صبح کے وقت کیا کیا؟ |
| فَتُجِيْبُ: الطَّالِبَاتُ قُمْنَ فِي الصَّبَاحِ الْبَاكِرِ | وہ جواب دیتی ہے کہ طالبات صبح سویرے اٹھیں |
| وَتَوَضَّأْنَ، وَصَلَّيْنَ الْفَجْرَ فِي الْبَيْتِ | اور انہوں نے وضو کیا اور گھر میں فجر کی نماز |
| وَتَلَوْنَ الْقُرْاٰنَ الْكَرِيْمَ | پڑھی اور قرآن کریم کی تلاوت کی |
| ثُمَّ تَنَاوَلْنَ الْفُطُوْرَ، وَاَخَذْنَ الْكُتُبَ | پھر انہوں نے ناشتہ کیا او بیں اٹھائیں |
| وَسَلَّمْنَ عَلٰى اٰبَائِهِنَّ | اور اپنے والدین کو سلام کیا |
| وَاُمَّهَاتِهِنَّ وَجِئْنَ اِلَى الْمَدْرَسَةِ | اور مدرسے آ گئیں |

## تمرین (مشق)

ترجم بالعربية: عربی میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| عورتیں گھر میں جمع ہوئیں | اَلنِّسَاءُ اِجْتَمَعْنَ فِي الْبَيْتِ |
| اور انہوں نے آپس میں باتیں کیں | وَتَكَلَّمْنَ بَيْنَهُنَّ |

| | |
|---|---|
| لڑکیاں سکول سے واپس ہوئیں اور گھر پہنچیں | رَجعَتِ الْبَنَاتُ مِنَ الْمَدْرَسَةِ وَوَصَلْنَ الْبَيْتَ |
| اورسب نے دودھ پیا | وَشَرِبْنَ اللَّبَنَ جَمِيْعًا |
| پھر اپنی والدہ کا گھر کے کاموں میں ہاتھ بٹایا | ثُمَّ سَاعِدْنَ وَالِدَتُهُنَّ فِي أُمُوْرِ الْمَنزِلِ |
| وہ تھوڑی دیر تک کھیلیں پھر اپنا سبق یاد کیا | لَعِبْنَ قَلِيْلًا ثُمَّ حَفِظْنَ دَرْسَهُنَّ |
| ان کی والدہ نے ان سب کو بلایا | دَعَتْهُنَّ وَالِدَتُهُنَّ |
| اوران کو نصیحت کی لڑکیوں نے نصیحت کو غور | وَنَصَحَتْهُنَّ الْبَنَاتُ |
| سے سنا اور والدہ سے کہا | اِسْتَمَعْنَ النَّصِيْحَةَ وَقُلْنَ لِوَالِدَتِهِنَّ |
| کہ ہم آپ کی نصیحت پرعمل کریں گی | نَعْمَلُ عَلٰى نَصِيْحَتِكِ |

## کمل العبارات الناقصة: ادھوری عبارتوں کو مکمل کریں۔



| | |
|---|---|
| ❶ اَلطَّالِبَةُ قَرَأَتِ الْكِتَابَ | ❷ اَلْوَالِدَةُ نَصَحَتِ الْاَوْلَادَ |
| اَلطَّالِبَتَانِ قَرَاَتَا الْكِتَابَ | اَلْوَالِدَتَانِ نَصَحَتَا الْاَوْلَادَ |
| اَلطَّالِبَاتُ قَرَأْنَ الْكِتَابَ | اَلْوَالِدَاتُ نَصَحْنَ الْاَوْلَادَ |
| ❸ اَلْمَرْءَ ةُ دَعَتِ الْبَنَاتِ | ❹ اَلْمُعَلِّمَةُ دَخَلَتْ فِي الْفَصْلِ |
| اَلْمَرْأَتَانِ دَعَتَا الْبَنَاتِ | اَلْمُعَلِّمَتَانِ دَخَلَتَا فِي الْفَصْلِ |
| اَلنِّسَاءُ دَعَوْنَ الْبَنَاتِ | اَلْمُعَلِّمَاتُ دَخَلْنَ فِي الْفَصْلِ |
| ❺ اَلطِّفْلَةُ لَعِبَتْ فِي الْحَدِيْقَةِ | ❻ اَلْخَادِمَةُ نَظَّفَتِ الْحُجْرَةَ |
| اَلطِّفْلَتَانِ لَعِبَتَا فِي الْحَدِيْقَةِ | اَلْخَادِمَتَانِ نَظَّفَتَا الْحُجْرَةَ |
| اَلطِّفْلَاتُ لَعِبْنَ فِي الْحَدِيْقَةِ | اَلْخَادِمَاتُ نَظَّفْنَ الْحُجْرَةَ |

## ترجم بالعربية: عربی میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| لڑکیاں اسکول میں داخل ہوئیں | دخلتِ الْبَنَاتُ فِي الْمَدْرَسَةِ يا الْبَنَاتُ دَخَلْنَ |
| اور درس گاہوں میں بیٹھ گئیں | وَجَلَسْنَ فِي الْفُصُوْلِ |
| اورانہوں نے اپنی استانی سے کہا | وَقُلْنَ لِأُسْتَاذَتِهِنَّ |

| | |
|---|---|
| ہم نے اپنا سبق یاد کرلیا ہے | حَفِظْنَا دَرْسَنَا |
| اور اسے اچھی طرح سمجھ گئی ہیں | وَفَهِمْنَاهُ فَهْمًا |
| بچیاں گھر سے نکلیں | اَلطِّفْلاتُ خَرَجْنَ مِنَ الْبَيْتِ |
| اور باغ میں چلی گئیں | وَذَهَبْنَ اِلَى الْبُسْتَانِ |
| اور تھوڑی دیر کھیل کر واپس گھر چلی آئیں | وَلَعِبْنَ قَلِيْلًا وَرَجَعْنَ اِلَى الْبَيْتِ |
| انہوں نے کھانا کھایا اور سو گئیں | اَكَلْنَ الطَّعَامَ وَنِمْنَ |

ترجم بالاردية: اردو میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| اَلنِّسَآءُ اِجْتَمَعْنَ فِي الْبَيْتِ | عورتیں گھر میں جمع ہوئیں |
| اَلْوَالِدَاتُ اَرْضَعْنَ اَوْلَادَهُنَّ | ماؤں نے اپنے بچوں کو دودھ پلایا |
| اَلطَّالِبَاتُ سَلَّمْنَ عَلٰى مُعَلِّمَتِهِنَّ | طالبات نے اپنی معلمہ کو سلام کیا |
| وَالْمُعَلِّمَاتُ عَلَّمْنَ الطَّالِبَاتِ | اور معلمات نے طالبات کو سکھایا |
| قَالَتِ النِّسَاءُ الْمُسْلِمَاتُ | مسلمان عورتوں نے کہا |
| اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَصَلَّيْنَا وَصُمْنَا | ہم اللہ پر ایمان لائیں اور ہم نے نماز پڑھی |
| وَاَدَّيْنَا الزَّكٰوةَ وَنَحُجُّ الْبَيْتَ | اور روزے رکھے اور زکوٰۃ ادا کی اور ہم ان |
| اِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى | شاء اللہ بیت اللہ کا حج بھی کریں گی |

[باونواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الثَّانِیْ وَالْخَمْسُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں تثنیہ اور جمع کے صیغوں کی علامات کی مشق کرائی گئی ہے۔

## (النزهة في البستان) (باغ کی سیر)

| | |
|---|---|
| هٰذَا بُسْتَانُ مَحْمُوْدٍ نَدْخُلُ فِي الْبُسْتَانِ نَمْشِيْ تَحْتَ الْاَشْجَارِ وَبَيْنَ الْاَزْهَارِ | یہ محمود کا باغ ہے ہم باغ میں داخل ہوتے ہیں درختوں کے نیچے اور پھولوں کے درمیان چلتے ہیں |
| نَاْكُلُ الْاَثْمَارَ وَنَشُمُّ الْاَزْهَارَ | ہم پھل کھاتے ہیں اور پھول سونگھتے ہیں |
| اَلْاَثْمَارُ حُلْوَةٌ لَذِيْذَةٌ وَ الْاَزْهَارُ جَمِيْلَةٌ وَرَائِحَتُهَا طَيِّبَةٌ | پھل میٹھے اور عمدہ ہیں پھول خوبصورت ہیں اور ان کی خوشبو اچھی ہے |
| نَلْعَبُ عَلَى الْحَشِيْشِ الْاَخْضَرِ | ہم سرسبز گھاس پر کھیلتے ہیں |
| وَنَجْلِسُ عَلَى الْمَقَاعِدِ وَنَتَكَلَّمُ | اور ہم نشست گاہوں پر بیٹھتے ہیں اور باتیں کرتے ہیں |
| نَسْمَعُ اَصْوَاتًا جَمِيْلَةً لِلطُّيُوْرِ | ہم پرندوں کی خوبصورت آوازیں سنتے ہیں |
| ثُمَّ نَخْرُجُ مِنَ الْبُسْتَانِ وَنَعُوْدُ اِلٰى بُيُوْتِنَا مَسْرُوْرِيْنَ | پھر ہم باغ سے نکلتے ہیں اور خوش خوش اپنے گھروں کی طرف لوٹ آتے ہیں |

| سوال | جواب |
|---|---|
| لِمَنْ هٰذَا الْبُسْتَانُ؟ | هٰذَا بُسْتَانُ مَحْمُوْدٍ |
| یہ کس کا باغ ہے؟ | یہ محمود کا باغ ہے |
| اَيْنَ نَمْشِيْ فِي الْبُسْتَانِ؟ | تَمْشُوْنَ تَحْتَ الْاَشْجَارِ |
| ہم باغ میں کہاں چلتے ہیں؟ | تم درختوں کے نیچے چلتے ہو |
| وَمَاذَا نَاْكُلُ؟ | تَاْكُلُوْنَ الْاَثْمَارَ |
| اور ہم کیا کھاتے ہیں؟ | تم پھل کھاتے ہو |

| | |
|---|---|
| تَشُمُّوْنَ الْاَزْهَارَ | وَمَاذَا نَشُمُّ؟ |
| تم پھول سونگھتے ہو | اور ہم کیا سونگھتے ہیں؟ |
| طَعْمُ الْاَثْمَارِ حُلْوٌ | كَيْفَ طَعْمُ الْاَثْمَارِ؟ |
| پھلوں کا مزہ میٹھا ہے | پھلوں کا مزہ کیسا ہے؟ |
| رَائِحَتُهَا طَيِّبَةٌ | وَكَيْفَ رَائِحَةُ الْاَزْهَارِ؟ |
| ان کی خوشبو اچھی ہے | پھولوں کی خوشبو کیسی ہے؟ |
| تَلْعَبُوْنَ عَلَى الْحَشِيْشِ | اَيْنَ نَلْعَبُ فِي الْبُسْتَانِ ؟ |
| تم گھاس پر کھیلتے ہو | ہم باغ میں کہاں کھیلتے ہیں؟ |
| تَجْلِسُوْنَ عَلَى الْمَقَاعِدِ | وَاَيْنَ نَجْلِسُ؟ |
| تم نشست گاہوں پر بیٹھتے ہو | اور ہم کہاں بیٹھتے ہیں؟ |
| تَسْمَعُوْنَ اَصْوَاتَ الطُّيُوْرِ | وَمَاذَا نَسْمَعُ؟ |
| تم پرندوں کی آوازیں سنتے ہو | اور ہم کیا سنتے ہیں؟ |
| تَعُوْدُوْنَ اِلٰى بُيُوْتِكُمْ | اِلٰى اَيْنَ نَعُوْدُ؟ |
| تم اپنے گھروں کی طرف لوٹتے ہو | ہم کہاں لوٹتے ہیں؟ |
| لَا، بَلْ تَعُوْدُوْنَ مَسْرُوْرِيْنَ | هَلْ نَعُوْدُ مَحْزُوْنِيْنَ؟ |
| نہیں بلکہ تم خوش خوش لوٹتے ہو | کیا ہم غمزدہ لوٹتے ہیں؟ |



ترجم بالاردية: اردو میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| والد اپنے بیٹے سے کہتا ہے | يَقُوْلُ الْوَالِدُ لِابْنِهٖ |
| اے پیارے بیٹے باغ کی طرف جا | يَا بُنَيَّ اذْهَبْ اِلَى الْحَدِيْقَةِ |
| اور اس میں کھیل | وَالْعَبْ فِيْهَا |
| اور اس کے درختوں اور پھولوں کو دیکھ | وَانْظُرْ اِلٰى اَشْجَارِهَا وَاَزْهَارِهَا |
| اور اس کی گھاس پر بیٹھ اور | وَاجْلِسْ عَلٰى حَشِيْشِهَا وَلَا تَقْطِفْ |
| پھل اور پھول مت توڑ | ثَمَرَةً وَلَا زَهْرَةً |
| اور ٹہنی مت توڑ | وَلَا تَكْسِرْ غُصْنًا |

| | |
|---|---|
| وَلَا تَضْرِبْ اَحَدًا | اور کسی کومت مار |
| وَامْشِ فِی الطَّرِیْقِ | اور راستہ میں چل |
| وَانْظُرْ اَمَامَکَ | اور اپنے سامنے دیکھ |
| وَلَا تَلْتَفِتْ یَمِیْنًا وَلَا یَسَارًا | اور دائیں بائیں متوجہ نہ ہو |

کون المثنی والجمع من الافعال التالیة: تثنیه

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِذْهَبْ | اِذْهَبَا | لَا تَضْرِبْ | لَا تَضْرِبَا |
| اِلْعَبْ | اِلْعَبَا | لَا تَلْتَفِتْ | لَا تَلْتَفِتَا |
| اُنْظُرْ | اُنْظُرَا | لَا تَضْحَکْ | لَا تَضْحَکَا |
| اِجْلِسْ | اِجْلِسَا | لَا تَکْسِرْ | لَا تَکْسِرَا |
| اِمْشِ | اِمْشِیَا | لَا تَجْلِسْ | لَا تَجْلِسَا |



جمع

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِذْهَبْ | اِذْهَبُوْا | اِجْلِسْ | اِجْلِسُوْا |
| اِلْعَبْ | اِلْعَبُوْا | اِمْشِ | اِمْشُوْا |
| اُنْظُرْ | اُنْظُرُوْا | لَا تَجْلِسْ | لَا تَجْلِسُوْا |
| لَا تَضْرِبْ | لَا تَضْرِبُوْا | لَا تَکْسِرْ | لَا تَکْسِرُوْا |
| لَا تَلْتَفِتْ | لَا تَلْتَفِتُوْا | لَا تَجْلِسْ | لَا تَجْلِسُوْا |
| لَا تَضْحَکْ | لَا تَضْحَکُوْا | | |

[ترپنواں سبق] (املاء)

# اَلدَّرْسُ الثَّالِثُ وَ الْخَمْسُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں ہمزہ مفتوحہ کے قوانین کا اجراء کروایا گیا ہے۔

(الجمل)

| | |
|---|---|
| سَعِیْدَةُ طِفْلَةٌ جَمِیْلَةٌ زَکِیَّةٌ | سعیدہ خوبصورت اور ذہین بچی ہے |
| قَامَتْ مِنْ نَوْمِهَا وَتَوَضَّأَتْ | وہ نیند سے بیدار ہوئی اور اس نے وضو کیا |
| وَصَلَّتْ ثُمَّ ذَهَبَتْ اِلٰی اُمِّهَا وَسَلَّمَتْ | اور نماز پڑھی پھر وہ اپنی والدہ کے پاس گئی |
| عَلَیْهَا | اور اسے سلام کیا |
| وَقَبَّلَتْ یَدَهَا | اور اس کے ہاتھ کو بوسہ دیا |
| وَسَأَلَتْهَا اَیْنَ اَخِیْ حَامِدٌ؟ | اور اس سے پوچھا بھائی حامد کہاں ہے؟ |
| فَقَالَتِ الْاُمُّ | والدہ نے کہا |
| هُوَ ذَهَبَ مَعَ وَالِدِهٖ اِلَی الْمَسْجِدِ | وہ اپنے والد کے ساتھ مسجد میں گیا ہے |
| اَلْمَرْأَةُ هِیَ | عورت کی یہ حیثیتیں ہیں |
| اَلْبِنْتُ ، وَالْاُخْتُ ، وَالْاُمُّ ، وَالزَّوْجَةُ | بیٹی، بہن، ماں اور بیوی |
| یَجِبُ تَرْبِیَّتُهَا تَرْبِیَّةً اِسْلَامِیَّةً | عورت کی صحیح اسلامی تربیت ضروری ہے |
| صَحِیْحَةً حَتّٰی یَکُوْنَ اِیْمَانُهَا قَوِیًّا | تا کہ اس کا ایمان مضبوط ہو |
| تَعْرِفُ حُقُوْقَ الْوَالِدَیْنَ | وہ والدین کے حقوق کو پہچانے اس حیثیت |
| لِاَنَّهَا بِنْتٌ | سے کہ وہ بیٹی ہے |
| وَتَعْرِفُ حُقُوْقَ اِخْوَتِهَا | اور بھائیوں اور بہنوں کے حقوق پہچانے |
| وَاَخَوَاتِهَا لِاَنَّهَا اُخْتٌ | اس حیثیت سے کہ وہ بہن ہے |
| وَتَعْرِفُ حُقُوْقَ اَوْلَادِهَا | اور اولاد کے حقوق کو پہچانے اس حیثیت |
| لِاَنَّهَا اُمٌّ | سے کہ وہ ماں ہے |

| | |
|---|---|
| وَتَعرِفُ حُقُوقَ زَوجِهَا لِأَنَّهَا زَوجَةٌ | اور شوہر کے حقوق کو پہچانے اس حیثیت سے کہ وہ بیوی ہے |



[چونواں سبق]

# اَلدَّرسُ الرَّابِعَ وَالخَمسُونَ

ملاحظہ: اس سبق میں دس تک عدد اور معدود مذکر کی مشق کرائی گئی ہے۔

الاعداد — المعدود المذكر



| | | | |
|---|---|---|---|
| وَاحِدٌ | ایک | كِتَابٌ | ایک کتاب |
| اِثنَان | دو | كِتَابَان | دو کتابیں |
| ثَلاثَةٌ | تین | ثَلاثَةُ كُتُبٍ | تین کتابیں |
| اَربَعَةٌ | چار | اَربَعَةُ كُتُبٍ | چار کتابیں |
| خَمسَةٌ | پانچ | خَمسَةُ كُتُبٍ | پانچ کتابیں |
| سِتَّةٌ | چھ | سِتَّةُ كُتُبٍ | چھ کتابیں |
| سَبعَةٌ | سات | سَبعَةُ كُتُبٍ | سات کتابیں |
| ثَمَانِيَةٌ | آٹھ | ثَمَانِيَةُ كُتُبٍ | آٹھ کتابیں |
| تِسعَةٌ | نو | تِسعَةُ كُتُبٍ | نو کتابیں |
| عَشرَةٌ | دس | عَشرَةُ كُتُبٍ | دس کتابیں |

| | |
|---|---|
| عِندِي ثَلاثَةُ كُتُبٍ | میرے پاس تین کتابیں ہیں |
| عِندَ خَالِدٍ قَلَمَان | خالد کے پاس دو قلم ہیں |
| فِي المَدرَسَةِ ثَمَانِيَةُ صُفُوفٍ | مدرسہ میں آٹھ کلاسیں ہیں |

| | |
|---|---|
| فِي الْغُرْفَةِ سَبْعَةُ طُلَّابٍ | کمرے میں سات طالب علم ہیں |
| فِي الْمِيْدَانِ تِسْعَةُ اَطْفَالٍ | میدان میں نو بچے ہیں |
| فِي الْاُسْبُوْعِ سَبْعَةُ اَيَّامٍ | ہفتہ میں سات دن ہیں |

| سوال | جواب |
|---|---|
| كَمْ كِتَابًا عَلَى الْمَكْتَبِ؟ | عَلَى الْمَكْتَبِ كِتَابَانِ |
| میز پر کتنی کتابیں ہیں؟ | میز پر دو کتابیں ہیں |
| كَمْ قَلَمًا فِيْ يَدِيْ؟ | فِي يَدِكَ قَلَمٌ وَاحِدٌ |
| میرے ہاتھ میں کتنے قلم ہیں؟ | تیرے ہاتھ میں ایک قلم ہے |
| كَمْ طَالِبًا فِي الْفَصْلِ؟ | فِي الْفَصْلِ عَشَرَةُ طُلَّابٍ |
| درس گاہ میں کتنے طالب علم ہیں؟ | درس گاہ میں دس طالب علم ہیں |
| كَمْ صَدِيْقًا لَكَ؟ | لِيْ ثَلَاثَةُ اَصْدِقَاءَ |
| تیرے کتنے دوست ہیں؟ | میرے تین دوست ہیں |
| كَمْ اُسْتَاذًا لَكَ؟ | لِيْ اَرْبَعَةُ اَسَاتِذَةٍ |
| تیرے کتنے استاد ہیں؟ | میرے چار استاد ہیں |



## تمرین (مشق)

ترجم بالعربية: عربی میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| میدان میں دس مرد ہیں | فِي الْمِيْدَانِ عَشَرَةُ رِجَالٍ |
| باغ میں چھ لڑکے ہیں | فِي الْبُسْتَانِ سِتَّةُ اَوْلَادٍ |
| درس گاہ میں اس وقت نو طالب علم ہیں | فِي الْفَصْلِ الْاٰنَ تِسْعَةُ طُلَّابٍ |
| مسجد کے چار دروازے ہیں | لِلْمَسْجِدِ اَرْبَعَةُ اَبْوَابٍ |
| میرے تین بھائی ہیں | لِيْ ثَلَاثَةُ اِخْوَةٍ |
| مدرسہ میں چار چپڑاسی ہیں | فِي الْمَدْرَسَةِ اَرْبَعَةُ خُدَّامٍ |
| مسجد کے سامنے ایک میدان ہے | اَمَامَ الْمَسْجِدِ مِيْدَانٌ |

| | |
|---|---|
| محمود کے پانچ بچے ہیں | لِمَحْمُوْدٍ خَمْسَةُ اَطْفَالٍ |
| میرے ہاتھ میں سات کتابیں ہیں | فِی یَدِیْ سَبْعَةُ کُتُبٍ |
| آج تین طالب علم غیر حاضر ہیں | اَلْیَوْمُ ثَلاثَةُ طُلَّابٍ غَیْرُ حَاضِرِیْنَ |



[پچپنواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الْخَامِسُ وَالْخَمْسُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں ۱۰ تک عدد اور معدود مؤنث کی مشق کرائی گئی ہے۔

| الاعداد | | المعدود المونث | |
|---|---|---|---|
| وَاحِدَةٌ | ایک | سَاعَةٌ | ایک گھڑی |
| اِثْنَتَانِ | دو | سَاعَتَانِ | دو گھڑیاں |
| ثَلاثٌ | تین | ثَلاثُ سَاعَاتٍ | تین گھڑیاں |
| اَرْبَعٌ | چار | اَرْبَعُ سَاعَاتٍ | چار گھڑیاں |
| خَمْسٌ | پانچ | خَمْسُ سَاعَاتٍ | پانچ گھڑیاں |
| سِتٌّ | چھ | سِتُّ سَاعَاتٍ | چھ گھڑیاں |
| سَبْعٌ | سات | سَبْعُ سَاعَاتٍ | سات گھڑیاں |
| ثَمَانٌ | آٹھ | ثَمَانُ سَاعَاتٍ | آٹھ گھڑیاں |
| تِسْعٌ | نو | تِسْعُ سَاعَاتٍ | نو گھڑیاں |
| عَشْرٌ | دس | عَشْرُ سَاعَاتٍ | دس گھڑیاں |



| | |
|---|---|
| فِی الْمَدْرَسَةِ ثَلاثُ سَاعَاتٍ | مدرسہ میں تین گھڑیاں ہیں |
| فِی الْمَسْجِدِ سَاعَتَانِ | مسجد میں دو گھڑیاں ہیں |

| | |
|---|---|
| عِنْدِیْ سَاعَةٌ وَاحِدَةٌ | میرے پاس ایک گھڑی ہے |
| عَلَى الْمَكْتَبِ خَمْسُ كُرَّاسَاتٍ | میز پر پانچ کاپیاں ہیں |
| فِي الْفَصْلِ عَشْرُ طَالِبَاتٍ | درس گاہ میں دس طالبات ہیں |
| عِنْدَ خَالِدٍ ثَمَانِي رُوْبِيَّاتٍ | خالد کے پاس آٹھ روپے ہیں |

| سوال | جواب |
|---|---|
| كَمْ سَاعَةً فِي الْمَدْرَسَةِ؟ | فِي الْمَدْرَسَةِ ثَلَاثُ سَاعَاتٍ |
| مدرسہ میں کتنی گھڑیاں ہیں؟ | مدرسہ میں تین گھڑیاں ہیں |
| كَمْ سَاعَةً فِي الْمَسْجِدِ؟ | فِي الْمَسْجِدِ سَاعَتَانِ |
| مسجد میں کتنی گھڑیاں ہیں؟ | مسجد میں دو گھڑیاں ہیں |
| كَمْ كُرَّاسَةً عَلَى الْمَكْتَبِ؟ | عَلَى الْمَكْتَبِ خَمْسُ كُرَّاسَاتٍ |
| میز پر کتنی کاپیاں ہیں؟ | میز پر پانچ کاپیاں ہیں |
| كَمْ رُوْبِيَّةً عِنْدَكَ؟ | عِنْدِیْ عَشَرَ رُوْبِيَّاتٍ |
| تیرے پاس کتنے روپے ہیں؟ | میرے پاس دس روپے ہیں |
| كَمْ شَجَرَةً فِي الْبُسْتَانِ؟ | فِي الْبُسْتَانِ سَبْعُ اَشْجَارٍ |
| باغ میں کتنے درخت ہیں؟ | باغ میں سات درخت ہیں |



## تمرین (مشق)

ترجم بالعربية: عربی میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| یہ پانچ پھول ہیں | هٰذِهٖ خَمْسُ اَزْهَارٍ |
| دوکان میں دس سائیکلیں ہیں | فِي الدُّكَانِ عَشْرُ دَرَّاجَاتٍ |
| کمرے میں چار لڑکیاں ہیں | فِي الْغُرْفَةِ اَرْبَعُ بَنَاتٍ |
| خالد کی تین بہنیں ہیں | لِخَالِدٍ ثَلَاثُ اَخَوَاتٍ |
| اس کے گھر میں چھ کمرے ہیں | فِي بَيْتِهٖ سِتُّ غُرُفَاتٍ |

| | |
|---|---|
| ہوائی اڈے پر سات جہاز ہیں | عَلَى الْمَطَارِ سَبْعُ طَائِرَاتٍ |
| بندرگاہ میں دو جہاز کھڑے ہیں | فِي الْمِينَاءِ طَائِرَتَان |
| اس ہوٹل میں صرف دس میزیں ہیں | فِي هٰذَا الْفُنْدُقِ عَشْرُ طَاوِلَاتٍ فقط |
| دوکان میں صرف آٹھ ٹوپیاں ہیں | فِي الدُّكَانِ ثَمَانِي قَلَانِسَ فَقَطُ |
| اس کمرے میں چار کھڑکیاں ہیں | فِي هٰذِهِ الْغُرْفَةِ اَرْبَعَةُ شَبَابِيكَ |

[چھپنواں سبق]

# اَلدَّرْسُ السَّادِسُ وَالْخَمْسُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں ۱۱ سے ۱۹ تک عدد اور معدود مذکر کی مشق کرائی گئی ہے۔



 الاعداد — التمیز المذكر

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَحَدَ عَشَرَ | گیارہ | اَحَدَ عَشَرَ كِتَابًا | گیارہ کتابیں |
| اِثْنَا عَشَرَ | بارہ | اِثْنَا عَشَرَ كِتَابًا | بارہ کتابیں |
| ثَلَاثَةَ عَشَرَ | تیرہ | ثَلَاثَةَ عَشَرَ كِتَابًا | تیرہ کتابیں |
| اَرْبَعَةَ عَشَرَ | چودہ | اَرْبَعَةَ عَشَرَ كِتَابًا | چودہ کتابیں |
| خَمْسَةَ عَشَرَ | پندرہ | خَمْسَةَ عَشَرَ كِتَابًا | پندرہ کتابیں |
| سِتَّةَ عَشَرَ | سولہ | سِتَّةَ عَشَرَ كِتَابًا | سولہ کتابیں |
| سَبْعَةَ عَشَرَ | سترہ | سَبْعَةَ عَشَرَ كِتَابًا | سترہ کتابیں |
| ثَمَانِيَةَ عَشَرَ | اٹھارہ | ثَمَانِيَةَ عَشَرَ كِتَابًا | اٹھارہ کتابیں |
| تِسْعَةَ عَشَرَ | انیس | تِسْعَةَ عَشَرَ كِتَابًا | انیس کتابیں |
| عِشْرُوْنَ | بیس | عِشْرُوْنَ كِتَابًا | بیس کتابیں |

| | |
|---|---|
| فِي الصَّفِّ الْاَوَّلِ عِشْرُوْنَ طَالِبًا | پہلی جماعت میں بیس طلبہ ہیں |
| وَفِي الثَّانِي عِشْرُوْنَ طَالِبًا | اور دوسری میں (بھی) بیس طلبہ ہیں |
| وَفِي الثَّالِثِ اِثْنَا عَشَرَ طَالِبًا | اور تیسری میں بارہ طلبہ ہیں |
| فِي الْمِيْدَانِ سِتَّةَ عَشَرَ طِفْلًا | میدان میں سولہ بچے ہیں |
| فِي الْحَافِلَةِ تِسْعَةَ عَشَرَ رَاكِبًا | بس میں انیس سواریاں ہیں |
| وَفِي السَّيَّارَةِ خَمْسَةُ رُكَّابٍ | گاڑی میں پانچ سوار ہیں |

| سوال | جواب |
|---|---|
| كَمْ طَالِبًا فِي الصَّفِّ الْاَوَّلِ؟ | فِي الصَّفِّ الْاَوَّلِ عِشْرُوْنَ طَالِبًا |
| پہلی جماعت میں کتنے طالب علم ہیں؟ | پہلی جماعت میں بیس طالب علم ہیں |
| كَمْ رَاكِبًا فِي الْحَافِلَةِ؟ | فِي الْحَافِلَةِ تِسْعَةَ عَشَرَ رَاكِبًا |
| بس میں کتنے سوار ہیں؟ | بس میں انیس سوار ہیں |
| كَمْ رَاكِبًا فِي السَّيَّارَةِ؟ | فِي السَّيَّارَةِ خَمْسَةُ رُكَّابٍ |
| گاڑی میں کتنے سوار ہیں؟ | گاڑی میں پانچ سوار ہیں |
| كَمْ شَهْرًا فِي السَّنَةِ؟ | فِي السَّنَةِ اِثْنَا عَشَرَ شَهْرًا |
| سال میں کتنے مہینے ہیں؟ | سال میں بارہ مہینے ہیں |



## تمرین (مشق)

ترجم بالعربیہ: عربی میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| بس میں ۱۱ سواریاں ہیں | فِي الْحَافِلَةِ اَحَدَ عَشَرَ رَاكِبًا |
| کمرے میں ۱۵ لڑکے ہیں | فِي الْغُرْفَةِ خَمْسَةَ عَشَرَ وَلَدًا |
| میدان میں ۲۰ بچے ہیں | فِي الْمِيْدَانِ عِشْرُوْنَ طِفْلًا |
| یہ ۱۸ کتابیں اور ۱۶ قلمیں ہیں | هٰذِهٖ ثَمَانِيَةَ عَشَرَ كِتَابًا وَسِتَّةَ عَشَرَ قَلَمًا |
| اس شہر میں ۱۴ سڑکیں ہیں | فِي هٰذَا الْبَلَدِ اَرْبَعَةَ عَشَرَ شَارِعًا |
| اس سڑک پر ۱۲ کھمبے ہیں | عَلٰى هٰذَا الشَّارِعِ اِثْنَا عَشَرَ عَمُوْدًا |

| | |
|---|---|
| میں ۱۹ دن کے بعد واپس آؤں گا | اَنَا اَرْجِعُ بَعْدَ تِسْعَةَ عَشَرَ يَوْمًا |
| خالد ۱۷ دن سے بیمار ہے | خَالِدٌ مَرِيْضٌ مِنْ سَبْعَةَ عَشَرَ يَوْمًا |
| اس صندوق کا وزن ۱۳ سیر ہے | وَزْنُ هٰذَا الصُّنْدُوْقِ ثَلَاثَةَ عَشَرَ كِيْلُو غرَامًا |

(۲) اكتب الارقام بالحروف:

| | |
|---|---|
| فِي الْمِحْفَظَةِ ۱۱ كِتَابًا | فِي الْمِحْفَظَةِ اَحَدَ عَشَرَ كِتَابًا |
| لِلْمَسْجِدِ ۱۲ بَابًا وَ ۲۰ شُبَّاكًا | لِلْمَسْجِدِ اِثْنَا عَشَرَ بَابًا وَعِشْرُوْنَ شُبَّاكًا |
| فِي الْاِدَارَةِ ۱۸ مُوَظَّفًا | فِي الْاِدَارَةِ ثَمَانِيَةَ عَشَرَ مُوَظَّفًا |
| اَلْيَوْمَ يَزُوْرُ الْمَدْرَسَةَ ۱۲ عَالِمًا | اَلْيَوْمَ يَزُوْرُ الْمَدْرَسَةَ اِثْنَا عَشَرَ عَالِمًا |
| قِيْمَةُ الظَّرْفِ ۱۵ فَلْسًا | قِيْمَةُ الظَّرْفِ خَمْسَةَ عَشَرَ فَلْسًا |
| فِي الْبَيْتِ ۱۴ كُرْسِيًّا | فِي الْبَيْتِ اَرْبَعَةَ عَشَرَ كُرْسِيًّا |
| فِي الْمَدْرَسَةِ ۱۹ اُسْتَاذًا | فِي الْمَدْرَسَةِ تِسْعَةَ عَشَرَ اُسْتَاذًا |
| هٰؤُلَاءِ ۱۷ جُنْدِيًّا | هٰؤُلَاءِ سَبْعَةَ عَشَرَ جُنْدِيًّا |
| فِي السِّجْنِ ۱۳ مُجْرِمًا | فِي السِّجْنِ ثَلَاثَةَ عَشَرَ مُجْرِمًا |



ترکیب: فِیْ حرف جار اَلصَّفِّ موصوف اَلْاَوَّلِ صفت موصوف صفت مل کر مجرور جار مل کر متعلق ہوا مَوْجُوْدٌ محذوف کا مَوْجُوْدٌ اسم مفعول اپنے متعلق سے مل کر خبر مقدم عِشْرُوْنَ ممیز طَالِبًا تمیز ممیز تمیز مل کر مبتدا موخر، مبتدا موخر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔



[ستاونواں سبق]

# اَلدَّرسُ السَّابِعُ وَالْخَمسُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں ۱۱ سے ۱۹ تک عدد اور معدود مؤنث کی مشق کرائی گئی ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِحْدٰی عَشْرَةَ | گیارہ | اِحْدٰی عَشْرَةَ سَاعَةً | گیارہ گھڑیاں |
| اِثْنَتَا عَشْرَةَ | بارہ | اِثْنَتَا عَشْرَةَ سَاعَةً | بارہ گھڑیاں |
| ثَلاثَ عَشْرَةَ | تیرہ | ثَلاثَ عَشْرَةَ سَاعَةً | تیرہ گھڑیاں |
| اَرْبَعَ عَشْرَةَ | چودہ | اَرْبَعَ عَشْرَةَ سَاعَةً | چودہ گھڑیاں |
| خَمْسَ عَشْرَةَ | پندرہ | خَمْسَ عَشْرَةَ سَاعَةً | پندرہ گھڑیاں |
| سِتَّ عَشْرَةَ | سولہ | سِتَّ عَشْرَةَ سَاعَةً | سولہ گھڑیاں |
| سَبْعَ عَشْرَةَ | سترہ | سَبْعَ عَشْرَةَ سَاعَةً | سترہ گھڑیاں |
| ثَمَانِيَ عَشْرَةَ | اٹھارہ | ثَمَانِيَ عَشْرَةَ سَاعَةً | اٹھارہ گھڑیاں |
| تِسْعَ عَشْرَةَ | انیس | تِسْعَ عَشْرَةَ سَاعَةً | انیس گھڑیاں |
| عِشْرُوْنَ | بیس | عِشْرُوْنَ سَاعَةً | بیس گھڑیاں |



| | |
|---|---|
| هٰذِهٖ مَدْرَسَةٌ اِبْتِدَائِيَّةٌ | یہ ابتدائی مدرسہ ہے |
| هٰذِهٖ مَدْرَسَةُ الْبَنَاتِ | یہ لڑکیوں کا مدرسہ ہے |
| فِيْهَا خَمْسُ دَرَجٰتٍ | اس میں پانچ درجے ہیں |
| فِي الدَّرَجَةِ الْاُوْلٰى عِشْرُوْنَ طَالِبَةً | پہلے درجہ میں بیس طالبات ہیں |
| وَفِي الثَّانِيَةِ خَمْسَ عَشْرَةَ طَالِبَةً | اور دوسرے درجہ میں پندرہ طالبات ہیں |
| وَفِي الثَّالِثَةِ اَرْبَعَ عَشْرَةَ طَالِبَةً | اور تیسرے درجہ میں چودہ طالبات ہیں |
| وَفِي الرَّابِعَةِ اِثْنَتَا عَشْرَةَ طَالِبَةً | اور چوتھے درجہ میں بارہ طالبات ہیں |
| وَفِي الْخَامِسَةِ عَشْرَ طَالِبَاتٍ | اور پانچویں درجہ میں دس طالبات ہیں |

| جواب | سوال |
|---|---|
| فِی الدَّرَجَةِ الْاُوْلٰی عِشْرُوْنَ طَالِبَةً | کَمْ طَالِبَةً فِی الدَّرَجَةِ الْاُوْلٰی؟ |
| پہلے درجہ میں بیس طالبات ہیں | پہلے درجہ میں کتنی طالبات ہیں؟ |
| فِی الثَّالِثَةِ اَرْبَعَ عَشَرَةَ طَالِبَةً | کَمْ طَالِبَةً فِی الثَّالِثَةِ؟ |
| تیسرے درجہ میں چودہ طالبات ہیں | تیسرے درجہ میں کتنی طالبات ہیں؟ |
| فِی الرَّابِعَةِ اِثْنَتَا عَشَرَةَ طَالِبَةً | کَمْ طَالِبَةً فِی الرَّابِعَةِ؟ |
| چوتھے درجہ میں بارہ طالبات ہیں | چوتھے درجہ میں کتنی طالبات ہیں؟ |
| فِی الْخَامِسَةِ عَشَرَ طَالِبَاتٍ | کَمْ طَالِبَةً فِی الْخَامِسَةِ ؟ |
| پانچویں درجہ میں دس طالبات ہیں | پانچویں درجہ میں کتنی طالبات ہیں؟ |

## تمرین (مشق)



❁ ترجم بالعربیة: عربی میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| فِی الْبُسْتَانِ سِتَّ عَشَرَةَ شَجَرَةً | باغ میں ۱۶ درخت ہیں |
| عَلٰی هٰذَا الْغُصْنِ اِحْدٰی عَشَرَةَ زَهْرَةً | اس ٹہنی کے ساتھ ۱۱ پھول ہیں |
| فِی هٰذَا الْبَیْتِ اِثْنَتَا عَشَرَةَ دَجَاجَةً | اس گھر میں ۱۲ مرغیاں ہیں |
| فِی الْکِیْسِ ثَمَانِیَ عَشَرَةَ بَیْضَةً | تھیلی میں ۱۸ انڈے ہیں |
| فِی جَیْبِیْ سِتَّ عَشَرَةَ رُوْبِیَّةً | میری جیب میں ۱۶ روپے ہیں |
| سِنُّ خَالِدٍ عِشْرُوْنَ سَنَةً | خالد کی عمر بیس سال ہے |
| هٰؤُلَاءِ الْعُمَّالُ یَعْمَلُوْنَ اَرْبَعَ عَشَرَةَ سَاعَةً | یہ مزدور ۱۴ گھنٹے کام کرتے ہیں |
| اَنَا اَحْضُرُ بَعْدَ خَمْسَةَ عَشَرَ یَوْمًا | میں ۱۵ دن کے بعد حاضر ہوتا ہوں |
| فِی هٰذِهِ الْبِنَایَةِ تِسْعَ عَشَرَةَ غُرْفَةً | اس عمارت میں ۱۹ کمرے ہیں |
| فِی الرُّوْبِیَةِ سِتَّ عَشَرَةَ اٰنَةً | روپیہ میں ۱۶ آنے ہوتے ہیں |

اکتب الارقام بالحروف:

| | |
|---|---|
| ثَمَنُ الْكِتَابِ ١١ رُوْبِيَّةً | ثَمَنُ الْكِتَابِ اِحْدٰى عَشَرَةَ رُوْبِيَّةً |
| فِي الْبَيْتِ ١٢ امْرَأَةً | فِي الْبَيْتِ اِثْنَتَا عَشَرَةَ امْرَأَةً |
| فِي الْبَلَدِ ١٣ مَدْرَسَةً | فِي الْبَلَدِ ثَلٰثَ عَشَرَةَ مَدْرَسَةً |
| فِي الْحَوْضِ ١٤ سَمَكَةً | فِي الْحَوْضِ اَرْبَعَ عَشَرَةَ سَمَكَةً |
| فِي الْمَزْرَعَةِ ١٥ شَاةً وَ ١٤ بَقَرَةً | فِي الْمَزْرَعَةِ خَمْسَ عَشَرَةَ شَاةً وَاَرْبَعَ عَشَرَةَ بَقَرَةً |
| فِي الْغَابَةِ ١٧ غَزَالَةً | فِي الْغَابَةِ سَبْعَ عَشَرَةَ غَزَالَةً |
| عَلَى الشَّجَرَةِ ١٨ حَمَامَةً | عَلَى الشَّجَرَةِ ثَمَانِيَ عَشَرَةَ حَمَامَةً |
| فِي الصُّنْدُوْقِ ١٩ قِطْعَةً مِّنَ الْقُمَاشِ | فِي الصُّنْدُوْقِ تِسْعَ عَشَرَةَ قِطْعَةً مِّنَ الْقُمَاشِ |
| هٰذِهٖ ٢٠ بُنْدُقِيَّةً | هٰذِهٖ عِشْرُوْنَ بُنْدُقِيَّةً |



[اٹھانواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الثَّامِنُ وَالْخَمْسُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں ۲۱ سے ۹۹ تک عدد اور معدود مذکر کی مشق کرائی گئی ہے۔

الاعداد — التمییز المذکر

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَاحِدٌ وَّعِشْرُوْنَ | اکیس | وَاحِدٌ وَّعِشْرُوْنَ قَلَمًا | اکیس قلم |
| اِثْنَانِ وَّعِشْرُوْنَ | بائیس | اِثْنَانِ وَعِشْرُوْنَ قَلَمًا | بائیس قلم |
| ثَلَاثَةٌ وَّعِشْرُوْنَ | تیئس | ثَلَاثَةٌ وَّعِشْرُوْنَ قَلَمًا | تیئس قلم |
| اَرْبَعَةٌ وَّعِشْرُوْنَ | چوبیس | اَرْبَعَةٌ وَّعِشْرُوْنَ قَلَمًا | چوبیس قلم |
| خَمْسَةٌ وَّعِشْرُوْنَ | پچیس | خَمْسَةٌ وَّعِشْرُوْنَ قَلَمًا | پچیس قلم |

| | | | |
|---|---|---|---|
| سِتَّةٌ وَّعِشْرُوْنَ | چھبیس | سِتَّةٌ وَّعِشْرُوْنَ قَلَمًا | چھبیس قلم |
| سَبْعَةٌ وَّعِشْرُوْنَ | ستائیس | سَبْعَةٌ وَّعِشْرُوْنَ قَلَمًا | ستائیس قلم |
| ثَمَانِيَةٌ وَّعِشْرُوْنَ | اٹھائیس | ثَمَانِيَةٌ وَّعِشْرُوْنَ قَلَمًا | اٹھائیس قلم |
| تِسْعَةٌ وَّعِشْرُوْنَ | انتیس | تِسْعَةٌ وَّعِشْرُوْنَ قَلَمًا | انتیس قلم |
| ثَلَاثُوْنَ | تیس | ثَلَاثُوْنَ قَلَمًا | تیس قلم |

| | |
|---|---|
| فِي الصُّنْدُوْقِ خَمْسَةٌ وَّعِشْرُوْنَ قَلَمًا | صندوق میں پچیس قلم ہیں |
| فِي الْفَصْلِ ثَلَاثُوْنَ طَالِبًا | درس گاہ میں تیس طلبہ ہیں |
| فِي الْحَافِلَةِ ثَمَانِيَةٌ وَّعِشْرُوْنَ رَاكِبًا | بس میں اٹھائیس سوار ہیں |
| هٰؤُلَاءِ اَرْبَعَةٌ وَّعِشْرُوْنَ رَجُلًا | یہ چوبیس مرد ہیں |
| فِي الْمِيْدَانِ اِثْنَانِ وَعِشْرُوْنَ طِفْلًا | میدان میں بائیس بچے ہیں |



| سوال | جواب |
|---|---|
| كَمْ قَلَمًا فِي الصُّنْدُوْقِ؟ | فِي الصُّنْدُوْقِ خَمْسَةٌ وَّعِشْرُوْنَ قَلَمًا |
| صندوق میں کتنے قلم ہیں؟ | صندوق میں پچیس قلم ہیں |
| كَمْ طَالِبًا فِي الْفَصْلِ؟ | فِي الْفَصْلِ ثَلَاثُوْنَ طَالِبًا |
| درس گاہ میں کتنے طلبہ ہیں؟ | درس گاہ میں تیس طلبہ ہیں |
| كَمْ رَاكِبًا فِي الْحَافِلَةِ؟ | فِي الْحَافِلَةِ ثَمَانِيَةٌ وَّعِشْرُوْنَ رَاكِبًا |
| بس میں کتنے سوار ہیں؟ | بس میں اٹھائیس سوار ہیں |
| كَمْ طِفْلًا فِي الْمِيْدَانِ؟ | فِي الْمِيْدَانِ اِثْنَانِ وَعِشْرُوْنَ طِفْلًا |
| میدان میں کتنے بچے ہیں؟ | میدان میں بائیس بچے ہیں |
| كَمْ رَجُلًا هٰؤُلَاءِ؟ | هٰؤُلَاءِ اَرْبَعَةٌ وَّعِشْرُوْنَ رَجُلًا |
| یہ کتنے مرد ہیں؟ | یہ چوبیس مرد ہیں |

# تمرین (مشق)

ترجم بالاردیة: اردو میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| فِي الْمَصْنَعِ ثَلاثُوْنَ عَامِلًا | کارخانے میں تیس مزدور ہیں |
| عَلَى الْمُحَطَّةِ خَمْسَةٌ وَّعِشْرُوْنَ رَاكِبًا | اڈے پر پچیس سواریاں ہیں |
| دَخَلَ الْقَاعَةَ وَاحِدٌ وَّعِشْرُوْنَ ضَيْفًا | ہال میں اکیس مہمان داخل ہوئے |
| عَلَى الْمَكْتَبِ ثَلاثَةٌ وَّعِشْرُوْنَ كِتَابًا | میز پر تیئس کتابیں ہیں |
| لِلْمَسْجِدِ اَرْبَعَةٌ وَّعِشْرُوْنَ بَابًا | مسجد کے چوبیس دروازے ہیں |
| فِي الْكُلِّيَّةِ ثَمَانِيَةٌ وَّعِشْرُوْنَ اُسْتَاذًا | کالج میں اٹھائیس استاد ہیں |

اکتب الارقام بالحروف:

| | |
|---|---|
| ۲۱ كِتَابًا | وَاحِدٌ وَّعِشْرُوْنَ كِتَابًا |
| ۲۵ كُرْسِيًّا | خَمْسَةٌ وَّعِشْرُوْنَ كُرْسِيًّا |
| ۲۲ قَلَمًا | اِثْنَان وَ عِشْرُوْنَ قَلَمًا |
| ۲۳ بَابًا | ثلاثَةٌ وَّعِشْرُوْنَ بَابًا |
| ۲۶ وَلَدًا | سِتَّةٌ وَّعِشْرُوْنَ وَلَدًا |
| ۲۸ رَجُلًا | ثَمَانِيَةٌ وَّعِشْرُوْنَ رَجُلًا |
| ۲۴ تِلْمِيْذًا | اَرْبَعَةٌ وَّعِشْرُوْنَ تِلْمِيْذًا |
| ۳۰ مُدَرِّسًا | ثَلاثُوْنَ مُدَرِّسًا |

[انسٹھواں سبق]

# اَلدَّرسُ التَّاسِعُ وَالْخَمسُوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں ۲۱ سے ۹۹ تک عدد اور معدود مؤنث کی مشق کرائی گئی ہے۔

| الاعداد | | التمییز المونث | |
|---|---|---|---|
| وَاحِدَةٌ وَّعِشْرُوْنَ | اکیس | وَاحِدَةٌ وَّعِشْرُوْنَ كُرَّاسَةً | اکیس کاپیاں |
| اِثْنَتَانِ وَعِشْرُوْنَ | بائیس | اِثْنَتَانِ وَعِشْرُوْنَ كُرَّاسَةً | بائیس کاپیاں |
| ثَلَاثٌ وَّعِشْرُوْنَ | تیئیس | ثَلَاثٌ وَّعِشْرُوْنَ كُرَّاسَةً | تیئیس کاپیاں |
| اَرْبَعٌ وَّعِشْرُوْنَ | چوبیس | اَرْبَعٌ وَّعِشْرُوْنَ كُرَّاسَةً | چوبیس کاپیاں |
| خَمْسٌ وَّعِشْرُوْنَ | پچیس | خَمْسٌ وَّعِشْرُوْنَ كُرَّاسَةً | پچیس کاپیاں |
| سِتٌّ وَّعِشْرُوْنَ | چھبیس | سِتٌّ وَّعِشْرُوْنَ كُرَّاسَةً | چھبیس کاپیاں |
| سَبْعٌ وَّعِشْرُوْنَ | ستائیس | سَبْعٌ وَّعِشْرُوْنَ كُرَّاسَةً | ستائیس کاپیاں |
| ثَمَانِيَ وَعِشْرُوْنَ | اٹھائیس | ثَمَانِيَ وَعِشْرُوْنَ كُرَّاسَةً | اٹھائیس کاپیاں |
| تِسْعٌ وَّعِشْرُوْنَ | انتیس | تِسْعٌ وَّعِشْرُوْنَ كُرَّاسَةً | انتیس کاپیاں |
| ثَلَاثُوْنَ | تیس | ثَلَاثُوْنَ كُرَّاسَةً | تیس کاپیاں |



| | |
|---|---|
| عَلَى الْمَكْتَبِ ثَلَاثُوْنَ كُرَّاسَةً | میز پر تیس کاپیاں ہیں |
| عَلَى الْغُصْنِ خَمْسٌ وَّعِشْرُوْنَ تُفَّاحَةً | ٹہنی کے ساتھ پچیس سیب ہیں |
| عَلَى الشَّجَرَةِ اِثْنَتَانِ وَعِشْرُوْنَ وَرْدَةً | درخت پر بائیس گلاب کے پھول ہیں |
| فِي الْفَصْلِ اِحْدٰى وَعِشْرُوْنَ طَالِبَةً | درس گاہ میں اکیس طالبات ہیں |
| فِي الْبُسْتَانِ سَبْعٌ وَّعِشْرُوْنَ شَجَرَةً | باغ میں ستائیس درخت ہیں |

| جواب | سوال |
|---|---|
| عَلَى الْمَكْتَبِ ثَلاثُونَ كُرَّاسَةً<br>میز پر تیس کاپیاں ہیں | كَمْ كُرَّاسَةً عَلَى الْمَكْتَبِ؟<br>میز پر کتنی کاپیاں ہیں؟ |
| عَلَى الْغُصْنِ خَمْسٌ وَّعِشْرُوْنَ تُفَّاحَةً<br>ٹہنی کے ساتھ پچیس سیب ہیں | كَمْ تُفَّاحَةً عَلَى الْغُصْنِ؟<br>ٹہنی کے ساتھ کتنے سیب ہیں؟ |
| عَلَى الشَّجَرَةِ اِثْنَتَانِ وَعِشْرُوْنَ وَرْدَةً<br>درخت پر بائیس گلاب کے پھول ہیں | كَمْ وَرْدَةً عَلَى الشَّجَرَةِ؟<br>درخت پر کتنے گلاب کے پھول ہیں؟ |
| فِي الْفَصْلِ اِحْدٰى وَعِشْرُوْنَ طَالِبَةً<br>درس گاہ میں اکیس طالبات ہیں | كَمْ طَالِبَةً فِي الْفَصْلِ ؟<br>درس گاہ میں کتنی طالبات ہیں؟ |
| فِي الْبُسْتَانِ سَبْعٌ وَّعِشْرُوْنَ شَجَرَةً<br>باغ میں ستائیس درخت ہیں | كَمْ شَجَرَةً فِي الْبُسْتَانِ؟<br>باغ میں کتنے درخت ہیں؟ |



## تمرین (مشق)

۞ ترجم بالاردية: اردو میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| درس گاہ میں پچیس طالبات ہیں | فِي الْفَصْلِ خَمْسٌ وَّعِشْرُوْنَ طَالِبَةً |
| ہال میں تیس عورتیں ہیں | فِي الْقَاعَةِ ثَلاثُوْنَ امْرَاَةً |
| باغ میں بائیس بچیاں ہیں | فِي الْبُسْتَانِ اِثْنَتَانِ وَعِشْرُوْنَ طِفْلَةً |
| میری جیب میں اکیس روپے ہیں | فِي جَيْبِيْ اِحْدٰى وَعِشْرُوْنَ رُوْبِيَّةً |
| گل دان میں تیئس پھول ہیں | فِي الزَّهْرِيَّةِ ثَلاثٌ وَّعِشْرُوْنَ زَهْرَةً |
| کاپی میں چوبیس ورقے ہیں | فِي الْكُرَّاسَةِ اَرْبَعٌ وَّعِشْرُوْنَ وَرَقَةً |

(۲) اکتب الارقام:

| | |
|---|---|
| وَاحِدَةٌ وَّعِشْرُوْنَ سَاعَةً | ۲۱ سَاعَةً |
| اِثْنَتَان وَعِشْرُوْنَ كُرَّاسَةً | ۲۲ كُرَّاسَةً |

| | |
|---|---|
| ۲۵ زَهْرَةً | خَمْسٌ وَّعِشْرُوْنَ زَهْرَةً |
| ۲۳ شَجَرَةً | ثَلاثٌ وَّعِشْرُوْنَ شَجَرَةً |
| ۲۶ طِفْلَةً | سِتٌّ وَّعِشْرُوْنَ طِفْلَةً |
| ۲۸ اِمْرَأَةً | ثَمَانِيَ وَعِشْرُوْنَ اِمْرَأَةً |
| ۲۴ تِلْمِيْذَةً | اَرْبَعٌ وَّعِشْرُوْنَ تِلْمِيْذَةً |
| ۳۰ مُدَرِّسَةً | ثَلاثُوْنَ مُدَرِّسَةً |



[ساٹھواں سبق]

# اَلدَّرْسُ السِّتُّوْنَ



ملاحظہ: اس سبق میں سو کے عدد اور معدود مذکر کی مشق کرائی گئی ہے۔

الاعداد العشرات — التمييز المذكر

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَشَرَةٌ | دس | عَشَرَةُ كُتُبٍ | دس کتابیں |
| عِشْرُوْنَ | بیس | عِشْرُوْنَ كِتَابًا | بیس کتابیں |
| ثَلاثُوْنَ | تیس | ثَلاثُوْنَ كِتَابًا | تیس کتابیں |
| اَرْبَعُوْنَ | چالیس | اَرْبَعُوْنَ كِتَابًا | چالیس کتابیں |
| خَمْسُوْنَ | پچاس | خَمْسُوْنَ كِتَابًا | پچاس کتابیں |
| سِتُّوْنَ | ساٹھ | سِتُّوْنَ كِتَابًا | ساٹھ کتابیں |
| سَبْعُوْنَ | ستر | سَبْعُوْنَ كِتَابًا | ستر کتابیں |
| ثَمَانُوْنَ | اسی | ثَمَانُوْنَ كِتَابًا | اسی کتابیں |
| تِسْعُوْنَ | نوے | تِسْعُوْنَ كِتَابًا | نوے کتابیں |
| مِائَةٌ | سو | مِائَةُ كِتَابٍ | سو کتابیں |

| | |
|---|---|
| هٰذِهٖ مِائَةُ كِتَابٍ وَ كِتَابٌ | یہ ایک سو ایک کتابیں ہیں |
| وَفِي الصُّنْدُوْقِ مِائَةُ كِتَابٍ وَ كِتَابَانِ | اور صندوق میں ایک سو دو کتابیں ہیں |
| وَفِي الْخِزَانَةِ مِائَةٌ وَّثَلاثَةُ كُتُبٍ | اور الماری میں ایک سو تین کتابیں ہیں |
| وَفِي الْمُسْتَوْدَعِ مِائَةٌ وَّعَشَرَةُ كُتُبٍ | اور گودام میں ایک سو دس کتابیں ہیں |
| فِي الْمَدْرَسَةِ مِائَةٌ وَّاحَدَ عَشَرَ طَالِبًا | مدرسہ میں ایک سو گیارہ طلبہ ہیں |
| وَفِي طَائِرَةٍ مِائَةٌ وَاثْنَا عَشَرَ رَاكِبًا | اور ہوائی جہاز میں ایک سو بارہ سوار ہیں |
| وَفِي الْقِطَارِ مِائَةٌ وَّثَلاثَةَ عَشَرَ رَاكِبًا | اور ریل گاڑی میں ایک سو تیرہ سوار ہیں |
| وَفِي السَّفِيْنَةِ مِائَةٌ وَّخَمْسَةٌ وَّثَمَانُوْنَ رَاكِبًا | اور بحری جہاز میں ایک سو پچاسی سوار ہیں |
| وَعَلَى الْمِيْنَاءِ مِائَةٌ وَّوَاحِدٌ وَّتِسْعُوْنَ رَاكِبًا | اور بندرگاہ پر ایک سو اکیانوے سوار ہیں |

## تمرین (مشق)

ترجم بالاردية: اردو میں ترجمہ کریں۔



| | |
|---|---|
| اَلْقُرْآنُ الْكَرِيْمُ ثَلاثُوْنَ جُزْءًا | قرآن کریم کے تیس پارے ہیں |
| اَلشَّهْرُ ثَلاثُوْنَ يَوْمًا اَوْ تِسْعَةٌ وَّعِشْرُوْنَ يَوْمًا | مہینہ تیس یا انتیس دن کا ہوتا ہے |
| فِي الْفَصْلِ خَمْسَةٌ وَّسَبْعُوْنَ طَالِبًا | درس گاہ میں پچھتر طلبہ ہیں |
| هٰؤُلاءِ مِائَةُ عَامِلٍ | یہ سو مزدور ہیں |

اکتب الارقام بالحروف:

| | |
|---|---|
| ١١١ مِيْلًا | مِائَةٌ وَّاحَدَ عَشَرَ مِيْلاً |
| ١١٣ كِتَابًا | مِائَةٌ وَ ثَلاثَةَ عَشَرَ كِتَابًا |
| ١٢٢ قَلَمًا | مِائَةٌ وَّ اِثْنَانِ وَعِشْرُوْنَ قَلَمًا |
| ١٥٠ طِفْلًا | مِائَةٌ وَّ خَمْسُوْنَ طِفْلًا |
| ١٧١ رَجُلًا | مِائَةٌ وَّ وَاحِدٌ وَّ سَبْعُوْنَ رَجُلًا |

| | |
|---|---|
| ۱۸۵ تِلْمِیْذًا | مِائَۃٌ وَّخَمْسَۃٌ وَّثَمَانُوْنَ تِلْمِیْذًا |
| ۱۹۳ عَامِلًا | مِائَۃٌ وَّثَلَاثَۃٌ وَّتِسْعُوْنَ عَامِلًا |
| ۱۹۹ رَاکِبًا | مِائَۃٌ وَّتِسْعَۃٌ وَّتِسْعُوْنَ رَاکِبًا |



[اکسٹھواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الْحَادِیْ وَالسِّتُّوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں سو کے عدد اور معدود مؤنث کی مشق کرائی گئی ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَشْرٌ | دس | عَشْرُ کُرَّاسَاتٍ | دس کاپیاں |
| عِشْرُوْنَ | بیس | عِشْرُوْنَ کُرَّاسَۃً | بیس کاپیاں |
| ثَلَاثُوْنَ | تیس | ثَلَاثُوْنَ کُرَّاسَۃً | تیس کاپیاں |
| اَرْبَعُوْنَ | چالیس | اَرْبَعُوْنَ کُرَّاسَۃً | چالیس کاپیاں |
| خَمْسُوْنَ | پچاس | خَمْسُوْنَ کُرَّاسَۃً | پچاس کاپیاں |
| سِتُّوْنَ | ساٹھ | سِتُّوْنَ کُرَّاسَۃً | ساٹھ کاپیاں |
| سَبْعُوْنَ | ستر | سَبْعُوْنَ کُرَّاسَۃً | ستر کاپیاں |
| ثَمَانُوْنَ | اسی | ثَمَانُوْنَ کُرَّاسَۃً | اسی کاپیاں |
| تِسْعُوْنَ | نوے | تِسْعُوْنَ کُرَّاسَۃً | نوے کاپیاں |
| مِائَۃٌ | سو | مِائَۃُ کُرَّاسَۃٍ | سو کاپیاں |

| | |
|---|---|
| هٰذِهٖ مِائَۃُ کُرَّاسَۃٍ وَکُرَّاسَۃٌ | یہ ایک سو ایک کاپیاں ہیں |
| وَفِی الدُّکَّانِ مِائَۃُ سَاعَۃٍ وَسَاعَتَانِ | دوکان میں ایک سو دو گھڑیاں ہیں |
| وَفِی الْمَدْرَسَۃِ مِائَۃٌ وَّثَلَاثُ طَالِبَاتٍ | مدرسہ میں ایک سو تین طالبات ہیں |

| | |
|---|---|
| فِی الْمِیْدَانِ مِائَۃٌ وَّعَشَرَ طِفْلاتٍ | میدان میں ایک سو دس بچے ہیں |
| فِی الْقَاعَۃِ مِائَۃٌ وَّاثْنَتَا عَشْرَۃَ اِمْرَأَۃً | ہال میں ایک سو بارہ عورتیں ہیں |
| عَلَی الشَّجَرَۃِ مِائَۃٌ وَّثَلاثَ عَشْرَۃَ زَھْرَۃً | درخت پر ایک سو تیرہ پھول ہیں |
| فِی جَیْبِیْ مِائَۃٌ وَّخَمْسٌ وَّثَمَانُوْنَ رُوْبِیَّۃً | میری جیب میں ایک سو پچاسی روپے ہیں |
| فِی الصُّنْدُوْقِ مِائَۃٌ وَّوَاحِدٌ وَّتِسْعُوْنَ سَاعَۃً | صندوق میں ایک سو اکیانوے گھڑیاں ہیں |
| فِی الرُّوْبِیَّۃِ مِائَۃُ بَیْسَۃٍ | روپے میں سو پیسے ہوتے ہیں |

## تمرین (مشق)

ترجم بالاردیۃ: اردو میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| فِی الْقُرْاٰنِ الْکَرِیْمِ مِائَۃٌ وَّاَرْبَعَ عَشْرَۃَ سُوْرَۃً | قرآن کریم میں ایک سو چودہ سورتیں ہیں |
| فِی سُوْرَۃِ الْمُلْکِ ثَلاثُوْنَ اٰیَۃً | سورۃ ملک میں تیس آیات ہیں |
| فِی الْفَصْلِ خَمْسٌ وَّسِتُّوْنَ طَالِبَۃً | درس گاہ میں پینسٹھ طالبات ہیں |
| عَلَی الشَّجَرَۃِ مِائَۃٌ وَّثَمَانُوْنَ تُفَّاحَۃً | درخت پر ایک سو اسی سیب ہیں |
| فِی الْجَیْبِ مِائَۃُ رُوْبِیَّۃٍ | میری جیب میں سو روپے ہیں |
| عَلَی الْغُصْنِ مِائَۃٌ وَتِسْعٌ وَّتِسْعُوْنَ وَرَقَۃً | ٹہنی پر ایک سو ننانوے پتے ہیں |



اکتب الارقام بالحروف:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۱ کُرَّاسَۃً | مِائَۃٌ وَّاِحْدٰی عَشْرَۃَ کُرَّاسَۃً | ۱۷۱ اِمْرَاَۃً | مِائَۃٌ وَّ اِحْدٰی سَبْعُوْنَ اِمْرَأَۃً |
| ۱۱۳ سَاعَۃً | مِائَۃٌ وَّ ثَلاثَ عَشْرَۃَ سَاعَۃً | ۱۸۵ تِلْمِیْذَۃً | مِائَۃٌ وَّ خَمْسٌ وَّثَمَانُوْنَ تِلْمِیْذَۃً |
| ۱۱۲ زَھْرَۃً | مِائَۃٌ وَّ اثْنَتَا عَشْرَۃَ زَھْرَۃً | ۱۹۳ سَیَّارَۃً | مِائَۃٌ وَّ ثَلاثٌ وَّتِسْعُوْنَ سَیَّارَۃً |
| ۱۵۰ طِفْلَۃً | مِائَۃٌ وَّ خَمْسُوْنَ طِفْلَۃً | ۱۹۹ رُوْبِیَّۃً | مِائَۃٌ وَّ تِسْعٌ وَّتِسْعُوْنَ رُوْبِیَّۃً |



[باسٹھواں سبق]

# اَلدَّرْسُ الثَّانِیْ وَالسِّتُّوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں سو، ہزار اور ملین کے بعد معدود کے استعمال کی مشق کرائی گئی ہے۔

### الاعداد بعد المائة

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۰ مِائَةٌ | سو | ۲۰۰۰ أَلْفَانِ | دو ہزار |
| ۲۰۰ مِائَتَانِ | دو سو | ۳۰۰۰ ثَلَاثَةُ آلَافٍ | تین ہزار |
| ۳۰۰ ثَلَاثُ مِائَةٍ | تین سو | ۴۰۰۰ اَرْبَعَةُ آلَافٍ | چار ہزار |
| ۴۰۰ اَرْبَعُ مِائَةٍ | چار سو | ۵۰۰۰ خَمْسَةُ آلَافٍ | پانچ ہزار |
| ۵۰۰ خَمْسُ مِائَةٍ | پانچ سو | ۶۰۰۰ سِتَّةُ آلَافٍ | چھ ہزار |
| ۶۰۰ سِتُّ مِائَةٍ | چھ سو | ۷۰۰۰ سَبْعَةُ آلَافٍ | سات ہزار |
| ۷۰۰ سَبْعُ مِائَةٍ | سات سو | ۸۰۰۰ ثَمَانِيَةُ آلَافٍ | آٹھ ہزار |
| ۸۰۰ ثَمَانُ مِائَةٍ | آٹھ سو | ۹۰۰۰ تِسْعَةُ آلَافٍ | نو ہزار |
| ۹۰۰ تِسْعُ مِائَةٍ | نو سو | ۱۰،۰۰۰ عَشَرَةُ آلَافٍ | دس ہزار |
| ۱۰۰۰ أَلْفٌ | ایک ہزار | ۱۰۰،۰۰۰ مِائَةُ أَلْفٍ | ایک لاکھ |



| | |
|---|---|
| فِی الْبَاخِرَةِ اَلْفُ رَاكِبٍ | بحری جہاز میں ایک ہزار سواریاں ہیں |
| وَفِی الطَّائِرَةِ ثَلَاثُ مِائَةٍ وَّخَمْسُوْنَ رَاكِبًا | اور ہوائی جہاز میں تین سو پچاس سواریاں ہیں |
| فِی الْكُلِّيَةِ تِسْعُ مِائَةِ طَالِبَةٍ | کالج میں نو سو طالبات ہیں |
| ثَمَنُ هٰذِهِ السَّيَّارَةِ ثَمَانُوْنَ اَلْفَ رُوْبِيَّةٍ | اس گاڑی کی قیمت اسّی ہزار روپے ہیں |
| أُجْرَةُ الطَّائِرَةِ مِنْ كَرَاتَشِیْ اِلٰی اِسْلَام آباد اَلْفٌ وَّمِائَتَانِ وَخَمْسُوْنَ رُوْبِيَةً | ہوائی جہاز کا کراچی سے اسلام آباد تک کا کرایہ ایک ہزار دو سو پچاس روپے ہے |

| | |
|---|---|
| فِي الْجَامِعَةِ ثَلَاثَةُ آلَافِ طَالِبٍ | یونیورسٹی میں تین ہزار طلبہ ہیں |
| سُكَّانُ هٰذَا الْبَلَدِ مِلْيُوْنَ نَسَمَةٍ | اس شہر کے باشندے دس لاکھ انسان ہیں |
| فِي الْمَصْنَعِ اَلْفَانِ وَسِتُّ مِائَةِ عَامِلٍ | کارخانہ میں دو ہزار چھ سو مزدور ہیں |

## تمرین (مشق)

تَرْجِمْ بِالْأُرْدِيَّةِ: اردو میں ترجمہ کریں۔

| | |
|---|---|
| اِشْتَرَيْتُ الْكُتُبَ بِاَلْفٍ وَّخَمْسِ مِائَةِ رُوْبِيَةٍ | میں نے ایک ہزار پانچ سو روپے کی کتابیں خریدیں |
| بَاعَ خَالِدٌ الْبَيْتَ بِمِلْيُوْنَ رُوْبِيَةٍ | خالد نے اپنا مکان دس لاکھ روپے میں فروخت کیا |
| ثَمَنُ هٰذِهِ الْحَدِيْقَةِ ثَلَاثُ مَلَايِيْنَ رُوْبِيَةٍ | اس باغ کی قیمت تیس لاکھ روپے ہے |
| فِي الْقِطَارِ اَلْفَانِ وَسَبْعُ مِائَةِ رَاكِبٍ | ریل گاڑی میں دو ہزار سات سو سواریاں ہیں |
| مُرَتَّبُ هٰذَا الْخَادِمِ تِسْعُ مِائَةِ رُوْبِيَةٍ | اس خادم کی تنخواہ نو سو روپے ہے |
| فِي الْمَدْرَسَةِ خَمْسَةُ آلَافِ طَالِبٍ | مدرسہ میں پانچ ہزار طلبہ ہیں |
| فِي الْمَسْجِدِ اِثْنَا عَشَرَ اَلْفُ مُصَلٍّ | مسجد میں بارہ ہزار نمازی ہیں |

اُكْتُبِ الْاَرْقَامَ بِالْحُرُوْفِ:

| | |
|---|---|
| ٥٠٠ مِيْلٍ | خَمْسُ مِائَةِ مِيْلٍ |
| ٣٠٠٠ جُنْدِيٍّ | ثَلَاثَةُ آلَافِ جُنْدِيٍّ |
| ٢٥٠ كِتَابًا | مِائَتَانِ وَخَمْسُوْنَ كِتَابًا |
| ٣٢٠ قَلَمًا | ثَلَاثُ مِائَةٍ وَّعِشْرُوْنَ قَلَمًا |
| ٩٩ دَرَجَةً | تِسْعٌ وَّتِسْعُوْنَ دَرَجَةً |
| ١٠٠٠٠٠ رُوْبِيَةً | مِائَةُ اَلْفِ رُوْبِيَةً |
| ١٨٥ نُسْخَةً | مِائَةُ خَمْسٍ وَّثَمَانُوْنَ نُسْخَةً |
| ٧٣٠ عَامِلًا | سَبْعُ مِائَةٍ وَّثَلَاثُوْنَ عَامِلًا |

# جَدْوَلُ الْاَعْدَاد

(گنتی کا نقشه)

| | | |
|---|---|---|
| ۱. وَاحِدٌ | ۲۱. وَاحِدٌ وَّعِشْرُوْن | ۴۱. وَاحِدٌ وَّاَرْبَعُوْنَ |
| ۲. اِثْنَان | ۲۲. اِثْنَان وعِشْرُوْنَ | ۴۲. اِثْنَان وَاَرْبَعُوْن |
| ۳. ثَلاثَةٌ | ۲۳. ثَلاثَةٌ وَّعِشْرُوْنَ | ۴۳. ثَلاثَةٌ وَّاَرْبَعُوْن |
| ۴. اَرْبَعَةٌ | ۲۴. اَرْبَعَةٌ وَّعِشْرُوْن | ۴۴. اَرْبَعَةٌ وَّاَرْبَعُوْنَ |
| ۵. خَمْسَةٌ | ۲۵. خَمْسَةٌ وَّعِشْرُوْن | ۴۵. خَمْسَةٌ وَّاَرْبَعُوْن |
| ۶. سِتَّةٌ | ۲۶. سِتَّةٌ وَّعِشْرُوْن | ۴۶. سِتَّةٌ وَّاَرْبَعُوْن |
| ۷. سَبْعَةٌ | ۲۷. سَبْعَةٌ وَّعِشْرُوْن | ۴۷. سَبْعَةٌ وَّاَرْبَعُوْنَ |
| ۸. ثَمانِيَةٌ | ۲۸. ثَمانِيَه وَّعِشْرُوْنَ | ۴۸. ثَمانِيَةٌ وَّاَرْبَعُوْن |
| ۹. تِسْعَةٌ | ۲۹. تِسْعَةٌ وَّعِشْرُوْن | ۴۹. تِسْعَةٌ وَّاَرْبَعُوْن |
| ۱۰. عَشَرَةٌ | ۳۰. ثَلاثُوْن | ۵۰. خَمْسُوْن |
| ۱۱. اَحَدَ عَشَرَ | ۳۱. وَاحِدٌ وَّثَلاثُوْنَ | ۵۱. وَاحِدٌ وَّخَمْسُوْن |
| ۱۲. اِثْنَا عَشَرَ | ۳۲. اِثْنَان وَثَلا ثُوْن | ۵۲. اِثْنَان وَخَمْسُوْنَ |
| ۱۳. ثَلاثَةَ عَشَرَ | ۳۳. ثَلاثَةٌ وَّثَلاثُوْنَ | ۵۳. ثَلا ثَةٌ وَّخَمْسُوْن |
| ۱۴. اَرْبَعَة عشر | ۳۴. اَرْبَعَةٌ وَّثَلاثُوْن | ۵۴. اَرْبَعَةٌ وَّخَمْسُوْن |
| ۱۵. خَمْسَة عشر | ۳۵. خَمْسَةٌ وَّثَلاثُوْن | ۵۵. خَمْسَةٌ وَّخَمْسُوْن |
| ۱۶. سِتَّةَ عَشَرَ | ۳۶. سِتَّةٌ وَّثَلاثُوْن | ۵۶. سِتَّةٌ وَّخَمْسُوْنَ |
| ۱۷. سَبْعَةَ عَشَرَ | ۳۷. سَبْعَةٌ وَّثَلاثُوْن | ۵۷. سَبْعَةٌ وَّخَمْسُوْن |
| ۱۸. ثَمانِيَةَ عَشَر | ۳۸. ثَمانِيَةٌ وَّثَلاثُوْنَ | ۵۸. ثَمانِيَةٌ وَّخَمْسُوْنَ |
| ۱۹. تِسْعَةَ عَشَرَ | ۳۹. تِسْعَةٌ وَّثَلاثُوْنَ | ۵۹. تِسْعَةٌ وَّخَمْسُوْن |
| ۲۰. عِشْرُوْن | ۴۰. اَرْبَعُوْن | ۶۰. سِتُّوْن |

۶۱ .وَاحِدٌ وَّسِتُّوْنَ
۶۲ .اِثْنَانِ وَسِتُّوْنَ
۶۳ .ثَلَاثَةٌ وَّسِتُّوْنَ
۶۴ .اَرْبَعَةٌ وَّسِتُّوْنَ
۶۵ .خَمْسَةٌ وَّسِتُّوْنَ
۶۶ .سِتَّةٌ وَّسِتُّوْنَ
۶۷ .سَبْعَةٌ وَّسِتُّوْنَ
۶۸ .ثَمَانِيَةٌ وَّسِتُّوْنَ
۶۹ .تِسْعَةٌ وَّسِتُّوْنَ
۷۰ .سَبْعُوْنَ
۷۱ .وَاحِدٌ وَّسَبْعُوْنَ
۷۲ .اِثْنَانِ وَّسَبْعُوْنَ
۷۳ .ثَلَاثَةٌ وَّسَبْعُوْنَ
۷۴ .اَرْبَعَةٌ وَّسَبْعُوْنَ
۷۵ .خَمْسَةٌ وَّسَبْعُوْنَ
۷۶ .سِتَّةٌ وَّسَبْعُوْنَ
۷۷ .سَبْعَةٌ وَّسَبْعُوْنَ
۷۸ .ثَمَانِيَةٌ وَّسَبْعُوْنَ
۷۹ .تِسْعَةٌ وَّسَبْعُوْنَ
۸۰ .ثَمَانُوْنَ

۸۱ .وَاحِدٌ وَّثَمَانُوْنَ
۸۲ .اِثْنَانِ وَّثَمَانُوْنَ
۸۳ .ثَلَاثَةٌ وَّثَمَانُوْنَ
۸۴ .اَرْبَعَةٌ وَّثَمَانُوْنَ
۸۵ .خَمْسَةٌ وَّثَمَانُوْنَ
۸۶ .سِتَّةٌ وَّثَمَانُوْنَ
۸۷ .سَبْعَةٌ وَّثَمَانُوْنَ
۸۸ .ثَمَانِيَةٌ وَّثَمَانُوْنَ
۸۹ .تِسْعَةٌ وَّثَمَانُوْنَ
۹۰ .تِسْعُوْنَ
۹۱ .وَاحِدٌ وَّتِسْعُوْنَ
۹۲ .اِثْنَانِ وَّتِسْعُوْنَ
۹۳ .ثَلَاثَةٌ وَّتِسْعُوْنَ
۹۴ .اَرْبَعَةٌ وَّتِسْعُوْنَ
۹۵ .خَمْسَةٌ وَّتِسْعُوْنَ
۹۶ .سِتَّةٌ وَّتِسْعُوْنَ
۹۷ .سَبْعَةٌ وَّتِسْعُوْنَ
۹۸ .ثَمَانِيَةٌ وَّتِسْعُوْنَ
۹۹ تِسْعَةٌ وَّتِسْعُوْنَ
۱۰۰ .مِائَةٌ

۲۰۰ .مِائَتَانِ
۳۰۰ .ثَلَاثُ مِائَةٍ
۴۰۰ .اَرْبَعُ مِائَةٍ
۵۰۰ .خَمْسُ مِائَةٍ
۶۰۰ .سِتُّ مَائَةٍ
۷۰۰ .سَبْعُ مِائَةٍ
۸۰۰ .ثَمَانُ مِائَةٍ
۹۰۰ .تِسْعُ مِائَةٍ
۱۰۰۰ .اَلْفٌ
۲۰۰۰ .اَلْفَانِ
۳۰۰۰ .ثَلَاثَةُ آلَافٍ
۴۰۰۰ .اَرْبَعَةُ آلَافٍ
۵۰۰۰ .خَمْسَةُ آلَافٍ
۲۰۰۰۰ .عِشْرُوْنَ اَلْفًا
۵۰۰۰۰ .خَمْسُوْنَ اَلْفًا
۱۰۰۰۰۰ .مِائَةُ اَلْفٍ
۱۰۰۰۰۰۰ .مِلْيُوْنَ
۲۰۰۰۰۰۰ .مِلْيُوْنَانِ
۳۰۰۰۰۰۰ .ثَلَاثَةُ مَلَايِيْنَ
۱۰۰۰۰۰۰۰ .عَشْرَةُ مَلَايِيْنَ

[ تریسٹھواں سبق ] (املاء)

# اَلدَّرْسُ الثَّالِثُ وَالسِّتُّوْنَ

ملاحظہ: اس سبق میں ہمزہ قطعی کے لکھنے کے قواعد کی مشق کرائی گئی ہے۔

## اَلْجُمَلُ

| | |
|---|---|
| فِي الطَّائِرَةِ ثَلاثُ مِائَةٍ وَّخَمْسُوْنَ رَاكِبًا | ہوائی جہاز میں تین سو پچاس سواریاں ہیں |
| فِي قَاعَةِ الْاِنْتِظَارِ مِأَتَانِ وَثَمَانُوْنَ رَاكِبًا يَنْتَظِرُوْنَ الطَّائِرَةِ | انتظارگاہ میں دوسواسی سواریاں ہوائی جہاز کا انتظار کررہی ہیں |
| دَخَلَ اَلْفَانِ وَتِسْعُ مِائَةِ طَالِبٍ فِي الْاِمْتِحَانِ وَنَجَحَ مِنْهُمْ اَلْفَانِ وَثَمَانُ مِائَةٍ وَتِسْعُونَ طَالِبًا | دو ہزار نو سو طلبہ امتحان میں شریک ہوئے اور ان میں سے دو ہزار آٹھ سو نوے طلبہ کامیاب ہوئے |
| اِشْتَرَيْتُ الْكُتُبَ بِخَمْسَةِ آلَافٍ وَّسِتُّ مِائَةٍ وَّسَبْعٌ وَعِشْرِيْنَ رُوْبِيَةً | میں نے پانچ ہزار اور چھ سو ستائیس روپے کی کتابیں خریدیں |
| اَنْفَقْتُ فِي سَفَرِيْ خَمْسٌ وَّعِشْرِيْنَ اَلْفًا وَّثَمَانُ مِائَةٍ وَّسِتٌّ وَّعِشْرِيْنَ رُوْبِيَةً | میں نے سفر میں پچیس ہزار اور آٹھ سو چھبیس روپے خرچ کئے |



(چونسٹھواں سبق)

# اَلدَّرسُ الرَّابعُ وَالسِّتُّونَ

ملاحظہ: اس سبق میں اوقات کا بیان ہے۔

## اَلسَّاعَةُ

| | |
|---|---|
| هٰذِهِ سَاعَةٌ | یہ ایک گھڑی ہے |
| هٰذِهِ اِبْرَةٌ | یہ ایک سوئی ہے |
| اَلْإِبْرَةُ الصَّغِيْرَةُ لِلسَّاعَةِ وَالْكَبِيْرَةُ لِلدَّقِيْقَةِ وَالصُّغْرٰى لِلثَّانِيَةِ | چھوٹی سوئی گھنٹے کے لیے اور بڑی سوئی منٹ کے لیے اور چھوٹی سوئی سیکنڈ کے لیے ہے |
| فِي الْيَوْمِ اَرْبَعٌ وَّعِشْرُوْنَ سَاعَةً | ایک دن میں چوبیس گھنٹے ہیں |
| وَفِي السَّاعَةِ سِتُّوْنَ دَقِيْقَةً | اور ایک گھنٹے میں ساٹھ منٹ ہیں |
| وَفِي الدَّقِيْقَةِ سِتُّوْنَ ثَانِيَةً | اور ایک منٹ میں ساٹھ سیکنڈ ہیں |



| سوال | جواب |
|---|---|
| كَمِ السَّاعَةُ الْآنَ؟ | اَلسَّاعَةُ الْآنَ الْوَاحِدَةُ |
| اب کتنے بجے ہیں؟ | اب ایک بجا ہے |
| كَمِ السَّاعَةُ الْآنَ؟ | اَلسَّاعَةُ الْآنَ الْوَاحِدَةُ وَالرُّبُعُ |
| اب کتنے بجے ہیں؟ | اب ایک بج کر پندرہ منٹ یا سوا ایک ہوئے ہیں |
| كَمِ السَّاعَةُ الْآنَ؟ | اَلسَّاعَةُ الْآنَ الْوَاحِدَةُ وَالنِّصْفُ |
| اب کتنے بجے ہیں؟ | اب ڈیڑھ بجا ہے |
| كَمِ السَّاعَةُ الْآنَ؟ | اَلسَّاعَةُ الْآنَ الثَّانِيَةُ اِلَّا رُبُعًا |
| اب کتنے بجے ہیں؟ | اب پونے دو بجے ہیں |
| كَمِ السَّاعَةُ الْآنَ؟ | اَلسَّاعَةُ الْآنَ الْوَاحِدَةُ وَعَشَرُ دَقَائِقَ |
| اب کتنے بجے ہیں؟ | اب ایک بج کر دس منٹ ہوئے ہیں |
| كَمِ السَّاعَةُ الْآنَ؟ | اَلسَّاعَةُ الْآنَ الثَّانِيَةُ اِلَّا خَمْسُ دَقَائِقَ |
| اب کتنے بجے ہیں؟ | اب پانچ منٹ کم دو بجے ہیں |

| | |
|---|---|
| تَبْـدَأُ الْـمَـدْرَسَةُ السَّـاعَةَ السَّـابِـعَةَ | گرمیوں میں صبح سات بجے مدرسہ شروع |
| صَبَاحًا فِی الصَّیْفِ | ہوتا ہے |
| وَتَنْتَهِي السَّاعَةَ الْحَادِيَةَ عَشْرَةَ | اور گیارہ بجے بند ہوتا ہے |
| ثُمَّ تَبْدَأُ السَّاعَةَ الثَّالِثَةَ مَسَاءً | پھر شام کو تین بجے شروع ہوتا ہے |
| وَتَنْتَهِي السَّاعَةَ الْخَامِسَةَ مَسَاءً | اور شام پانچ بجے بند ہوتا ہے |
| اَمَّـا فِـی الشِّتَـاءِ فَتَبْـدَأُ الْـمَـدْرَسَةُ | بہر حال سردیوں میں تو صبح آٹھ بجے مدرسہ |
| السَّاعَةَ الثَّامِنَةَ صَبَاحًا | شروع ہوتا ہے |
| وَتَنْتَهِي السَّاعَةَ الثَّانِيَةَ عَشْرَةَ | اور بارہ بجے بند ہوتا ہے |
| ثُـمَّ تَبْـدَأُ السَّـاعَةَ الثَّـانِيَةَ بَـعْدَ الظُّهْرِ | پھر ظہر کے بعد دو بجے شروع ہوتا ہے |
| وَتَنْتَهِي الرَّابِعَةَ مَسَاءً | اور شام چار بجے بند ہوتا ہے |



| سوال | جواب |
|---|---|
| مَتٰی تَبْدَأُ الْمَدْرَسَةُ فِی الصَّیْفِ؟ | تَبْدَأُ السَّاعَةَ السَّابِعَةَ صَبَاحًا |
| گرمیوں میں مدرسہ کس وقت شروع ہوتا ہے؟ | صبح سات بجے شروع ہوتا ہے |
| مَتٰی تَنْتَهِي صَبَاحًا؟ | تَنْتَهِي السَّاعَةَ الْحَادِيَةَ عَشْرَةَ |
| صبح کس وقت بند ہوتا ہے؟ | گیارہ بجے بند ہوتا ہے |
| وَمَتٰی تَبْدَأُ بَعْدَ الظُّهْرِ؟ | تَبْدَأُ السَّاعَةَ الثَّالِثَةَ بَعْدَ الظُّهْرِ |
| اور ظہر کے بعد کس وقت شروع ہوتا ہے؟ | ظہر کے بعد تین بجے شروع ہوتا ہے |
| وَمَتٰی تَنْتَهِي؟ | تَنْتَهِي السَّاعَةَ الْخَامِسَةَ |
| اور کس وقت بند ہوتا ہے؟ | پانچ بجے بند ہوتا ہے |
| وَمَتٰی تَبْدَأُ فِی الشِّتَاءِ؟ | تَبْدَأُ الثَّامِنَةَ صَبَاحًا |
| اور سردیوں میں کس وقت شروع ہوتا ہے؟ | صبح آٹھ بجے شروع ہوتا ہے |
| وَمَتٰی تَنْتَهِي؟ | تَنْتَهِي الثَّانِيَةَ عَشْرَةَ |
| اور کب بند ہوتا ہے؟ | بارہ بجے بند ہوتا ہے |

| | |
|---|---|
| وَمَتٰی تَبْدَأُ بَعْدَ الظُّهْرِ؟ | تَبْدَأُ الثَّانِيَةَ بَعْدَ الظُّهْرِ |
| اور ظہر کے بعد کس وقت شروع ہوتا ہے؟ | ظہر کے بعد دو بجے شروع ہوتا ہے |
| وَمَتٰی تَنْتَهِيْ؟ | تَنْتَهِي الرَّابِعَةَ مَسَاءً ا |
| اور کس وقت بند ہوتا ہے؟ | شام چار بجے بند ہوتا ہے |
| مَتٰی تَسْمَعُ نَشْرَةَ الْاَخْبَارِ؟ | اَسْمَعُ نَشْرَةَ الْاَخْبَارِ السَّاعَةَ السَّابِعَةَ |
| تو اخباری نشریات کب سنتا ہے؟ | میں اخباری نشریات سات بجے سنتا ہوں |
| مَتٰی تُصَلِّی الْعِشَاءَ؟ | اُصَلِّی الْعِشَاءَ السَّاعَةَ الثَّامِنَةَ |
| تو عشاء کی نماز کب پڑھتا ہے؟ | میں عشاء کی نماز آٹھ بجے پڑھتا ہوں |
| مَتٰی يَصِلُ الْقِطَارُ؟ | يَصِلُ الْقِطَارُ السَّاعَةَ الْعَاشِرَةَ |
| ریل گاڑی کس وقت پہنچتی ہے؟ | ریل گاڑی دس بجے پہنچتی ہے |
| مَتٰی تُغَادِرُ الطَّائِرَةُ؟ | تُغَادِرُ الطَّائِرَةُ السَّاعَةَ السَّابِعَةَ |
| ہوائی جہاز کس وقت روانہ ہوتا ہے؟ | ہوائی جہاز سات بجے روانہ ہوتا ہے |



## تمرین (مشق مذکر)

تَرْجِمْ بِالْعَرَبِيَّةِ: عربی میں ترجمہ کریں۔

| سوال | جواب |
|---|---|
| خالد! کیا آپ کے پاس گھڑی ہے؟ | جی ہاں میرے پاس گھڑی ہے |
| يَا خَالِدُ! هَلْ عِنْدَكَ سَاعَةٌ؟ | نَعَمْ، عِنْدِيْ سَاعَةٌ |
| اس وقت کیا بجا ہے؟ | اس وقت سات بجے ہیں |
| كَمِ السَّاعَةُ الْاٰنَ؟ | السَّاعَةُ الْآنَ السَّابِعَةُ |
| آپ مدرسہ کب جاتے ہیں؟ | میں مدرسہ ساڑھے سات بجے جاتا ہوں |
| مَتٰی تَذْهَبُ اِلَى الْمَدْرَسَةِ؟ | أَنَا اَذْهَبُ اِلَى الْمَدْرَسَةِ السَّاعَةَ السَّابِعَةَ وَالنِّصْفَ |
| آپ مدرسہ سے کب واپس آتے ہیں؟ | میں شام کو تین بجے واپس لوٹتا ہوں |
| مَتٰی تَرْجِعُ مِنَ الْمَدْرَسَةِ؟ | اَرْجِعُ مِنَ السَّاعَةِ الثَّالِثَةِ مَسَاءً |

